# دعوت

وَأَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا

اور اللہ کو اچھا قرض دو

وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوهُ

اور اپنے لئے جو بھلائی آگے بھیجو گے اُسے

عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّأَعْظَمَ أَجْرًا

اللہ کے پاس بہتر اور بڑے ثواب کی صورت میں پاؤ گے

(المزمل ۲۰)

# پیش نظر

## مولانا غلام مہر علی، ایک تبصرہ، ایک تذکرہ

میانہ قد، گٹھا ہوا دوہرا جسم، گندمی رنگت، تیکھے نقوش، سادہ لباس، سفید اور متوازن داڑھی، رفتار میں لٹک، گفتار میں کھنک، تحریر میں شوخی، تقریر میں گھن گرج۔ یہ ہیں حضرت مولانا غلام مہر علی۔ اس مبرہن، مدلل، نا قابل تردید صحیفہ اور نہایت ہی محقق کتاب "دیوبندی مذہب" کے مصنف علام۔ اہل سنت کے شہرہ آفاق خطیب۔ عربی کے رواں قلم ادیب اور اردو میں عقائد حقہ کے بیباک نقیب نامور مدرس اور معروف جہاں مناظر۔ آپ مورخہ ۱۵/ شوال ۱۳۲۲ھ مطابق ۲۰/جون ۱۹۲۴ء بروز اتوار ضلع بہاولنگر کے معروف گاؤں محمود پور لالیکا میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد مولانا جان محمد رحمتہ اللہ علیہ انتہائی سادہ لیکن علوم عقلیہ اور نقلیہ کے تبحر اور متبحر علم عالم دین تھے۔ انہوں نے خاصی لمبی عمر پائی اور حال ہی میں ان کا وصال ہوا ہے۔ مولانا غلام مہر علی ہندوستان کے اس جری خاندان سے تعلق رکھتے ہیں، جس کی جنگجوئی، معرکہ آرائی اور شمشیر زنی کے قصے دریائے ستلج کے کنارے پھیلے ہوئے پنجاب میں زبان زد عوام و خاص ہیں وہ ہیں اکبر اعظم کے مشہور باغی "دُلا بھٹی" اسی نسبت سے مولانا بھی انتہائی دلیر اور بے باک واقع ہوئے ہیں، مناظروں کی ہنگامہ خیزیاں کسے معلوم نہیں ہیں۔ مخالف فریق کا ہتھکنڈہ، دباؤ، خوف و ہراس اور افواہ سازی بھی ہوتا ہے لیکن مولانا کسی خوف اور دباؤ کے تصور ہی سے واقف نہیں ہیں۔ ان کی کھلوی میں خوف تو ہے ہی نہیں ہاں بجلیاں بھری ہوئی ہیں۔ دلائل، شواہد اور معقول و منقول کے ذریعے بھی اگر مخالف فریق لاَ نُسَلِّمُ ہی کی گردان کر لے تو یہ اللہ کا شیر اپنی خداداد قوت بازو کو بھی حرکت میں لا سکتا ہے۔ میں مولانا کو عرصہ پچیس سال سے جانتا ہوں۔ اپنی طالبعلمی کے دوران اگر مجھے کسی مقرر نے اس شعبے میں متاثر کیا ہے تو وہ چند حضرات ہیں، ان میں مولانا غلام مہر علی بھی شامل ہیں۔

### تعلیم و تربیت

جیسا کہ عرض کیا، مولانا کے والد انتہائی مضبوط اور مستند فاضل تھے۔ انہوں نے اپنے اس لخت جگر کو قرآن پاک حفظ و ناظرہ کے بعد ابتدائی فارسی، صرف و نحو اور قدوری قافیہ کے علاوہ ابتدائی رسائل منطق بھی پڑھائے۔ خاندانی ورثہ عشق رسول پاک ﷺ رنگ لایا کہ اپنی عمر کے عین پندرھویں سال والد ماجد مولانا جان محمد مرحوم کے ہمراہ مدینہ

طیبہ اور حج بیت اللہ سے سرفراز ہوئے اسی سفر مبارک کے دوران شرح مائتہ عامل اور منیۃ المصلی بھی والد محترم سے پڑھیں۔ ان دنوں مشہور قصبہ منچن آباد، جو کانگریسی فکر متحدہ قومیت کے حامل اور مولانا حسین احمد مدنی کے ہم خیال دیوبندی علماء کی تگ و تاز کا حدف تھا۔ بہاولپور میں اگرچہ مولانا خلیل احمد انبیٹھوی کا عاشق رسول شارح اسرار محبت حضرت مولانا غلام دستگیر قصوری رحمتہ اللہ علیہ سے تاریخی شکست کھا چکے تھے اور پیکر سوز محبت حضرت خواجہ غلام فرید رحمتہ اللہ علیہ انبیٹھوی صاحب کی شکست کا اعلان فرما چکے تھے لیکن پھر بھی ان کے اعتقادی سائے ریاست بہاولپور کے دور دراز علاقوں میں پھیل چکے تھے۔ اسی وجہ سے منچن آباد بھی ان لوگوں کا مرکز بن چکا تھا۔ لیکن حضرت سند العارفین، تاج المحققین مولانا علامہ پیر سید مہر علی شاہ صاحب گولڑوی رحمتہ اللہ علیہ کے ایک عقیدت مند اور مستند عالم دین مولانا غلام مصطفےٰ رحمتہ اللہ علیہ بھی تشریف فرما تھے۔ دیوبندیوں کے مدرسہ سے مستعفی ہو چکے تھے۔ مولانا نے ان سے کچھ کتابیں پڑھیں اور اس کے بعد ۱۳۶۱ھ میں منچن آباد سے بہاولنگر کے مدرسہ مفتاح العلوم میں داخل ہوئے۔ ایک سال تک اس مدرسہ کے شیخ الحدیث استاذ الکل، امام المناطقہ والفلاسفہ شارح اسرار وحدت الوجود حضرت مولانا فتح محمد چشتی نظامی سے پڑھنا شروع کیا۔ اس طرح مولانا غلام مہر علی ان خوش نصیب لوگوں میں سے ہیں، جنہیں استاذ العلماء مولانا فتح محمد کی نسبت شاگردی حاصل ہے۔ مولانا فتح محمد کا شمار ان اجلہ فضلا میں ہوتا ہے جن کو بلا کھٹک قرنِ اول کی نشانی اور علوم رازی کا صحیح وارث کہا جاسکتا ہے۔ ان کے تلامذہ میں مولانا غلام مہر علی کے علاوہ اہل سنت کے سب سے بڑے فقیہ حضرت مولانا محمد نور اللہ بصیر پوری بھی ہیں۔

حیف صد حیف کہ اتنے بڑے جید استاذ، معقول و منقول کے مقتدر امام، تصوف و طریقت میں قشیری اور ابن عربی کے مظہر کامل پر تاحال کوئی سوانحی کتاب منظر عام پر نہیں آسکی یا کم از کم میری نظر سے نہیں گزری۔ ان کے زیر سایہ مولانا غلام مہر علی نے مولانا محمد اکمل سے کچھ فنی کتابیں پڑھیں۔ اور خود حضرت مولانا فتح محمد سے بھی خاصا استفادہ کیا۔ ایک سال کے بعد طلبِ علم کے لئے لاہور پہنچے۔ اچھرہ کا مشہور عالم دینی ادارہ مدرسہ فتحیہ ان دنوں جوبن پر تھا۔ اور استاذ کامل شیخ المعقول والمنقول مولانا مہر محمد صاحب علم کے موتی لٹا رہے تھے۔ مولانا غلام مہر علی بھی اسی دریا میں غواصی کرنے لگے خود ان کے قول کے مطابق **فاستکملت فیھا اکثر الفنون والکتب من شرح القاضی المبارک وحمد اللہ والتوضیح و التلویح و اقلیدس و الخیالی والامور العامة و جمیع کتب الادب العربی وتفسیر جلالین والمشکوة الشریفة علی امام المعقول الاستاذ الشھیر فی الافاق الحافظ، المولی مھر محمد رحمتہ اللہ تعالی(1)**۔ یعنی میں نے اکثر فنون اور کتابیں مثلاً شرح قاضی مبارک، حمد اللہ، توضیح تلویح

1۔ الیواقیت المہریہ، ص 179

اقلیدس، خیالی، امور عامہ اور تمام ادب عربی اور تفسیر جلالین اور مشکوٰۃ مولانا مہر محمد سے مکمل کیں۔ اسی طرح دورہ حدیث سید المفسرین سند المحدثین حضرت علامہ مولانا سید ابو البرکات قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھا۔ مولانا غلام مہر علی اس لحاظ سے انتہائی خوش نصیب ہیں کہ وہ استاذ الاساتذہ شیخ الجامعہ مولانا غلام محمد گھوٹوی اور اعلیٰحضرت عظیم البرکت امام اہلسنت سیدنا امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے صرف ایک واسطے سے نسبت شاگردی رکھتے ہیں۔

## تدریس وخطابت

مولانا دار العلوم حزب الاحناف سے فراغت کے بعد سب سے پہلے ضلع فیصل آباد کے مشہور قصبہ پیر محل میں خطیب ومدرس مقرر ہوئے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب ابھی سید العارفین امام العشاق مصطفےٰ فنافی الرسول نائب اعلیٰ حضرت میرے مرشد کامل امام اہلسنت آقائے نعمت سیدی ومرشدی مولانا ابو الفضل محمد سردار احمد صاحب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ فیصل آباد تشریف نہیں لائے تھے۔ پورے علاقے میں اہانت رسول کی گھٹاٹوپ رات چھائی ہوئی تھی۔ کوئی بھی شخص نعرۂ رسالت بلند کرنے کی جرات نہ کرتا تھا۔ عوام تو سبھی صحیح العقیدہ تھے لیکن خارجی فکر ونظر مسند خطابت وتدریس پر مسلط تھا۔ حضرت مولانا ایسے تپتے ہوئے صحرا میں باران رحمت کا پہلا قطرہ ثابت ہوئے۔ جواد مطلق نے تدریس اور خطابت میں حصہ وافر عطا فرمایا تھا۔ معقول ومنقول پر مکمل نگاہ، فقہ حدیث سے کامل آگاہی، تفسیر میں ژوف نگاہی، نحو واصول پر مکمل عبور کے علاوہ زبان میں بلا کی مٹھاس، سیرت اور سوانح کے گہرے مطالعہ کے سبب تقریر اس قدر پر تاثیر کہ پورے علاقے میں ڈنکے پٹ گئے۔ اہلسنت کے چمن میں بہار آگئی۔ جعلی تقدس اور پھوکے علمی رعب وداب کے غباروں سے ہوا نکل گئی۔ مولانا گرجنے سے زیادہ برسنے لگے۔ ابھی ایک ہی سال ہوا تھا کہ آپ کے والد ماجد پھر عازم حرمین ہوئے۔ اس لیے مجبوراً وطن مالوف کو مراجعت ہوئی۔ اسی اثناء میں بلدہ خیر چشتیاں شریف کے اہل سنت کو جب اس ابھرتے ہوئے نوجوان کی علمی اور تقریری صلاحیتوں کا علم ہوا تو انہوں نے قیام کے لیے مجبور کیا۔ وہ دن اور آج کا دن مولانا اور چشتیاں شریف لازم وملزوم ہو کر رہ گئے۔ قریباً پون صدی سے چشتیاں شریف سے نکل کر یہ آفتاب ان کونوں کھدروں میں بھی اپنی روشنی پھیلانے لگا۔ جہاں تعصب کے دبیز پردوں میں شب پلدا کا سماں پیدا کر رکھا تھا۔ آپ کی تقریر گھن گرج، زیر وبم، فصاحت وبلاغت، متانت وظرافت کا کامل مرقع ہوتی ہے۔ دلائل کی یلغار، پاٹ دار لہجہ، مترنم آواز، تلاوت قرآن کا انوکھا انداز، طنز اور مزاح کا دلکش سماں ہزاروں انسانوں کو مسحور کئے پوری پوری رات بیگانہ این وآں کئے رکھتا ہے۔ غرض کہ آپ کی خطابت نے معرکتہ الآراء مناظروں کو جنم دیا۔ آپ فاتح بن کر ابھرے۔ اور غنیم ہزاروں پاپڑ بیلنے اور لاکھوں داؤ کھیلنے کے باوجود حضور مہر عالم

سید العارفین پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی رحمتہ اللہ علیہ کے اس چہیتے مرید اور اعلیٰ حضرت امام بریلوی رحمتہ اللہ علیہ کے سچے فدائی کو زیر نہ کر سکا۔ اس مرد تنہا نے لشکر اعداء میں ایسی بھگدڑ مچائی کہ دیوبند سے لے کر نجد تک پوری کائنات خارجیت دہل کر رہ گئی۔

## تصوف و طریقت

جیسا کہ نام سے واضح ہے۔ "وہ غلام" مہر علی ہیں۔ آپ کے والد ماجد کے ہاں اولاد ہوتی اور فوت ہو جاتی۔ آخر انہوں نے نذر مانی کہ اب جو فرزند ہو گا اس کا نام اپنے مرشد کامل سیدنا پیر مہر علی شاہ رحمتہ اللہ علیہ سے منسوب رکھوں گا اور عالم بھی بناؤں گا۔ چنانچہ مولانا جون ۱۹۲۴ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کا یہ نام رکھا گیا۔ اس طرح طریقت گویا ان کی گھٹی میں ڈالی گئی۔ جب مولانا نے ہوش سنبھالا تو اس وقت حضرت قبلہ عالم گولڑوی رحمتہ اللہ علیہ کا وصال ہو چکا تھا۔ حضرت گولڑوی کے لخت جگر پیر سید غلام محی الدین گولڑوی کا دورۂ شباب تھا۔ وہ اپنے والد کی کیف و مستی، عشق و محبت، حب رسالت سوز و گداز کے صحیح وارث تھے۔ مولانا نے انہیں سے بیعت کی۔ حضرت باؤجی رحمتہ اللہ علیہ کی توجہات نے مولانا کو سوز روحی سے آشنا کیا۔ علم ظاہری تو وافر تھا ہی۔ آپ نے شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی فتوحات مکیہ اور فصوص الحکم کے اسرار و رموز تک رسائی حاصل کی۔ گذشتہ سطور میں عرض کیا گیا ہے کہ مولانا کو حضرت الاستاذ العلام مولانا فتح محمد بہاولنگری کا شرف تلمذ حاصل ہے۔ وہ بھی اپنے دور کے بہت بڑے وجودی تھے۔ نظریہ وحدت الوجود مولانا بہاولنگری کا خاص موضوع تھا۔ اسی بنا پر یہ ہونہار تلمیذ بھی فیض استاذ اور نگاہ مرشد سے اسی عقیدہ حقہ کا مبلغ اعظم بن گیا۔ مولانا اس مسئلہ میں اتنے پختہ بلکہ سرشار ہو چکے ہیں کہ وہ نظریہ وحدت الشہود کو نقد و نظر کے ترازو میں تولتے رہتے ہیں۔ ان کے نزدیک حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کے بعد صرف تین بزرگ اس قابل ہیں جن کی بارگاہوں میں ان کے جذبات عقیدت مچل مچل کر سلام عرض کرتے ہیں۔ وہ شیخ المحققین برکت الرسول فی دیار الہند سیدنا شیخ محمد عبد الحق محدث دہلوی، سید العارفین مہر عالم سیدنا پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی اور شیخ الاسلام والمسلمین مجدد ملت اسلامیہ شیخ العرب والعجم عبد المصطفےٰ حضرت الامام الشاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہم۔ مولانا اپنی تقریروں میں حقیقت محمدیہ اور نظریہ توحید اکابر کی مستند تصانیف اور امام اہلسنت سرکار رضا بریلوی کی نثری اور شعری دلائل اور شیخ گولڑوی رحمتہ اللہ علیہم کے ارشادات کی روشنی میں بڑے دھڑلے سے بیان کرتے ہیں۔ مثنوی مولانا روم سے اس موضوع پر بیسیوں اشعار پڑھتے ہیں۔ میں نے کئی مرتبہ مولانا کو اس نظریہ سے اختلاف کرنے والے اکابر علم و فضل پر جرح و تنقید کرتے سنا۔ جب سے فصوص الحکم اردو میں چھپی ہے، مولانا اس کی اشاعت کے مبلغ بن گئے ہیں۔

## سیاست

تمام سنی علماء کی طرح مولانا بھی جمعیت علماء پاکستان کے سرگرم حامی بلکہ ان چند افراد میں سے ہیں جنہیں اس تنظیم کا اساسی رکن ہونے کا شرف حاصل ہے۔ آپ جمعیت کی تمام سیاسی پالیسیوں کے مؤید ہیں ۱۹۷۰ء میں جمعیت کے ٹکٹ پر حلقہ چشتیاں سے قومی اسمبلی کا الیکشن بھی لڑا لیکن پیپلزپارٹی کے سیلاب کی وجہ سے کامیاب نہ ہو سکے۔ آپ قائد اہلسنت مولانا شاہ احمد نورانی کے پرجوش اور سرگرم فداکاروں میں سے ہیں۔ انہیں عصر حاضر میں اہلسنت کا نجات دہندہ سمجھتے ہیں۔ ضلع بہاولنگر میں جمعیت کے مضبوط ستون ہیں۔ جمعیت کی سب پالیسیوں کی پرجوش حمایت کے باوجود ماضی قریب میں جمعیت کے متحدہ جمہوری محاذ (U.D.F) اور پاکستان قومی اتحاد (P-N-A) میں شمولیت اور قابل اعتراض لوگوں سے سیاسی اشتراک کو پسند نہ کرتے تھے۔ لیکن جمعیت کی پالیسی سے سر مو انحراف نہ کیا۔ وہ پاکستان میں مکمل نظام مصطفےٰ کے عملی نفاذ پر زور دیتے ہیں۔ ہر چند کہ سیاست ان کا طبعی اور فطری موضوع نہیں لیکن وہ اس بت خانے میں اذان اسلام دینا جہاد سمجھتے ہیں۔

## قلم و قرطاس

مولانا تمام علماء حق کی طرح دین کا دفاع صرف زبان سے نہیں، قلم سے بھی کرتے ہیں۔ عقائد کے باب میں ان کی نظر انتہائی گہری ہے۔ مطالعہ بہت وسیع، استدلال اور استنباط کی قوت بڑی وافر ہے۔ بنابریں ان کے جذبات نوک خامہ سے سینہ قرطاس پر پھیلتے رہتے ہیں۔ یہ ٹھیک ہے کہ ان کے قلم میں میر و مرزا کا تغزل، داغ اور غالب کا انداز تحریر، ابو الکلام کی شستگی اور رشید صدیقی کی کاٹ نہیں۔ الفاظ سادہ، عبارت من بھاتی، عوامی ذہن پر دستک دیتی ہے۔ دلائل کا لاؤ لشکر، شواہد کا انبار اور نقد و جرح کے قافلے ان کی قلمی عظمت کے نشانات ہیں۔ عربی میں بھی یہی سادگی رواں رہتی ہے۔ قائد تحریک آزادی حضرت امام فضل حق خیر آبادی کی نادرۂ روزگار تصنیف ''الثورۃ الہندیہ'' کی عربی شرح ''الیواقیۃ المہریہ'' کے نام سے تحریر فرمائی۔ اس کے حاشیے میں اہلسنت کے موجودہ علماء کا تعارف لکھا۔ یہی زیر نظر کتاب ''دیوبندی مذہب'' پروفیسر الیاس برنی کی شہرہ آفاق کتاب ''قادیانی مذہب'' کی طرز پر لکھی گئی۔ دیوبندی طبقہ خیال کے پورے لٹریچر کو چھان ڈالا۔ بین السطور کو جھانکا۔ حاشیوں کو ٹٹولا۔ شروح کو پرکھا۔ جتنی بھی اعتقادی، ایمانی، اخلاقی اور عملی کمزوریاں نظر پڑیں۔ جمع فرما کر عام آدمی کو بھی دیوبند کے پھاٹک میں داخل کر دیا۔ سینکڑوں حوالے ناقابل تردید دلائل اور اٹل شواہد اس طرح پیش فرمائے کہ گنگوہ، نانوتہ، تھانہ بھون اور دیوبند کے علمی حلقوں میں کھلبلی مچ گئی۔ زبان و بیان، قلم و قرطاس کے بڑے بڑے طرہ دار مدعیان آج تک اس پیکر سادہ کا جواب لانے سے قاصر

ہیں۔ مولانا وہ قابل فخر مصنف ہیں، جنھوں نے اعداء کے دلائل کو لتاڑا، دعوؤں کو پچھاڑا اور جھوٹے تقدس کی رداؤں کو پھاڑا ہے۔ حضرت مولانا محمد انوار الاسلام قادری رضوی میرے پیر بھائی حضور سیدی و مرشدی محدث اعظم پاکستان مولانا شاہ محمد سردار احمد چشتی قادری رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کے مرید اور شاگرد ہیں۔ حضرت نے جو جذبہ دین اپنے وابستگان دامن میں بھرا اسی کا اظہار اس لازوال کتاب کی اشاعت ہے۔ مولانا غلام مہر علی پنجابی میں شعر بھی کہتے ہیں۔ اور بھی کتابیں آپ کی علمی اور قلمی یادگار ہیں۔ الغرض مولانا غلام مہر علی اقبال کے اس شعر کا مکمل مرقع ہیں۔ ؎

جباری و قہاری و قدوسی و جبروت — یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلمان

# مختصر حالات استاذ العلماء
# حضرت علامہ مفتی تقدس علی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

محمد حنیف اللہ والا (ایڈووکیٹ)

تاریخ عالم اس حقیقت کی شاہد ہے کہ دنیا کی اقوام یعنی یہود و نصاریٰ اور ہنود، روزِ اول سے مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹانے کی کوششیں کر رہی ہیں اور ہم دیکھ رہے ہیں کہ وہ آج تک جاری ہیں ان اقوام نے دنیائے اسلام کو زک پہنچانے کے لئے جو حربے اختیار کئے ان میں سے سب سے خطرناک حربہ وہ ہے جسے ''دام ہمرنگ'' کہا جاسکتا ہے یعنی اپنے شکار کو دھوکہ دینے کے لئے ہو بہو اسی کا سا لبادہ اوڑھ لیا تا کہ شکار کو پتہ بھی نہ چلے کہ وہ پنجہ صیاد میں جکڑا جاچکا ہے۔ لارنس آف عربیا کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ ان لوگوں کے ذمہ یہ کام لگایا جاتا تھا کہ عالم اسلام میں پھیل جائیں اپنا اعتبار قائم کریں اور جذبہ حب رسول ﷺ کو مسلمانوں کے دلوں سے مٹانے کی کوشش کریں۔ ڈاکٹر اقبال نے اپنی مشہور نظم جس کا عنوان ہے ''ابلیس کا پیغام اپنے سیاسی فرزندوں کے نام'' میں غالباً اسی حربے کا ذکر کیا ہے کہ شیطان اپنے کارکنوں کو جمع کر کے کہتا ہے کہ اگر تم چاہتے ہو کہ مسلمان صفحۂ ہستی سے مٹ جائیں یا دنیا میں ان کا وجود و عدم برابر ہو جائے تو تم صرف یہ کرو کہ روح محمد ان کے دل سے نکال دو۔

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ عالم اسلام میں اسی روح مقدسہ کے خلاف بہت سی آوازیں اٹھیں خود برصغیر پاک و ہند میں اس جذبے کو مٹانے کی مسلسل اور منظم کوششیں کی گئیں اور وہ اس طرح کہ فخر موجودات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی ذات مقدسہ کو مرکز بحث بنایا گیا لیکن جذبہ عشق سے سرشار اہل نظر علماء نے اس کے پیچھے چھپی ہوئی نیتوں کو بھانپ لیا ان علماء میں شیخ الحدیث حضرت مفتی تقدس علی خان بھی ہیں۔ ''تقدس علی خان''، تاریخی نام (۱۳۲۵ھ) ہے والد کا نام الحاج سردار ولی خان، دادا کا نام مولانا ہادی علی خان، اور پردادا کا نام مولانا رضا علی خان (جد امجد اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) یعنی اعلیٰ حضرت قدس سرہ آپ کے والد محترم کے چچازاد بھائی تھے اور والدہ ماجدہ کی طرف سے آپ کے نانا تھے آپ کی ولادت رجب ۱۳۲۵ھ، اگست ۱۹۰۷ء میں بمقام آستانہ عالیہ رضویہ محلہ سوداگران بریلی شریف (ہندوستان) میں ہوئی مولانا حسن رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ابجد کے حساب سے تاریخی مادہ نکال کر آپ کا نام تقدس علی خان رکھا۔

آپ نے ابتدائی تعلیم مولانا خلیل الرحمٰن بہاری، مولانا ظہور الحسن فاروقی مجددی، صدر مدرس مدرسہ عالیہ رامپور، دارالعلوم منظر الاسلام بریلی شریف اور ان کے صاحبزادے مولانا نور حسین سے حاصل کی۔ متوسط کتب درس نظامی برادر زادہ اعلیٰ حضرت حضرت مولانا حسنین رضا خان سے پڑھیں اور اعلیٰ تعلیم حضرت علامہ رحم الٰہی خان، مولانا عبدالمنان (ضلع مردان) مولانا عبدالعزیز خان اور حضرت صدر الشریعہ مولانا امجد علی (مصنف بہار شریعت) سے حاصل کی۔ اور تکمیل حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کی۔ انہوں نے آپ کو درسیات کے علاوہ ردالمحتار کا مقدمہ بھی پڑھایا اور فتویٰ نویسی کی مشق بھی کرائی۔ اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ سے آپ نے

شرح جامی کا خطبہ پڑھا اور ۱۳۴۵ھ میں آپ نے دارالعلوم منظر الاسلام بریلی شریف سے سند فراغت حاصل کی۔ جس طرح حضرت شیخ الحدیث کا نام نامی (تقدس علی خان) تاریخی ہے اسی طرح آپ کی شخصیت اور آپ کا کردار بھی تاریخی ہے تعلیم سے فراغت کے بعد آپ نے دارالعلوم بریلی شریف میں درس وتدریس کی خدمت شروع کی اور مختلف فنون میں جوہر دکھاتے رہے۔ اعلیٰ حضرت سے فن نحو کی کتاب شرح جامی کا خطبہ پڑھنے کا فیضان تھا کہ دیگر مدارس کے منتہی طلباء بھی آپ سے آ کر شرح جامی یا اس کا خطبہ پڑھا کرتے تھے۔ حضرت کے اس درس کا مادہ تاریخ ''تدریس تقدس علی ۱۳۴۸ھ'' استخراج کیا گیا ہے۔ ایک روز راقم الحروف نے عرض کیا کہ سائیں اس وقت آپ کے پڑھانے کی کیا نوعیت ہوتی تھی؟ فرمایا دیگر اساتذہ کے باعتبار میں جونیئر تھا مگر ہر کتاب کے لئے اچھی طرح تیاری کر کے پھر پڑھانے بیٹھتا تھا' ستر اسی طلباء مجھ سے پڑھتے تھے نظم وضبط مثالی ہوتا تھا اس وقت میری آواز یا کسی سوال پوچھنے والے شاگرد کی آواز سنائی دیتی اور طلباء کا پیاں لے کر بیٹھتے میری تقریر کی اہم باتیں اور سوال وجواب لکھتے جاتے تھے۔ فرمایا شروع میں کسی استاد نے ایک شاگرد کو میرے خلاف تیار کیا اور وہ دوران درس مجھ سے بے جا اور بعض دفعہ غلط سوال بھی کرتا تھا محض یہ دکھانے کے لئے کہ میں نا تجربہ کار ہوں اور پڑھانے کے قابل نہیں ایک روز حضرت حجۃ الاسلام میرے درس میں آ کر بیٹھ گئے دستور کے مطابق اس لڑکے نے سوال کیا جو کہ غلط تھا میں نے اسے ٹوکا تو وہ بحث کرنے لگا اس پر حجۃ الاسلام نے اسے ڈانتے ہوئے کہا کہ تیرا سوال ہی غلط ہے تب اس نے تسلیم کیا اور مجھ سے معافی مانگی وہ شاگرد تین سال تک پڑھتا رہا مگر کتاب پوری نہ کر سکا اور ایسے ہی مدرسہ چھوڑ کر چلا گیا۔

فرمایا ''ایک مرتبہ شرح تہذیب کا ایک مقام سمجھ نہ آتا تھا شرح دیکھی مگر ویسے کا ویسا رہا طلبہ پڑھنے کے لئے آ بیٹھے اور مطالعہ کی عبارت بھی پڑھ لی اس وقت میں نے اپنے استاد کا تصور کر کے مدد چاہی پھر پڑھانا شروع کیا آخر میں نے دیکھا کہ سبق بالکل صحیح پڑھا جا چکا ہے'' آپ تعلیم کے ساتھ ساتھ انتظامی امور میں بھی سرگرم وفعال رہتے تھے اس لئے دوران تعلیم ہی دارالعلوم منظر الاسلام کے نائب مہتمم مقرر ہوئے تھے آپ کی نگرانی میں مشہور علمائے کرام کی دستار بندی ہوئی جن میں حضرت شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی قدس سرہ قابل ذکر ہیں حضرت حجۃ الاسلام قدس سرہ کے وصال کے بعد آپ دارالعلوم بریلی شریف کے مہتمم مقرر ہوئے الہ آباد یونیورسٹی میں آپ نے علوم شرقیہ کے امتحانات کا سلسلہ شروع کروایا۔ جامعہ نظامیہ حیدر آباد دکن اور الہ آباد یونیورسٹی کے ممتحن رہے بیان فرماتے ہیں کہ جب میں نے شرقی علوم کے باقاعدہ امتحانات شروع کروائے تو اگلے سال مختلف مدارس سے تین ہزار طلبہ امتحان دینے کے لئے حیدر آباد دکن آئے جمعہ کا دن تھا نماز جمعہ کے لئے ایک بڑے باغ میں اہتمام کیا گیا۔ حاکم وقت نواب عثمان علی صاحب نظام دکن بھی نماز پڑھنے کے لئے وہاں آئے لوگوں کی بھیڑ دیکھ کر پوچھا یہ خلاف معمول آج رش زیادہ کیوں ہے؟ بتایا گیا کہ طلباء امتحان دینے آئے ہیں یہ جواب سن کر پوچھا کہاں ٹھہرے ہوئے ہیں؟ بتایا گیا مختلف مقامات پر یہ سن کر اسی وقت حکم دیا کہ ایک یونیورسٹی اور اس کے ساتھ ہاسٹل بھی تعمیر کی جائے فوری طور پر اس پر عمل کیا گیا اور اس طرح حیدر آباد دکن یونیورسٹی وجود میں آ گئی۔ ان دنوں تحریک پاکستان زوروں پر تھی آپ نے اس میں بھرپور حصہ لیا پاکستان بن جانے

کے بعد ۱۳۷۱ھ ۱۹۵۱ء میں ہجرت کر کے کراچی (پاکستان) تشریف لے آئے۔
پیر جو گوٹھ تشریف لانے کے متعلق آپ نے فرمایا" مراد آبادسنی کانفرنس میں سندھ سے جوعلماء اہلسنّت کا وفد مراد آباد آیا تھا ان میں مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد صاحبداد خان جمالی مرحوم بھی گئے تھے وہاں پر میری اور مفتی صاحب کی ملاقات اور دوستی ہوگئی کراچی میں آنے کے بعد ان سے ملاقات ہوئی کیوں کہ ان دنوں میں مفتی صاحب سندھ مدرسۃ الاسلام کراچی میں مفتی اعظم پاکستان کی حیثیت سے کام کرتے تھے۔ ان دنوں ملاقات کے دوران مفتی صاحب نے کہا بریلوی صاحب سندھ کا ایک عظیم خاندان پیر پگارا تحریک آزادی میں مجاہدانہ اور گوریلا سرگرمیوں کی پاداش میں فرنگیوں کے ستم کا خصوصی نشانہ بنا ہے ان کے لاکھوں مریدین سفاکانہ طور پر شہید کر دیئے گئے ہیں ان کی درگاہ، حویلیوں اور فصلوں کو بموں کے ذریعے مسمار کر دیا گیا ہے۔ مجاہد اعظم شہید آزادی حضرت سید صبغۃ اللہ کو شہید کر کے ان کی میت کو نامعلوم مقام پر دفن کیا گیا ہے اور ان کے دو شہزادوں کو جلاوطن کر کے دیارِ غیر (لندن) میں رکھا گیا ہے اب جب کہ پاکستان بن چکا ہے اور پیران پگارا کی گدی بحال ہونے والی ہے اس لئے میرا مشورہ اور تاکیدی گزارش ہے کہ آپ مع اہل وعیال پیر جو گوٹھ چلے جائیں کیونکہ اس وقت آپ جیسی باعلم، پرعزم اور تجربہ کار شخصیت کی وہاں پر اشد ضرورت ہے، بہرحال ہم نے محترم مفتی صاحب کے مشورہ پر عمل کرنے کا فیصلہ کیا اور ۱۳۷۲ھ /۱۹۵۲ء میں پیر جو گوٹھ ضلع خیر پور میں آ کر ہمیشہ کے لئے سکونت اختیار کر لی میں نے یہاں آتے ہی حکیم فقیر اللہ جتوئی اور حاجی صالح علی میمن کے تعاون سے شہر میں مدرسہ قادریہ کے نام سے جاری کیا جس میں شہر کے چھوٹے بڑے لوگ تعلیم حاصل کرنے لگے۔
مولانا محمد صالح کی کوششوں سے پیر صاحب کی گدی بحال ہوگئی اور حضرت پیر صاحب پگارا لندن سے واپس تشریف لے آئے، فروری ۱۹۵۲ء میں پیر صاحب کی تاج پوشی ہوئی اور ۴ مئی ۱۹۵۲ء کو جامعہ راشدیہ کا افتتاح ہوا مولانا محمد صالح کے اصرار اور احباب کے فیصلے سے میں جامعہ راشدیہ میں منتقل ہوگیا۔ صدر مدرس کی حیثیت سے خدمت میں مصروف ہوگیا۔
حضرت شیخ الحدیث کو ۱۳۳۲ھ میں اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہ سے بیعت اور تمام سلاسل میں خلافت کا شرف حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ذریعے حاصل ہوا اور انھوں نے آپ کو خاندان قادریہ کے اوراد و وظائف کی اجازت دے کر اپنا خلیفہ مجاز بنایا، ۱۳۶۷ھ میں آپ نے بغداد شریف، کاظمیہ شریف، کربلا معلّٰی و نجف اشرف میں حاضری دی اور ۱۳۶۸ھ میں پہلا حج ہندوستان سے کیا ۱۳۹۵ھ سے آپ مسلسل ہر سال ماہ رمضان المبارک میں عمرہ و زیارت کی سعادت سے بہرہ ور ہوتے رہے مدینہ طیبہ حاضری کے وقت آپ کا قیام قطب مدینہ حضرت علامہ مولانا ضیاء الدین مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہاں ہوتا۔ آپ کی زندگی کا سرمایا یادِ الٰہی، عشقِ رسول ﷺ اور تبلیغ و خدمتِ خلق تھا آپ کی روحانیت کا اندازہ لگانا کسی کے بس کی بات نہیں فقہی مسائل حل کرنے میں آپ اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے آپ کا انداز بیان اس قدر دل نشین ہوتا تھا کہ ہر لفظ دل و دماغ میں پیوست ہو کر رہ جاتا تھا۔
۳ رجب سن ۱۴۰۸ھ بمطابق ۲۲ فروری سن ۱۹۸۸ء پیر بوقت ۱۲ بج کر ۱۰ منٹ دو پہر آپ نے داعی اجل کو لبیک

کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پیر جوگوٹھ میں مدفون ہوئے آپ نے ۴۱ سال جامعہ راشدیہ کی خدمت کی اور ہزاروں عالم اور حافظ تیار کیے آپ کے بے شمار تلامذہ کالجوں' یونیورسٹیوں اور دینی مدارس و مساجد میں دینی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ چند فضلاء کے اسمائے گرامی مندرجہ ذیل ہیں۔

حضرت علامہ محمد ابراہیم خوشتر قادری' مولانا رجب علی' حضرت مولانا غلام قادر مرحوم' حضرت مولانا مفتی محمد عبدالرحیم سکندری' مولانا مفتی اشفاق حسین نعیمی' مولانا مفتی اعجاز ولی خان' مولانا محمد ہارون وغیرہ...... آپ کا عرس مبارک ۳۰ نومبر سے یکم دسمبر تک آپ کے مزار شریف پیر جوگوٹھ میں عقیدت و احترام کے ساتھ منایا جاتا ہے۔



حضرت فاضل اجل جلیل علامہ ابوالاسد

## مفتیِ آگرہ محمد عبدالحفیظ حقانی حنفی رحمۃ اللہ علیہ

- حالاتِ زندگی
- ردِّ قادیانیت

## حالات زندگی :

حضرت علامہ مولانا محمد عبدالحفیظ ابن مولانا عبدالمجید قدس سرہما محلّہ مداری دروازہ بریلی میں پیدا ہوئے۔ تاریخی نام حفظ الرحمٰن (۱۳۱۸ھ/ ۱۹۰۰) تجویز ہوا۔ ابتدائی تعلیم وتربیت ان کے وطن میں ہوئی، قرآن پاک کی تعلیم استاذ الحفاظ مولانا حافظ محمد عیوض مرحوم سے حاصل کی۔ بعدازاں والد ماجد سے فارسی اور عربی کی تعلیم شروع ہوئی۔ ۱۹۱۳ء میں والد ماجد کے ہمراہ ٹانڈہ چلے آئے۔ والد ماجد اس قدر محنت سے پڑھاتے کہ ریل کے سفر کے دوران بھی سبق جاری رہتا۔ مولانا مفتی عبدالحفیظ حقانی قدس سرہ بے حد ذہین اور محنتی تھے۔ ۱۷ سال کی عمر میں اکثر و بیشتر علوم وفنون کی تحصیل کرلی۔ کچھ عرصہ لکھنؤ میں حضرت مولانا عبدالباری فرنگی محلی قدس سرہ کی خدمت میں رہ کر سراجی شرح چغمینی اور منطق وفلسفہ کی بعض کتابیں پڑھیں۔

۱۹۲۰ء میں حضرت مفتی صاحب مبارکپور اعظم گڑھ کے مدرسے میں مدرس مقرر ہوئے۔ ۱۹۲۴ء میں آپ کی شادی بدایوں میں ہوئی۔ اسی سال والد ماجد نے مدرسہ منظر حق ٹانڈہ میں اپنے پاس بطور مدرس بلالیا۔ ۱۹۲۶ء میں مدرسہ حمیدیہ بنارس میں صدر مدرس مقرر ہوگئے۔ ۱۹۳۰ء میں بعض احباب کی درخواست پر (پنجاب) چلے آئے۔ ۱۹۳۴ء میں انجمن تبلیغ الاحناف کی دعوت پر امرتسر تشریف لے گئے اور مسجد سکندر خاں، ہال بازار میں خطابت کے فرائض انجام دیتے رہے۔ اس علاقے میں مرزائیوں کی سرگرمیاں عروج پر تھیں۔ مفتی صاحب نے ان کے رد میں ایک جامع کتاب السیوف الکالمیہ لقطع الدعاوی الغلامیہ تحریر فرمائی۔ دوسرا رسالہ الحسنیٰ والمزید لمخب التقلید

لکھا۔ جس میں تقلید شخصی کے وجوب پر بہترین انداز میں گفتگو فرمائی۔

اسی زمانے میں مولوی ثناء اللہ امرتسری غیر مقلد سے آپ کا مناظرہ ہوا۔ جس میں آپ کو نمایاں کامیابی ہوئی۔ اسی دوران ملتان میں شیر بیشہ اہلسنت مولانا حشمت علی خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ کا مناظرہ مولوی ابوالوفاء شاہجہاں پوری سے ہوا۔ اہلسنت کی طرف سے مولانا محمد عبد الحفیظ رحمۃ اللہ تعالیٰ اور دیوبندیوں کی طرف سے مولوی عطاء اللہ شاہ بخاری صدر تھے۔ اس مناظرے میں بھی مخالفین کو شکست ہوئی۔ اس کامیابی پر مخدوم صدر الدین سجادہ نشین درگاہ حضرت حافظ جمال الدین موسیٰ پاک شہید قدس سرہ (ملتان) نے آپ کو ایک قیمتی تحفہ عطا فرمایا۔

۱۹۳۶ء میں حضرت مفتی عبد الحفیظ رحمۃ اللہ تعالیٰ مدرسہ نعمانیہ فراش خانہ دہلی شیخ الحدیث مقرر ہوئے۔ اگست ۱۹۳۹ء میں جامع مسجد آگرہ کے خطیب اور مفتی مقرر ہوئے۔ اور ۱۹۵۵ء تک وہیں رہے۔

آپ کو قدرت نے بے شمار خوبیوں سے نوازا تھا۔ تقریر فرماتے تو دلائل کا انبار لگا دیتے۔ تدریس کے وقت علم وفضل کے دریا بہا دیتے۔ حکیم عبد الغفور مولف سوانحات المتاخرین، آنولہ لکھتے ہیں:

مولوی عبد الحفیظ، مولوی عبد المجید صاحب مرحوم کے بڑے صاحبزادے ہیں اور ہر بات میں باپ پر سبقت ہے۔ علم میں، واعظ گوئی میں، جسم کی زینت میں، خوبصورتی میں، غرض یہ کہ ہر بات میں باپ پر فوقیت حاصل ہے۔ حضرت مفتی صاحب نے تدریس، خطابت اور مناظرے کی گوناگوں مصروفیات کے باوجود تصانیف کا قابل قدر ذخیرہ چھوڑا ہے۔





## رد مرزائیت:

رد مرزائیت پر آپ کی مدلل کتاب ''السیوف الکلامیۃ لقطع الدعاوی الغلامیۃ'' جو سلسلہ ''عقیدہ ختم نبوۃ'' میں شامل کی گئی ہے۔ رد مرزائیت پر آپ کی دوسری تصنیف ''مرزائیت پر تبصرہ (خاتم النبیین کا صحیح مفہوم)'' ہے۔

نوٹ: کتاب ''مرزائیت پر تبصرہ'' اب تک ادارے کو دستیاب نہیں ہوسکی۔ اس کتاب کے متعلق اگر کسی کے پاس معلومات ہوں تو ادارے کو ضرور مطلع فرمائیں۔

**دیگر تصانیف:** آپ کی دیگر تصانیف درج ذیل ہیں:

۱...... تکمیل الایمان (عقائد اہلسنت پر مختصر رسالہ)

۲...... الحسنیٰ والمزید لمحب التقلید (تقلید شخصی کے وجوب پر بہترین رسالہ)

۳...... علم غیب

۴...... عقائد حقہ اہلسنت وجماعت

۵...... کلمہ اسلام (کلمہ طیبہ کی شرح وتفصیل)

۶...... عبادت اسلام (اس رسالے میں نماز، روزہ، حج، زکوۃ اور قربانی وغیرہ شرعی حیثیت بیان کی گئی ہے)

۷...... تہافتہ الوہابیہ (وہابی اور دیوبندی معتقدات کو اہلسنت وجماعت کے عقائد کی روشنی باطل ومردود قرار دیا ہے)

۸...... ریڈیو کے اعلان کا شرعی طریقہ (رویت ہلال کے بارے میں مشروط طور پر تائید فرمائی ہے) (غیر مطبوعہ)

۹.....نماز میں لاؤڈ اسپیکر کا استعمال (غیر مطبوعہ)

۱۰.....صیانۃ الصحابہ عن خرافات بابا (بابا خلیل داس سوانی کے رسائل کا رد)

۱۱.....متروکہ جائداد پر مساجد

۱۲.....مجموعہ فتاویٰ (قیام کراچی کے دوران جو فتوے قلمبند فرمائے ان کا مجموعہ)

۱۳.....ارغام ہاذر (ماہر القادری کے اہل سنت و جماعت پر اعتراضات کا جواب)

ان کے علاوہ آپ کی تصانیف میں شمع ہدایت اور مودودی پر تنقید کے نام بھی ملتے ہیں۔

حضرت مفتی صاحب ۱۹۵۵ء میں کراچی تشریف لائے۔ ابتداء جناح مسجد میں مفتی وخطیب رہے۔ پھر مدرسہ دار العلوم مظہریہ کے شیخ الحدیث مقرر ہوئے۔ نومبر ۱۹۵۷ء میں مدرسہ انوار العلوم ملتان میں بحیثیت شیخ الحدیث تشریف لے گئے۔

۱۹ جون ۱۹۵۸ء کو جامعہ نعیمیہ، لاہور کے افتتاحی جلسہ میں شرکت کے لئے تشریف لے گئے۔ ۲۱ جون کو واپسی ہوئی۔ راستہ ہی میں ریاحی درد شروع ہوگیا۔ ۵ ذوالحجہ، ۲۳ جون ۱۳۷۷ھ/ ۱۹۵۸ء کو مفتی آگرہ حضرت علامہ محمد حفیظ قدس سرہ کا وصال ہوگیا۔ ملتان میں قبرستان حسن پروانہ میں دفن ہوئے۔ حضرت مولانا محمد حسن حقانی مہتمم دار العلوم امجدیہ کراچی وایم، بی، اے صوبہ سندھ آپ ہی کے فرزند ارجمند اور اہل سنت و جماعت کے مایہ ناز عالم دین ہیں۔

مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا سید ابوالبرکات مد اللہ ظلہ القدس نے تعزیتی مکتوب میں تحریر فرمایا:

''حضرت مولانا مولوی عبدالحفیظ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ کی وفات حسرت آیات کی خبر وحشت اثر سے بے حد رنج و ملال لاحق





ہوا۔ مولیٰ تعالیٰ مرحوم کو غریق رحمت فرمائے۔ اس پرفتن اور پر آشوب زمانہ میں مولانا کا ہم سے ہمیشہ کے لئے جدا ہونا ناقابل تلافی نقصان ہے۔

آہ مولوی عبدالحفیظ آپ کی ایمان افروز اور ضلالت سوز تقریریں یاد آکر دل کو بے چین کرتی ہیں۔ آپ کی سالہا سال کی محبت بھری صحبتیں یاد آکر دل کو تڑپاتی ہیں۔''

پروفیسر حامد حسن قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ نے قطعہ تاریخی کہا ؎

مفتی عبد الحفیظ صاحب آج — پردہ فرما کے حق سے ہیں واصل
نیک دل نیک طبع نیک اوصاف — سر بسر پاک جان و روشن دل
واعظ خوش بیان و بحر علوم — صاحب فیض و فاضل کامل
تربت پاک ان کی نورانی — رشک خلد ان کی اولیں منزل
قادری نے بھی ان کا سال وصال
لکھدیا ''وصل ذات کا حاصل''

(۱۳۷۷ھ)



# فہرست


| نمبر شمار | تفصیل | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | حضرت علامہ محمد عالم آسی امرتسری | 09 |
| 2 | الکاویہ علی الغاویہ (حصہ اوّل) | 31 |




گنجینۂ علم، قاطع مذاہب باطلہ، الحافظ، الحکیم

## حضرت علامہ محمد عالم آسی امرتسری

- ○ حالاتِ زندگی
- ○ ردِّ قادیانیت

گنجینۂ علم، قاطع مرزائیت

حضرت علامہ محمد عالم آسی امرتسری

## حالات زندگی:

بحر العلوم الحافظ الحکیم حضرت علامہ مولانا محمد عالم آسی نور اللہ مرقدہ اپنے عہد کی ایک نابغۂ روزگار ہستی تھے۔ وہ ایک عظیم استاد، عربی داں، ادیب اور نامور عالم دین تھے۔ انہیں فقہ، حدیث، تفسیر کی باریکیوں سے لے کر اسلامی تاریخ، مذاہب و مسالک پر بھی ان کی گہری نظر تھی۔ یہ ہی نہیں بلکہ منطق، فلسفہ اور علم کلام کے بھی بے مثل عالم دین تھے۔ انہیں فارسی، ہندی، گورمکھی، کشمیری، پنجابی، عبرانی اور سریانی اور انگلش زبان پر بھی مکمل دسترس حاصل تھی۔ الغرض علامہ محمد عالم آسی علم کا ایک بحر ناپیدا کنار تھے۔

## ولادت باسعادت:

عارف نامدار حضرت علامہ مولانا حکیم حافظ ابوالدراسۃ محمد عالم آسیؔ نقشبندی مجددی راگھوی ثم امرتسری قدس سرہٗ بروز جمعۃ المبارک بتاریخ ۱۲ ر رمضان المبارک ۱۲۹۸ھ کو موضع کولوتارڑ تحصیل حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے۔

## خاندان کا اجمالی تعارف:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ جاٹ قوم سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کا خاندانی پس منظر روحانی و علمی ہے۔ آپ کے والد گرامی کا اسم گرامی نام نامی حضرت مولانا حکیم مفتی حافظ حمید الدین الشہیر بہ عبدالحمید چشتی نقشبندی قادری سہروردی (کولوی ثم راگھوی) قدس سرہٗ تھا، جو انتہائی زاہد و عابد ہونے کے ساتھ ساتھ اپنے دور کے عظیم فاضل اور مفتی تھے، علاوہ ازیں بے مثل خطاط اور قابل طبیب بھی تھے، شعر و ادب سے لگاؤ تھا اور فقیر تخلص

فرماتے تھے، ۱۲ر محرم ۱۳۲۱ھ کو وفات پائی، مزار پرانوار کولوتارڑ میں ہے۔

حضرت علامہ آسی رحمۃ اللہ علیہ کے جدامجد کا نام حضرت مولانا حکیم مفتی میاں غلام احمد المعروف بہ حضرت حضوری قدس سرہٗ تھا، جن کا امتیازی وصف عشق ختم الرسل مولائے کل ﷺ تھا، آپ کو حضور اکرم ﷺ کے جمال وروئے زیبا کی کئی بار زیارت نصیب ہوئی۔ آپ نے ۱۸ر ربیع الاوّل ۱۲۹۹ھ کو وفات پائی اور کولوتارڑ میں ہی محو خواب ابدی ہوئے۔

## جدامجد کی دُعا:

علامہ آسی قدس سرہٗ کے برادر خورد حضرت علامہ مولانا حکیم محبوب عالم راگھوی علیہ الرحمہ اپنے والد بزرگوار سے روایت فرماتے ہیں کہ جب آپ کی عمر چھ سات ماہ ہوئی تو ایک دن آپ کے دادا ولی کامل حضرت مولانا غلام احمد علیہ الرحمہ متوطن کولوتارڑ تحصیل حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ نے آپ کے منہ میں اپنی زبان مبارک ڈال کر چوسائی اور پنجابی کا یہ شعر پڑھا۔

محمد عالماں چل علم پڑھئے    علم دی بات نوں مضبوط پھڑیئے

خدا کے حکم سے ہر دو الفاظ ''چل'' اور ''مضبوط'' کا ایسا اثر ہوا کہ عالم شاہد ہے۔

## تعلیم:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ نے ابتدائی تعلیم والد گرامی اور نانا جان مولانا حکیم مفتی غلام حسن نقشبندی قادری (متوفی ۱۱ر جمادی الثانی ۱۳۳۸ھ، مدفون موضع بھٹی چک، ضلع گوجرانوالہ) سے حاصل کی، بعد ازاں مدرسہ نعمانیہ لاہور چلے گئے اور وہاں استاذ





الافاضل حضرت مولانا علامہ مفتی غلام احمد (کوٹ اسحاقی)، عربی زبان کے ادیب مولانا محمد حسن فیضی اور دیگر اساتذۂ مدرسہ نعمانیہ سے فیض یاب ہوئے، ازیں علاوہ مولانا غلام محمد بگوی علیہ الرحمہ (خطیب بادشاہی مسجد لاہور) فخر الاماثل حضرت مولانا غلام قادر بھیروی رحمۃ اللہ علیہ (بیگم شاہی مسجد لاہور) اور مفتی عبداللہ ٹونکی (اورینٹل کالج لاہور) جیسے عظیم افاضلِ وقت سے اکتسابِ علم کیا۔

بعد ازاں مولوی عالم، مولوی فاضل، منشی فاضل، ادیب فاضل، مختار عدالت، حکیم حاذق اور زبدۃ الحکماء کے امتحانات پاس کیے، ان امتحانات میں سے مولوی فاضل اور زبدۃ الحکماء کے امتحانات میں پنجاب بھر میں اوّل آئے اور طلائی تمغے حاصل کیے، بعد میں ہندی اور انگریزی زبانوں میں بھی کافی مہارت پیدا کرلی، جس کی دلیل آپ کے بیاضات کی مختلف تحریریں ہیں، آخر عمر میں قرآن مجید بھی حفظ کرلیا تھا۔

## درس وتدریس:

جامعہ نعمانیہ سے فراغت کے بعد جامعہ نعمانیہ ہی میں اوّل مدرس مقرر ہوئے، پھر کچھ عرصہ بعد مدرسہ رحیمیہ نیلا گنبد میں پڑھاتے رہے، اسی طرح جب مولوی فاضل کے امتحان میں پنجاب بھر میں اوّل آئے اور آپ کو ایک سال کے لئے ۳۰؍روپے ماہوار وظیفہ ملا تو اورینٹل کالج میں بھی پڑھاتے رہے، بعد ازاں امرت سر چلے آئے، وہاں مدرسہ نصرۃ الحق حنفیہ سے منسلک ہوئے۔

مگر کچھ عرصہ پڑھانے کے بعد لاہور چلے آئے اور یہاں ایک پریس میں سنگ سازی کرتے رہے پھر امرتسر چلے گئے۔ (قلمی یادداشت از حکیم محمد موسیٰ امرتسری علیہ الرحمہ) اور ایم اے ہائی اسکول میں عربی کے اوّل مدرس مقرر ہوئے، اسی طرح جب یہ

اسکول کالج بنا تو آپ پروفیسر ہو گئے اور بالآخر یہیں سے ریٹائر ہوئے۔

آپ نے انجمن اسلامیہ امرتسر (جس کے تحت اسکول اور کالج چلتے تھے) کی ملازمت سے فراغت کے بعد بھی پرائیویٹ طور پر تدریس کا شغل جاری رکھا اور یہ سلسلہ تدریس کسی ایک علم پر موقوف نہیں ہوتا تھا بلکہ طالبانِ علم آپ سے مختلف علوم کی تحصیل کیا کرتے تھے جن میں تفسیر، حدیث، فقہ، اصول حدیث، اصول فقہ، منطق، فلسفہ، صرف ونحو، ادب فارسی، کتابت، طبابت بالخصوص عربی ادب وغیرہ شامل تھے۔

تلامذہ:

حضرت آسی کے بے شمار تلامذہ ہیں، چند ایک کے نام درج ذیل ہیں:

صاحبزادہ محمد عمر بیربلوی، مولانا محمد الدین غریب، ڈاکٹر پیر محمد حسن ایم اے پی ایچ ڈی، اسلام آباد، حافظ محمد عبداللہ ایم اے اکاؤنٹنٹ جنرل آفس لاہور، مولانا غلام ترنم امرتسری (مدفون لاہور)، فخر الاطباء حکیم فقیر محمد چشتی نظامی (مدفون بجوار میاں میر رحمۃ اللہ علیہ لاہور، حکیم غلام قادر چشتی امرتسری (آپ حضرت آسی کے رفیق خاص اور اُن کے مزار کے متولی تھے، مدفون ملتان)، مولانا پیر حبیب اللہ نقشبندی (مدفون گجرات، پنجاب) ابوالبیان مولانا محمد داؤد فاروقی ابن مولانا نور احمد امرتسری (مدفون امرتسر) استاذ الاطباء حکیم محمد نور الدین نظامی امرتسری، صدر مجلس اطباء (مدفون بورے والا ضلع وہاڑی)، استاذ الاطباء حکیم محمد شمس الدین نظامی امرتسری حکیم حاذق، (مدفون پاکپتن)، حکیم محمد جلال الدین امرتسری (مدفون پاکپتن)، حکیم اہل سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری بانی مرکزی مجلس رضا لاہور (مدفون بجوار حضرت میاں میر رحمۃ اللہ علیہ، لاہور)، عبدالمجید جامی (تھائی لینڈ) محمد شریف ساجد (راولپنڈی)، آغا خلش کاشمیری (مدفون بمبئی)، مولانا پیر عبدالسلام ہمدانی





امرتسری (مدفون لاہور)۔

بیعت:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ شہرہ آفاق شیخ طریقت حضرت شاہ ابوالخیر عبداللہ محی الدین فاروقی نقشبندی مجددی مظہری دہلوی قدس سرہٗ سے نہ صرف بیعت بلکہ مجاز بھی تھے۔

وفات:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ کا وصال ۲۸ رشعبان المعظم ۱۳۶۳ھ/۱۹۴۴ء بروز جمعۃ المبارک دن کے ایک بجے امرتسر میں ہوا، آپ کا مزار پختہ بنا ہوا تھا مگر تقسیم ہند کے بعد اس کا نشان مٹا دیا گیا۔

تصانیف:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ کی دینی تحقیق کا آخری مرحلہ ''تفسیر قرآن'' تھا، مگر افسوس کہ مشیت ایزدی نے وقت نہ دیا اور آپ یہ کام ادھورا چھوڑ کر راہی دار بقا ہوئے، حضرت کے وہ تمام مسودات جن پر آپ نے تفسیر کا کام شروع کیا تھا، راقم کے پاس محفوظ ہیں، اور یہ دو عدد نسخہ قرآن مجید، دو رجسٹروں اور تین پاکٹ بکس پر مشتمل ہیں، ان شاء اللہ العزیز ان نوادر کا کسی موقع پر تعارف کرایا جائے گا، تاہم احقر یہاں صرف ان مضامین کے اسماء پر اکتفا کرتا ہے جو آپ نے تفسیر قرآن کے سلسلے میں سپرد قلم فرمائے۔

۱۔ سورۂ فاتحہ (قرآن مجید کا ابتدائی جزو) مطبوعہ ماہنامہ البیان امرتسر، اپریل ۱۹۴۳ء۔

۲ .....تشریحات متعلقہ سورۂ فاتحہ، مطبوعہ ہفت روزہ الفقیہ، امرتسر، ۱۲/محرم/۲۱/

جون (۱۳۴۸ھ/ ۱۹۲۹ء) تا ۱۱ر جمادی الثانی ۱۴ر نومبر (۱۳۴۸ھ/ ۱۹۲۹ء)۔

۳...... سورۂ فیل کی تفسیر اور علامہ فراہی، مطبوعہ ماہنامہ شمس الاسلام بھیرہ، اکتوبر ۱۹۳۸ء تا جون ۱۹۳۹ء۔

## ردِّ مرزائیت:

حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ کی شہرت مدام کا سبب آپ کی ردّ مرزائیت میں مشہور کتاب ''الکاویہ علی الغاویہ'' بھی ہے، یہ کتاب دو جلدوں میں ہے اور ردّ مرزائیت وغیرہ میں ایک دائرۃ المعارف (انسائیکلوپیڈیا) کی حیثیت رکھتی ہے،

۱...... الکاویۃ علی الغاویہ (اُردو) جلد اوّل، مطبوعہ مارچ ۱۹۳۱ء، صفحات ۴۱۶۔

۲...... الکاویۃ علی الغاویہ (اُردو) جلد دوم، مطبوعہ ستمبر ۱۹۳۴ء، صفحات ۴۵۰۔

الحمدللہ ادارہ تحفظ عقائد اسلام نے عقیدہ ختم نبوت کے موضوع پر اپنے عظیم الشان انسائیکلوپیڈیا کیلئے جلد اول مطبوعہ ۱۹۳۱ء اور جلد دوم مطبوعہ ۱۹۳۴ء کے نسخے حاصل کر کے تقریباً اسی (۸۰) سال بعد نئے سرے سے طباعت کا شرف حاصل کیا ہے اور پچھلے نسخوں کی اغلاط، بے ربط اور غیر متعلق جملوں کی بھی تصحیح کر دی ہے۔ تاہم بعض مقامات پرنٹ واضح نہ ہونے کی وجہ سے اب بھی اصلاح طلب ہیں۔

علامہ آسی نے اپنی اس تصنیف میں بڑی آزادی کے ساتھ مرزائی مذہب کے تمام میسر شدہ لٹریچر، اشتہارات و پوسٹر وغیرہ کا خلاصہ مع تنقیدات درج کر دیا ہے۔ نیز یہ کتاب کسی اور کی جانب سے مرزا قادیانی کے خلاف پیش کردہ مواد کا بھی احاطہ کرتی ہے۔

ابتداء میں علامہ موصوف نے الکاویہ علی الغاویہ عربی میں تحریر فرمائی تھی جس کی فوٹو کاپی علامہ حکیم محمد موسیٰ امرتسری کے مخزونہ کتب خانہ پنجاب یونیورسٹی میں موجود ہے۔ اس





کتاب کے سرورق پر علامہ حکیم موسیٰ امرتسری کی یہ تاریخی نوٹ مذکور ہے:

''علامۃ الدہر حضرت قبلہ محمد عالم آسی کی یہ تصنیف عربی زبان میں لکھی جانے والی اولین مبسوط و مدلل کتب (ردقادیانیت) میں شمار ہوتی ہے مگر اس لئے طبع نہ کروائی گئی کہ فاضل علام مصنف کے معاصرین نے یہ مشورہ دیا کہ عربی کی بجائے اردو میں چھپوائیں تاکہ عوام الناس بھی اس سے مستفید ہوسکیں۔ چنانچہ حضرت علامہ آسی نے اپنی کتاب کو اردو جامہ پہنا کر ۱۹۳۱ء میں امرتسر سے چھپوایا''۔

انسائیکلو پیڈیا پاکستانیکا میں آپ کی اس گراں قدر علمی تصنیف پر ان الفاظ میں تبصرہ کیا گیا ہے کہ ''الکاویہ علی الغاویہ'' میں چودھویں صدی کے ان مدعیان نبوت کے حالات ہیں جنہوں نے امام زماں، مسیح وقت، محمد ثانی، کرشن اور مظہر الٰہی بن کر قرآنی تعلیمات بدلتے ہوئے الگ الگ اپنا دستور العمل مسلمانوں کے سامنے پیش کر کے اپنی تعلیم کو واحد راہ نجات قرار دیا۔ اس کے علاوہ ان قرامطہ و ملاحدہ کا ذکر بھی ہے جنہوں نے ساتویں صدی ہجری میں نبوت کا دعویٰ کیا''۔

علاوہ ازیں حضرت نے اور بھی بہت کچھ لکھا جس کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۳...... الجذوۃ النار علی قلوب الفجرۃ الکفار (غیر مطبوعہ۔ اُردو)

(یہ کتاب دراصل الکاویۃ علی الغاویہ، جلد دوم اضافوں کے ساتھ نئے روپ میں ہے)

۴...... الکاویۃ علی الغاویہ (عربی) غیر مطبوعہ

۵...... الجنجات علی السلام فی الذب عن حریم الاسلام (عربی، مطبوعہ) یہ مرزائی غلام رسول راجیکی کے پمفلٹ کے جواب میں لکھا گیا۔

۶...... مضامین: وہ مضامین جو آپ نے ردّ مرزائیت میں وقتاً فوقتاً رقم فرمائے، ان کی تفصیل

حسب ذیل ہے۔

۱......خیالاتِ آسی واقعات صلیبی پر ایک نظر (منظوم اُردو)، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۱۴/فروری تا ۱۷/اپریل ۱۹۴۲ء

۲...... نائرۃ الحسبان علیٰ مصباح القدیان، الفقیہ، امرتسر، ۷/جنوری تا ۷/فروری ۱۹۳۳ء

۳......تنقیداتِ نادر شاہیہ بر تبلیغات مذہب مرزائیہ، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۲۸/فروری تا ۱۴/مئی ۱۹۳۴ء

۴......مرزائی تعلیم کے پانچ مباحث اور اہل حق کا ایک پر لطف تعاقب، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۲۸/جولائی تا ۷/اگست ۱۹۳۷ء

۵...... اظہار حقیقتِ مرزائیت بجواب حقیقت احمدیت، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۲۱/اگست تا ۱۴/ستمبر ۱۹۳۳ء

۶......مرزائیت اور اہل اسلام میں فرق، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۷/جون تا ۷/دسمبر ۱۹۳۹ء (یہ مضمون اس عرصے میں تین بار مسلسل چھپا)

۷......ضمیمہ کاویہ، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۷/مئی تا ۲۸/جون ۱۹۳۱ء

۸......مسیح قادیانی کی الوہیت پر ایک چلتی ہوئی نظر، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۷/۱۴ مارچ تا ۲۱/۲۸ مارچ ۱۹۴۴ء

۹......ایک مسلمان اور مرزائی کی باہمی گفتگو، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۲۱/اپریل ۱۹۳۶ء

۱۰...... قادیانی نبوت پر ایک غلط قرآنی استدلال اور اس پر بصیرت افروز تبصرہ، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۷/اکتوبر ۱۹۳۲ء

۱۱......توفی سے قبض روح یا موت مراد نہیں، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۷/جنوری ۱۹۲۹ء





۱۲......لفظ توفی پر ایک پر اسرار تبصرہ، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر ۲۸/جنوری ۱۹۲۹ء

۱۳......مسیح الارض القادیانی اور موسیٰ علیہ السلام کی زندگانی جاویدانی، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۲۸/جنوری ۱۹۳۴ء

۱۴......کیا پہلو شگاف برچھی کے زخم سے کوئی نیم مردہ زندہ رہ سکتا ہے، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۲۸/جنوری ۱۹۳۴ء

۱۵......عہد قادیانیت میں مدعیان نبوت، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۱۴/فروری ۱۹۴۰ء

۱۶......پرسش یادگاری ہینم، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۷/اپریل ۱۹۳۵ء

۱۷......کوائف امرتسر، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۱۴/جون ۱۹۳۶ء

۱۸......امیر شریعت اور مرزائی بیعت، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۷/اپریل ۱۹۳۷ء

۱۹......مرزائی لٹریچر کا ایک اور غلط مسئلہ، الفقیہ، امرتسر، ۷/اپریل تا ۲۱/اپریل ۱۹۳۷ء

۲۰......کیا مرزائی اہل سنت کی مسجد میں قادیانیت کی نشر و اشاعت کر سکتے ہیں؟ مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۱۴/۲۱ دسمبر ۱۹۳۵ء

## ردّ اہل قرآن یا چکڑالوی:

اہل قرآن کو چکڑالوی، کمتریئی فرقہ یا اُمت مسلمہ امرتسر کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ گو حضرت علامہ آسی نیان کی تردید بھی الکاویہ علی الغاویہ کے آخری صفحات میں فرما دی تھی، تاہم سعی مزید کے طور پر آپ نے چند مضامین بھی رقم فرمائے، جن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱......القول المقبول فی اطاعت الرسول، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۷/۱۴ دسمبر ۱۹۲۹ء

۲......قرآن الاقرآن فی ریحان القرآن، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۲۱/اپریل تا ۷/مئی ۱۹۳۵ء

۳.....فریضۂ قربانی اور احکام قربانی، مطبوعہ الفقیہ، امرتسر، ۲۱ر فروری تا ۷ر مارچ ۱۹۳۵ء

۴.....مسئلہ قربانی پر اُمت مسلمہ امرت سر کا حملہ اور اس کی مدافعت، مطبوعہ ماہنامہ شمس الاسلام، بھیرہ شریف، جولائی ۱۹۴۳ء

۵.....مسئلہ قربانی پر ایک سرسری نگاہ، مسلم اور مسلمہ کے درمیان تبادلۂ خیالات

۶..... التنقید علی وراثت الحفید (رسالہ)

### ردّ مشرقی یا خاکساری مذہب :

الکاویہ علی الغاویہ، جلد دوم کے آخری صفحات پر ردّ مشرقی میں اگرچہ حضرت نے اپنا فرض ادا کر دیا تھا، تاہم اس کی تردید میں حضرت نے چند رسائل اور مضامین مزید رقم فرمائے جن کی تفصیل حسبِ ذیل ہے:

۱.....الانتباہیہ علی الافتتاحیہ (غیر مطبوعہ) (کتاب کا سن تصنیف معلوم نہ ہوسکا)

۲.....الانتباہیہ علی الافتتاحیہ، مشرقی کا تذکرہ غلط (مضمون) مطبوعہ شمس الاسلام، بھیرہ، مارچ ۱۹۴۰ء تا جولائی ۱۹۴۲ء

۳.....تبصرہ علی التذکرہ (رسالہ) سن تصنیف ندارد، صفحات ۶۴

۴.....مشرقی سے ایک اہم سوال اور کے ہوا خواہوں سے جواب کا مطالبہ (منظوم)، مطبوعہ شمس الاسلام بھیرہ، ربیع الاول ۱۳۶۱ھ/ اپریل ۱۹۴۲ء

۵.....مساجدِ اسلام اور مسلمانانِ عالم دشمن اسلام مشرقی کی نظر میں، مطبوعہ شمس الاسلام، بھیرہ، ذی قعدہ ۱۳۶۱ھ/ دسمبر ۱۹۴۲ء

### ردّ وہابیہ:





حضرت علامہ آسی قدس سرہ نے ردّ وہابیہ میں بھی بہت سے رسائل اور مضامین لکھے، ان رسائل و مضامین سے مختلف موضوعات اخذ ہوتے ہیں:

۱.....الارشاد الی المباحث المیلاد، مطبوعہ میلاد نمبر، الفقیہ، امرتسر، ربیع الاوّل ۱۳۵۱ھ/ جولائی ۱۹۳۲ء، ادارہ الفقیہ کی طرف سے یہ کتابی صورت میں بھی شائع ہوئی تھی۔

۲.....المیلاد فی القرآن، مطبوعہ الفقیہ امرتسر (ضمیمہ میلاد نمبر) ربیع الاوّل ۱۳۵۲ھ، یہ رسالہ بھی پمفلٹ کی صورت میں دستیاب تھا۔

۳.....ضمیمہ میلاد نمبر الفقیہ، ماہ ربیع الاوّل ۱۳۵۱ھ

۴.....ذکر خیر العباد فی محافل الواعظ والمیلاد، ضمیمہ میلاد نمبر الفقیہ ۳ر ربیع الاوّل ۱۳۵۲ھ

۵.....تذکرۂ حالات یوم النبی ﷺ ضمیمہ میلاد نمبر الفقیہ، ۳ر ربیع الاوّل ۱۳۵۲ھ

۶.....مجالس میلاد اور علامہ ابن تیمیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۱۴ر مئی ۱۹۴۱ء

۷.....مجالس میلاد اور مجالس ولیمۃ القرآن، مطبوعہ الفقیہ امرتسر ۲۱/ ۲۸ مارچ ۱۹۴۲ء

۸.....محفل میلاد مقدس، مطبوعہ الفقیہ امرتسر ۷ر ستمبر ۱۹۲۹ء

### مسئلہ قبہ مبارک:

۱۹۲۴ء میں جب نجدیوں نے حرمین شریفین پر قبضہ کیا تو انہوں نے مزارات ومقامات مقدسہ کو زمین کے برابر کر دیا، اس موقع پر علماء اہل سنت (برصغیر) نے احتجاج کیا، اور ان کے اس اقدام کو صریحاً قرآن وسنت کیخلاف قرار دیا، اس موقع پر حضرت آسی نے بھی اس مسئلہ پر اپنے خیالات کا اظہار کیا اور ایک رسالہ لکھا اور ایک مضمون طبع کرایا۔

۱.....ازالۃ الرین والمین عن مشاہد الحرمین الشریفین، مطبوعہ ۱۹۲۵ء

۲.....بنائے قباب عالیہ بر مزارات مشائخ قدیمہ وحالیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۷/ ۱۴ ستمبر

۱۹۳۶ء

## مسئلہ قیام رمضان:

غیر مقلد علماء نے اس مسئلہ کے سلسلہ میں اختلافی بحران پیدا کرنے کی سعی مذموم کی ہے، حضرت علامہ آسی نے اس مسئلہ کی توضیح وتشریح کے سلسلہ میں چند مضامین سپرد قلم فرمائے جن کی تفصیل درج ذیل ہے۔

۱.....قیام شہر رمضان، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/نومبر ۱۹۲۹ء

۲.....قیام رمضان عشرون رکعۃ وھی صلوٰۃ التراویح، الفقیہ امرتسر، ۱۴/۲۱/نومبر ۱۹۳۹ء

۳۔ رسالہ تراویح، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۷/ستمبر تا ۲۱/ ۲۸ ستمبر ۱۹۴۲ء

۴۔ دفع اعتراضات اہل الرائے، الفقیہ امرتسر، ۷/اکتوبر ۱۹۴۲ء تا ۷/۱۴/اپریل ۱۹۴۳ء

## رسالہ ضربات الحنفیہ:

یہ رسالہ حضرت علامہ آسی قدس سرہٗ نے مدیر اخبار محمدی (دہلی) کے رسالہ ’’ضرب محمدی‘‘ کے جواب میں رقم فرمایا، جس کا جواب مدیر محمدی دہلی نے اخبار محمدی میں ہی دیا تھا، پھر جواب الجواب حضرت علامہ آسی نے الفقیہ امرتسر میں ’’ضمیمہ ضربات الحنفیہ‘‘ کے عنوان سے دیا تفصیل حسب ذیل ہے۔

۱۔ ضربات الحنفیہ علی ہامات الوہابیہ۔ مطبوعہ کیم ذی الحجہ ۱۳۴۷ھ

۲۔ ضمیمہ ضربات الحنفیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۳/محرم الحرام ۱۳۴۹ھ/ ۲۱/جون ۱۹۳۰ء تا ۱۸/رمضان ۱۳۴۹ھ/ ۷/فروری ۱۹۳۱ھ





## مضامین رد وہابیہ:

وہ مضامین جو حضرت نے مختلف موضوعات پر رڈ وہابیہ کے سلسلے میں رقم فرمائے، تفصیل درج ذیل ہے:

۱.....کیا نبی ﷺ غیب دان نہ تھے، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۱۴/اگست تا ۲۱/ ۲۸/اگست ۱۹۴۳ء

۲.....تقلید شخصی اور اجتہاد، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/ ۲۸/جون تا ۷/ ۱۴/جولائی ۱۹۴۴ء

۳.....تقلید اور اتباع سلف، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/جنوری ۱۹۳۹ء

۴.....مطائبات، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/جنوری ۱۹۳۹ء

۵.....القول السنی فی معراج النبی، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، (معراج نمبر) ۷/جنوری ۱۹۳۰ء

۶.....ایک شبہ اور اس کا دفعیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۷/مارچ تا ۲۱/مارچ ۱۹۲۹ء

۷.....فقرہ سمع اللہ لمن حمدہ اور اس کی مشرکانہ تشریح، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۱۴/تا ۲۱ مارچ ۱۹۳۸ء

۸.....فلعنۃ ربنا اعداد رمل، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۸/نومبر ۱۹۲۸ء

۹.....رسالہ اشرفیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۸/نومبر ۱۹۲۸ء

۱۰.....تحسین ناشناس، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۷/اکتوبر ۱۹۴۲ء

۱۱.....ارشادات عالیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۷/اکتوبر ۱۹۳۳ء

## مضامین (متفرق موضوعات):

وہ مضامین جو علامہ نے متفرق موضوعات پر رقم فرمائے، ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱.....موجودہ معاشرت نشواں پر ایک نظر، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۸/اپریل ۱۹۲۹ء۔

۲.....استفتاء، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۸/اپریل ۱۹۲۹ء

۳.....استفتاء، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/۲۸/اپریل ۱۹۳۴ء

۴.....موعظۃ للمتقین (قلمی، غیر مطبوعہ، نامکمل)

۵.....اختلاف سنی شیعہ (قلمی، غیر مطبوعہ)

۶.....رفع الیدین کرنا خلاف حکم رسول ہے، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/اگست ۱۹۳۶ء

۷.....وہابیہ ہند کی تاریخ پر اجمالی نظر، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/اگست ۱۹۳۶ء

۸.....حقیقت مسیح از روئے بائیبل، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/اگست ۱۹۳۶ء

۹.....مناظرہ سنی وشیعہ، فی بنات الرسول الامین، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/اگست ۱۹۳۶ء

۱۰.....کیا وید شروع دنیا ہی سے ہیں، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/اگست ۱۹۳۶ء

۱۱.....عیسائی صاحبان کے چند اعتراض اور ان کے جوابات، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۱۴/مارچ ۱۹۴۱ء

رسائل علامہ آسی:

۱.....حجاب الغیب، کل صفحات ۱۶ (سن ندارد)

۲.....تذکرہ شاہ جیلان، کل صفحات ۳۲، مطبوعہ ۱۹۳۵ء

۳.....براہین الحنفیہ لدفاع الفتنۃ النجدیہ، کل صفحات ۸۰، (سن ندارد)

۴.....لمعۂ تنقید پر نور توحید، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱/۲۸/نومبر ۱۹۳۸ء





تراجم آسی:

۱.....قیام رمضان وشرون رکعۃ وھی صلوٰۃ التراویح (رسالہ) (عربی۔اُردو)، مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۱۷/نومبر ۱۹۳۹ء

۲.....العقائد الصحیحہ فی تردید الوہابیہ، تصنیف حکیم الامت خواجہ محمد حسن جان سرہندی ٹنڈو سائیں داد (سندھ) متن عربی (اُردو ترجمہ) از علامہ آسی، مطبوعہ ۱۳۶۰ھ

۳.....ھدی الرسول والنعمان فی اثبات شرائط الجمعہ باوضح البرہان۔ متن عربی، تالیف مولانا غلام حسن نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ (بھٹی چک شریف، گوجرانوالہ) یہ بزرگ حضرت آسی کے نانا تھے، اُردو ترجمہ مع ضمیمہ جات، علامہ آسی، مطبوعہ ۱۳۳۱ھ

تالیفات آسی:

۱.....وضع اطوار محمدی ﷺ، مطبوعہ ۱۳۲۹ھ، کل صفحات ۴۸، اس کی ابتداء میں علامہ کا مبسوط مقدمہ ہے، یہ کتاب حضرت مولانا غلام احمد کے پنجابی اور فارسی کلام کی شرح پر مشتمل ہے۔

گرائمر:

حضرت علامہ آسی کے ایک شاگرد ڈاکٹر ظہور الدین احمد کہتے ہیں کہ:

''عربی میں کمال قدرت رکھتے تھے، عربی میں شعر بھی کہہ لیتے تھے، صرف ونحو میں ان کا تسلط مسلم تھا، تعریف وتحلیل میں ان کا جواب نہیں تھا..... آپ کے صرف ونحو کے چودہ اصول مشہور تھے، جن کو ان پر مہارت ہوگئی، سمجھ لیجئے عربی گرائمر میں اسے مہارت ہوگئی، طلبہ کی سہولت کے لئے اُنہوں نے عربی حروف جار اور دیگر حروف کو منظوم کر رکھا تھا، تا کہ یاد کرنے میں آسانی ہو''۔

حضرت کی کتب گرائمر عربی، فارسی وغیرہ کی تفصیل حسب ذیل ہے:

۱...... رموز الاجزاء لاستحضار الطلباء (طبع دوم) ۱۹۲۱ء/۱۳۴۴ھ، صفحات ۳۲

۲...... رموز الاجزاء لاستحضار الطلباء، طبع ثالث، مطبوعہ فروری ۱۹۳۲ء، صفحات ۴۸

۳...... عربک ٹیچر یعنی کتاب الصرف جدید، مطبوعہ اگست ۱۹۳۲ء، صفحات ۱۱۲

۴...... منظومۃ النحو اُردو، مطبوعہ جولائی ۱۳۵۱ھ/۱۹۳۲ء، صفحات ۴۸

۵...... کتاب النحو جدید ملقب بہ عربک ٹیچر، مطبوعہ ۱۳۴۵ھ/۱۹۲۷ء، صفحات ۱۶۰

۶...... بطاقۃ الاجوبۃ فی حل اسئلۃ العاشرۃ المتبعۃ، مطبوعہ مارچ ۱۹۲۵ء، صفحات ۶۴ (یونیورسٹی کے پرچوں کا حل)

۷...... التراجم الاربعۃ، مطبوعہ ستمبر ۱۹۱۳ء، صفحات ۴۸ (درسی کتب کے تراجم معہ ابتدائی صرف نحو)

۸...... نقشہ صرف کبیر باب اوّل معہ صرف صغیر ابواب ثلاثی مجرد (چارٹ)

۹...... نقشہ ’’الکلام‘‘ (چارٹ)

۱۰...... نقشہ ’’الکلمہ‘‘ (چارٹ)

۱۱...... اُردو گرائمر میں ایک نقشہ ’’نقشہ صرف اُردو‘‘ کے نام سے تیار فرمایا تھا۔

۱۲...... فارسی گرائمر میں ایک رسالہ، سرگزشت گرائمر خان، مطبوعہ ۳۰رفروری ۱۹۱۳ء

علامہ آسی نے نہ صرف اس کتاب کے عربی متن کا اُردو ترجمہ کیا بلکہ متن کی مناسبت سے مندرجہ ذیل عنوانات کے تحت رسائل لکھے جن سے کتاب کی افادیت بڑھ گئی، رسائل کے نام یہ ہیں:

۱۔ لھفۃ الفیف فی بحث شرائط الجمعۃ بحسب الکلم والکیف (عربی)





۲۔ الفرق بین المذھب والمشرب، کما بین المشرق والمغرب (عربی)

مطلب الآسی:

حضرت علامہ آسی کی دو بیاضیں راقم کے پاس محفوظ ہیں، علاوہ ازیں ایک مضمون ’’گردن توڑ بخار‘‘ مطبوعہ الفقیہ امرتسر، ۲۱راپریل ۱۹۳۵ء بھی راقم کو ملا ہے۔

کلام آسی:

حضرت آسی رحمۃ اللہ علیہ کا کلام عربی، اُردو اور فارسی میں ملتا ہے، چنانچہ راقم کے پاس جو ذخیرہ ہے ذیل میں اس کی تفصیل درج کی جاتی ہے۔

اردو:

۱...... خیالات آسی، واقعات صلیبی پر ایک نظر، الفقیہ امرتسر، ۱۴رفروری تا ۱۷راپریل ۱۹۴۲ء

۲...... مشرقی سے ایک اہم سوال اور اس کے ہوا خواہوں سے جواب کا مطالبہ، مطبوعہ شمس الاسلام بھیرہ ربیع الاول ۱۳۶۱ھ

۳...... رسالہ منظومۃ النحو (اُردو) مطبوعہ ربیع الاوّل ۱۳۵۱ھ

۴...... تاریخ وفات حضرت مولانا نور احمد امرتسری رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ مکتوبات مجدد الف ثانی ۱۳۸۴ھ، ص ۱۵

فارسی:

۱...... قصیدۂ مدحیہ حضرت مولانا احمد سعید بیربلوی والد گرامی قدر خواجہ محمد عمر بیربلوی قدس سرہٗ، مطبوعہ انوار مرتضوی، ص ۱۷۱

۲...... قطعۂ تاریخ وفات مولانا غلام مرتضیٰ بیربلوی جد امجد محمد عمر بیربلوی قدس سرہٗ، مطبوعہ انوار مرتضوی، ص ۱۶۶

۳.....قطعہ تاریخ وفات مولانا غلام مرتضیٰ بیربلوی قدس سرہٗ بلحاظ تیاریٔ مقبرہ۔

۴.....فرد بلحاظ مضمونِ بالا از کشکول آسی

۵.....قطعہ تاریخ وفات خلف الرشید نبی بخش بن مولوی علاء الدین رحمۃ اللہ علیہ۔

۶.....قصیدہ تاریخیہ تازیانہ نقشبندیہ، از کشکول آسی

۷.....قصیدہ مدحیہ از کشکول آسی

۸.....قیل فی انتقال صاحب الکمال مولانا مولوی واستاذی غلام احمد نور اللہ مرقدہ۔

۹.....تاریخ وصال حضرت مولانا مرحوم از کشکول آسی

۱۰.....رثا برعناء وصال پرملال شیخ مٹھو صاحب نور اللہ مرقدہٗ از کشکول آسی

## عربی:

۱.....مرثیہ مولانا غلام مرتضیٰ رحمۃ اللہ علیہ (بیربلوی) مطبوعہ انوار مرتضوی، ص ۱۵۶

۲.....اشعار فی الاخ واخ الاب از مکتوب علامہ آسی بنام خواجہ محمد عمر بیربلوی قدس سرہٗ

۳.....قطعہ تاریخ وفات حضرت مولانا نور احمد رحمۃ اللہ علیہ، مطبوعہ الفقیہ امرتسر

۴.....قطعہ تاریخ وفات حضرت مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی امرتسری مطبوعہ الفقیہ امرتسر

## بیاضاتِ آسی:

حضرت علامہ آسی نے حاصل مطالعہ کو تحریر میں لانے کیلئے بیاضیں بھی تیار فرمائیں، ان کو کشکول آسی کا نام دیا، چار جلدوں میں یہ کتاب راقم کے پاس موجود ہے۔

تحریر: میاں ضمیر احمد وسیر آسی

(ساکن راگھو سیداں ضلع حافظ آباد)

(بحوالہ: ماہنامہ ''مہر وماہ'' مطبوعہ دسمبر ۱۹۸۰ء، جنوری ۱۹۸۱ء

یا رسول اللہ ﷺ

یا اللہ جل جلالہ

# تاثراتِ علماءِ کرام و مشائخ عظام

عاشق رسول ﷺ منظور نظر حضور داتا گنج بخش پاسبان مسلک امام احمد رضا

خلیفہ اعظم قطب مدینہ ضیاء الدین مدنی پیر طریقت رہبر شریعت

خطیب اعظم پاکستان قطب لاہور فاتح تجدیت سرمایہ اہلسنت یادگار اسلاف حضرت مولانا

الحاج پیر علامہ

## محمد الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ

قادری رضوی ضیائی

مرتب:

منظور نظر حضرت علامہ محمد الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی

خادم اعلیٰ محمد فاروق احمد قادری رضوی ضیائی

و

اراکین انجمن غلامان قطب مدینہ لاہور

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

# شجرہ طیبہ قادریہ رضویہ

۱) سرکار مدینہ نبی کریم رؤف رحیم رحمۃ للعالمین، مالک ومختار، شہنشاہ ابرار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ
۲) امیر المومنین حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ
۳) حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ
۴) حضرت سیدنا امام زین العابدین رحمۃ اللہ علیہ
۵) حضرت سیدنا امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ
۶) حضرت سیدنا امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ
۷) حضرت سیدنا امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ
۸) حضرت سیدنا امام علی رضا رحمۃ اللہ علیہ
۹) حضرت سیدنا شیخ معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ
۱۰) حضرت سیدنا سری سقطی رحمۃ اللہ علیہ
۱۱) حضرت سیدنا جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ
۱۲) حضرت سیدنا ابوبکر شبلی رحمۃ اللہ علیہ
۱۳) حضرت سیدنا شیخ عبدالواحد تمیمی رحمۃ اللہ علیہ
۱۴) حضرت سیدنا شیخ محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ
۱۵) حضرت سیدنا علی بن احمد ہکاری رحمۃ اللہ علیہ
۱۶) حضرت سیدنا ابوسعید مبارک مخزومی رحمۃ اللہ علیہ
۱۷) حضرت سیدنا الغوث الاعظم عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
۱۸) حضرت سیدنا عبدالرزاق قادری رحمۃ اللہ علیہ
۱۹) حضرت سیدنا ابوصالح عبداللہ نصر رحمۃ اللہ علیہ
۲۰) حضرت سیدنا محی الدین محمد بن صالح رحمۃ اللہ علیہ
۲۱) حضرت سیدنا شیخ علی بغدادی رحمۃ اللہ علیہ
۲۲) حضرت سیدنا میر سید موسیٰ رحمۃ اللہ علیہ
۲۳) حضرت سیدنا شیخ حسن بغدادی رحمۃ اللہ علیہ
۲۴) حضرت سیدنا احمد جیلانی رحمۃ اللہ علیہ
۲۵) حضرت سیدنا بہاؤالدین رحمۃ اللہ علیہ
۲۶) حضرت سیدنا شیخ ابراہیم ایرجی رحمۃ اللہ علیہ
۲۷) حضرت سیدنا نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ
۲۸) حضرت سیدنا قاضی ضیاء الدین رحمۃ اللہ علیہ
۲۹) حضرت سیدنا شیخ جمال الاولیاء رحمۃ اللہ علیہ
۳۰) حضرت سیدنا شیخ محمد کالپوری رحمۃ اللہ علیہ
۳۱) حضرت سیدنا احمد کالپوری رحمۃ اللہ علیہ
۳۲) حضرت سیدنا فضل اللہ کالپوری رحمۃ اللہ علیہ
۳۳) حضرت سیدنا برکت اللہ مارہروی رحمۃ اللہ علیہ
۳۴) حضرت سیدنا آل محمد مارہروی رحمۃ اللہ علیہ
۳۵) حضرت سیدنا شاہ حمزہ مارہروی رحمۃ اللہ علیہ
۳۶) حضرت سیدنا آل محمد اچھے میاں مارہروی رحمۃ اللہ علیہ
۳۷) حضرت سیدنا آل رسول مارہروی رحمۃ اللہ علیہ
۳۸) اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ
۳۹) حضرت سیدنا ضیاء الدین مدنی رحمۃ اللہ علیہ
۴۰) حضرت علامہ محمد الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی رحمۃ اللہ علیہ
۴۱) محمد فاروق احمد قادری

---

یا اللہ جل جلالہ    بسم اللہ الرحمٰن الرحیم    یا رسول اللہ ﷺ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ    وعلیٰ آلک واصحابک یا سیدی یا حبیب اللہ

# تاثراتِ علماءِ کرام ومشائخ عظام

عاشق رسول منظور نظر حضور داتا گنج بخش پاسبان مسلک امام احمد رضا
خلیفہ اعظم قطب مدینہ پیر ضیاء الدین مدنی پیر طریقت رہبر شریعت
خطیب اعظم پاکستان قطب لاہور فاتح تجاریت سرمایہ اہلسنت یادگار اسلاف حضرت مولانا

الحاج پیر علامہ
## محمد الٰہی بخش علیہ رحمۃ اللہ
قادری رضوی ضیائی

منجانب: خادم و مرید حضرت علامہ محمد الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی — محمد فاروق احمد قادری رضوی ضیائی، انجمن خدام قطب مدینہ لاہور

# تاثرات

- عرض مرتب (محمد فاروق احمد قادری ضیائی)
- مولانا قاضی مظفر اقبال رضوی
- مولانا مفتی گل احمد خان عتیقی
- مولانا حافظ عبدالستار سعیدی
- مولانا عبدالتواب صدیقی
- مولانا محمد منشاء تابش قصوری
- مولانا بدر الزمان قادری
- مولانا مفتی محمد صدیق ہزاروی
- مولانا مفتی ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی
- علامہ حافظ خادم حسین رضوی
- مولانا صاحبزادہ رضائے مصطفیٰ
- مولانا محمد عرفان اللہ اشرفی
- مولانا خلیل احمد قادری
- مولانا عبدالشکور رضوی
- مولانا قاری احمد رضا سیالوی
- مولانا مدد علی قادری
- مولانا محمد سلیمان قادری
- مولانا محمد عمران الحسن فاروقی
- برادر اقبال احمد فاروقی
- مولانا سید خرم ریاض شاہ



## مولانا محمد فاروق احمد قادری ضیائی

منظور نظر علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی

## ﴿میرے قائد میرے شیخ کی حیات طیبہ پر مختصر و جامع نظر﴾

حکیم محمد شفیع کے گھر 15 مارچ 1933ء کو لاہور میں علامہ الٰہی بخش قادری ﷫ پیدا ہوئے۔ عرصہ دراز سے آپ کے آباؤ اجداد لاہور میں ہی قیام پذیر تھے۔ والد گرامی تجربہ کار حکیم اور صوفی بزرگ ہونے کے ساتھ ساتھ عالم دین اور مسجد کے امام تھے۔ والدہ صاحبہ نیک خاتون تھیں۔ جن کی بدولت سے آپ کی زندگی پر گہرا اثر پڑا۔ آپ نے قرآن شریف اپنے والد گرامی کے پاس ناظرہ پڑھا اور پھر میٹرک تک تعلیم حاصل کی تا آنکہ پاکستان وجود میں آ گیا۔ تحریک پاکستان کی خاطر جتنے بھی لاہور میں جلسے منعقد ہوئے علامہ صاحب سب میں پیش پیش ہوتے ہوئے۔

آپ نے کئی اکابر سے فیض پایا خصوصاً محدث اعظم کچھوچھہ شریف اور فخر السادات پیر جماعت علی شاہ صاحب کی زیارت سے بارہا مشرف ہوئے۔ علامہ صاحب زمانہ طالب علمی میں سکول میں تقاریر کیا کرتے اور مقابلوں میں کامیابی پر والد صاحب کو لوگ مبارکباد پیش کیا کرتے تھے۔ یہ شوق دیکھ کر گھر والوں نے آپ کو دار العلوم حزب الاحناف داخل کروا دیا۔ آپ نے ابتدائی کتب استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا سید منور علی شاہ (مزار احاطہ گھوڑے شاہ) سے پڑھیں اور درجہ رابعہ اور سادسہ کی اکثر کتب استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا حافظ محمد عالم صاحب سے پڑھیں۔

دورہ حدیث شریف کی کتب مفتی اعظم پاکستان، استاذ العلماء فخر السادات سید ابوالبرکات سید احمد قادری رضوی ﷫ سے پڑھیں۔ علامہ صاحب نے اپنے محبوب استاذ حضرت سید صاحب کے حکم پر بہت سی تقاریر فرمائیں۔ بعدہ آپ نے لاہور بورڈ سے فاضل فارسی کیا۔

1961ء میں پی ایم جی آفس لاہور میں UDC مقرر ہوئے۔ 1982ء میں دینی مصروفیات بہت زیادہ ہونے کی وجہ سے آپ نے محکمہ سے ریٹائرمنٹ لے لی۔ کچھ عرصہ کے بعد اہل باطل کے خلاف بے باک تقاریر کرنے پر گرفتار بھی ہوئے۔ 1962ء میں آپ کی شادی ہوئی۔ اللہ تعالیٰ نے دو بیٹے اور بیٹیاں عطا فرمائے۔

1979ء میں آپ حج کرنے کے لیے تشریف لے گئے۔ حج وعمرہ سے فراغت کے بعد مدینہ شریف تشریف لے گئے۔ خلیفہ اعلیٰ حضرت مولانا ضیاء الدین مدنی کی زیارت کی اور ان کے دست حق پرست پر بیعت ہو گئے۔ حضرت مدنی نے آپ کو غلامی میں قبول فرما کر خلافت اور سند اجازت بھی پہلی ہی ملاقات میں عطا فرما دی۔ اس کے بعد آپ نے 16 عمرے فرمائے اور آخری عمرہ 2008ء میں فرمایا۔ مجھے یہ سعادت ملی کہ آخری عمرے کے بابرکت سفر میں آپ کا ہمنوا تھا۔

علامہ صاحب سے بہت سے بزرگ بڑی محبت کرتے جن میں گنج کرم سید اسماعیل شاہ بخاری کرمانوالہ شریف سرفہرست تھے۔ ایک محفل میں قبلہ شاہ صاحب کی صدارت میں علامہ صاحب کی تقریر ہوئی۔ علامہ صاحب نے [illegible] رسالت کو بھرپور دلائل سے ثابت فرمایا۔ قبلہ شاہ صاحب آپ کے اس بیان سے بہت خوش ہوئے اور آپ کو فرمایا یہ مولانا بڑے مجاہد ہیں۔

میاں رحمت علی صاحب کنگ شریف والی سرکار بھی آپ کے بیانات بڑی محبت سے سنتے تھے۔ علامہ صاحب کو شیر ربانی حضرت میاں شیر محمد ﷫ سے بڑی محبت وعقیدت تھی۔ حضرت شیر ربانی کا ذکر خیر بھی علامہ صاحب کی تقاریر میں کئی جگہوں پر ملتا تھا۔

آپ نے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت، مجدد دین وملت، امام اہلسنت مولانا الشاہ احمد خان کی تعلیمات کو عام کرنے کی ہر ممکن کوشش کی اور آپ نے ہر موقع پر رضویت کا فیض عام فرمایا۔ اس لیے رضویت کے تابندہ ستارے ان میں سرفہرست محدث اعظم پاکستان شیخ الحدیث مولانا سردار احمد قادری رضوی فیصل آبادی آپ سے بڑی محبت کرتے اور اپنے ہر جلسہ میں اکثر اوقات مرکزی بیان علامہ صاحب ہی کا ہوتا۔ علامہ الٰہی بخش صاحب نے ایک موقع پر فرمایا کہ میں نے لاہور میں چوبرجی کی جامع مسجد میں ایک جلسہ کیا جس میں محدث اعظم تشریف لائے۔ آپ نے اشتہار کا عنوان رکھا ''شہر لاہور میں انوار کی بارش، آمدِ محدث اعظم ﷫''۔ حضرت محدث اعظم نے تقریر فرماتے ہوئے اپنے خیالات کا اظہار فرمایا کہ ''الٰہی بخش نام کا نام ہے، دعا کی دعا ہے''۔ علامہ صاحب فرمایا کرتے تھے یہ فقرہ میرے لیے قبر وحشر میں کام آئے گا۔

غزالی زماں مولانا سید احمد سعید کاظمی ﷫ آپ کو خصوصی خطاب کے لیے دعوت نامہ بھیجا کرتے اور خود آپ کی تقاریر بڑی محبت سے سنا کرتے اور دعاؤں سے نوازتے تھے۔ پیر طریقت محترم المقام پیر خورشید عالم صاحب بھی آپ کی جمعرات کی محفل کی صدات کرتے۔ مولانا حافظ عالم صاحب ﷫ سیالکوٹ میں مرکزی اجلاس میں



آپ کا مجاہدانہ خطاب کرواتے۔ خطیب پاکستان حضرت علامہ مولانا بشیر احمد کوٹلی لوہاراں جو خود بہت بڑے خطیب اور اپنی زندگی میں خطابت کے بادشاہ تھے، وہ بھی آپ کے بیان میں اور ترنم والے اشعار اور علمی وفقہی گفتگو کو بڑے جوش وجذبہ کے ساتھ سماعت کرتے۔ مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ﷫ آپ کے ہم عصر اور جماعتی تھے۔ مفتی صاحب جامعہ نظامیہ رضویہ کے اکثر وبیشتر پروگراموں میں آپ کو دعوت دیتے اور آپ کا بیان بڑی چاہت اور مسکراہٹ سے سماعت فرماتے۔ علامہ مولانا عبدالغفور ہزاروی، مولانا الشاہ احمد نورانی، مولانا عبدالستار خان نیازی، مولانا غلام علی اوکاڑوی، مولانا شمس الزمان قادری، مولانا قاری غلام رسول صاحب، مولانا غلام حسین صاحب ترنم اور بے شمار مشائخ اور علماء کرام بھی آپ سے بڑی محبت فرماتے۔

مناظر اسلام علامہ مولانا محمد عمر اچھروی ﷫ بھی آپ سے بڑی محبت فرماتے تھے، علامہ صاحب کی گرفتاری پر آپ نے ہی ان کی ضمانت دی تھی۔ یہ شرف بھی علامہ صاحب ہی کو حاصل ہے کہ جب مناظر اسلام قصور میں خطیب تھے اور آپ کہیں دوسرے شہر تشریف لے جاتے تو اکثر علامہ صاحب ﷫ کو اپنی جگہ مقرر کر جاتے۔

آپ کی خطابت میں بدعقیدہ لوگوں کے خلاف جاودانی طاقت اور گرجتی ہوئی للکار لاہور اور پورے پاکستان میں گونجتی رہتی تھی۔ جس محاذ پر بھی عقائد اہلسنت پر کسی نے کسی طریقہ سے بھی سازش کی اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی طاقت اور نبی ﷺ کی نگاہِ پاک کے صدقے ہر ایک سازش کا بھرپور مقابلہ کیا اور خوب جواب دیا۔

دربار حضور داتا گنج بخش ﷫ میں ہر جمعرات بعد از نماز عصر محفل کا انعقاد کرتے جس میں علماء کرام اور مشائخ عظام کثیر تعداد میں تشریف لاتے اور آخری بیان آپ کا ہوتا جس سے سب لوگ مستفید ہوتے۔

1960ء کے فوراً بعد جامع مسجد محمدیہ غوثیہ میں خطابت کا آغاز کیا اور لاہور میں یہ بات مشہور ہے کہ سب سے آخر میں جمعہ آپ ہی پڑھاتے ہیں۔ قریباً 50 سال وہاں آپ نے خطابت کا جوہر دکھایا اور رافضیوں اور خارجیوں سے سینہ تان کر مقابلہ کیا۔ اہلسنت وجماعت کے عقائد حقہ کو صحیح طریقہ سے لوگوں تک پہنچایا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم اور نبی ﷺ کی عطا سے پیر طریقت حضرت علامہ مولانا الٰہی بخش قادری ﷫ کے مرکزی بیان سے پہلے قریباً 5 سال راقم مختصر وقت کے لیے وہاں بیان کرتا رہا۔ کئی مرتبہ آپ نے مجھے انعام سے نوازا اور آخری دو جمعہ میں آپ نے مجھے حکم فرمایا کہ اب جمعہ تم نے پڑھانا ہے۔ قریباً دس سال پہلے آپ نے خود اس خواہش کا اظہار فرمایا کہ میرا ایک مرکز بھی ہونا چاہیے جہاں پر جامع مسجد اور مدرسہ ہو جس میں تعلیم دینیہ کا مکمل انتظام ہو اور میری وفات

...بعد میرا مرقد یعنی قبر ایسی جگہ بنے جہاں مسجد و مدرسہ ہو۔ علامہ صاحب کے حکم کے مطابق 2 کنال جگہ ہربنس پورہ کے علاقہ میں لی گئی علامہ صاحب ﷫ نے بڑی خوشی سے اس جگہ کو پسند کیا۔ آپ نے ہی اس کا افتتاح بھی کیا۔ جب مسجد کی تعمیر کا کچھ حصہ تعمیر ہو گیا تو آپ نے اپنے دوستوں اور مریدوں کو اکٹھا کیا اور فرمایا اس جگہ پر ...وں کا آغاز بھی کریں چنانچہ علماء کرام کو بلائیں اور جلسہ منعقد ہوا جس میں آپ بڑی خوشی سے تشریف لائے۔ اس موقع پر کافی مریدوں اور دوستوں کا ہجوم تھا۔ علامہ صاحب ﷫ نے یہاں اعلان فرمایا کہ میرا مزار یہاں پر ہوگا۔

اس بات کی شنید کرنے والے علماء کرام میں قاضی مظفر اقبال صاحب رضوی اور علامہ ارشد رضوی اور دوستوں میں صوفی حکیم محمد ظفر اور صوفی مقصود احمد نقشبندی اور ہزار ہا مرید تھے۔ جب علامہ صاحب کا وصال ہوا تو ان کے صاحبزادوں نے علامہ صاحب کی وصیت کو نہ مانا بلکہ بی بی پاکدامن مزار کے قریب قبرستان کے آخر میں مسجد کے قریب آپ کا مزار بنایا۔

علامہ صاحب ﷫ کی ساری زندگی حق گوئی کرتے ہوئے گزری اور وہ آخری دم تک تقاریر پورے ہوش و حواس میں رہتے ہوئے کرتے رہے اور آپ کا ہر فیصلہ شریعت کے مطابق ہوتا تھا۔

بہر کیف آپ کی نماز جنازہ میں تاحد نظر عوام کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر تھا اور بعد از وصال آپ کے چہرہ انور کی ... و بشاشت اور انوار و برکات کا منظر دیدنی تھا۔

چہلم کے پیش نظر قلیل وقت میں صرف لاہور کے علماء و مشائخ کے تاثرات ترتیب دیے گئے ہیں۔ ان شاء اللہ جلد علامہ صاحب ﷫ کی حیات و خدمات کے حوالے سے ایک ضخیم کتاب مرتب کی جائے گی جس میں دنیا بھر کے علماء کرام و مشائخ عظام کے تاثرات بھی شامل ہوں گے۔





## مولانا قاضی محمد مظفر اقبال رضوی مصطفوی

### لخت جگر، خلیفہ اعلیٰ حضرت مولانا مفتی غلام جان ہزاروی ﷫

# علامہ الٰہی بخش قادری جامع الصفات شخصیت

خطیب پاکستان، ابوالبیان حضرت مولانا محمد الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی ﷫ کو قدرت نے بہت سی خوبیوں سے نوازا تھا۔ وہ نہایت ہی شریف النفس، متین، سنجیدہ، بردبار، صابر و قانع اور بے باک شعلہ نوا خطیب تھے۔ موصوف عمر کے آخری لمحات تک دین متین کی تبلیغ میں مصروف عمل رہے۔ وہ مذہب اہل سنت کے مبلغ اور امام احمد رضا فاضل بریلوی ﷫ کے مسلک کے پرچارک و علمبردار تھے۔ سکول سے میٹرک کرنے کے بعد آپ نے والد گرامی نیک صورت، نیک سیرت حکیم محمد شفیع نے اپنے بیٹے کے دینی رجحان اور چھپی ہوئی صلاحیتوں کو جب دیکھا تو انہوں نے اس وقت کی مشہور دینی درسگاہ دارالعلوم مرکزی انجمن حزب الاحناف اندرون دہلی دروازہ میں درس نظامی کی تعلیم حاصل کرنے کے لیے داخل کروادیا۔ یہاں دینی تعلیم کے زیور نے ان کی چھپی ہوئی صلاحیتوں کو آشکارہ اور روشن کر دیا۔

دوران تعلیم ہی منتہی طلباء کی ایک تنظیم ''اشاعت السنۃ'' کے نام سے وجود میں آئی۔ اس کے ذریعے عوام تک آپ کی آواز پہنچنے کا آغاز ہوا۔ طریقہ کار یہ تھا کہ ہر جمعرات بعد نماز عشاء لاہور کا مشہور تجارتی مرکز کشمیری بازار جب بند ہو جاتا تو جس دکان کے باہر بلب روشن ہوتا وہی اس تنظیم کا بنا بنایا اسٹیج ہوتا۔ تنظیم کے ممبران باری باری تقاریر کرتے۔ لیکن ان سب میں مولانا الٰہی بخش صاحب کی نمایاں حیثیت ہوتی۔ وہ اپنی ولولہ انگیز اور پُر جوش تقریر سے آنے جانے والوں کی نگاہوں کا مرکز بن جاتے۔ بڑھتے بڑھتے یہ مجمع ایک عظیم اجتماع کی صورت اختیار کر جاتا۔ اس نوجوان کی تقریر سے لوگ لطف اندوز ہوتے اور ہر طرف سے واہ واہ کی صداءِ داد بلند ہوتی۔ نعرۂ تکبیر و رسالت سے عوام اپنے ایمانی جذبات کا اظہار کرتے۔

درس نظامی کی تکمیل کے بعد جب آپ کو سند فراغت اور دستار فضیلت کے اعزاز سے نوازا گیا تو حضرت قبلہ شیخ الحدیث والتفسیر، مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد صاحب ﷫ مہتمم مرکزی انجمن حزب الاحناف کے ارشاد پر اپنی تقریر دل پذیر کے ذریعے سلسلہ رشد و ہدایت باقاعدگی کے ساتھ شروع کیا۔ رفتہ رفتہ آپ

کی شہرت کو چار چاند لگ گئے اور یوں وہ اعلیٰ مقربین کی صف میں شامل ہو گئے۔

ایں سعادت بزور بازو نیست    تانہ بخشد خدائے بخشندہ

یوں تو آپ بہت سی خوبیوں کے حامل تھے۔ لیکن سب سے بڑی خوبیاں جنھوں نے آپ کو دوسروں سے ممتاز و نمایاں کر دیا تھا وہ تھی سادگی، للّٰہیت اور دین متین کی بے لوث خدمت۔ تقریر کے لیے جب لوگ وقت لینے آتے تو ان سے نہ کرائے کا مطالبہ، نہ نذرانہ کا اصرار اور نہ ہی کسی مرغوب کھانے کی فرمائش ہوتی۔ جو حاضر ہوا تناول کر لیا۔ جو ملا لے لیا، نہ شکوہ نہ شکایت گویا ﴿ان اجری الا علی اللہ﴾ کی جیتی جاگتی تصویر تھے۔ آج دنیا کی حرص و ہوس کی زد میں نام نہاد علماء بھی خس و خاشاک کی طرح بہہ رہے ہیں۔ وعظ فروشی کے اس مسئلے نے عوام کو بدظن کر دیا ہے۔ پہلے سے منہ مانگے نذرانے کا تعین، کم ملنے پر منہ بسوڑ لینا اور تاریخ نہ دینا یہ آج کا بہت بڑا المیہ ہے۔ خداوند کریم اس مرض سے ہر مبلغ کو بچنے کی توفیقِ رفیق عطا فرمائے تاکہ تبلیغ دین کے صلہ میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے اعلیٰ انعام ملنے کے حق دار بن جائیں۔ آمین

۵۷ سال تک یہ مرد درویش اپنی گرج دار ایمان افروز اور باطل سوز آواز میں علم کے گوہر لٹاتا رہا اور لوگوں کے دل و دماغ کو خدائے لم یزل کی حمد، محمد رسول اللہ ﷺ کی توقیر و عظمت، صحابہ کرام کے مقام، اہل بیت عظام کی شان، آئمہ مجتہدین و مجددین، اولیاء کرام اور علماء کرام کی رفعتوں کے گیت گا گا کر محبین کے کانوں میں محبتوں کے رس گھولتا رہا۔

آخر کار ۵۷ سال تبلیغ دین کا فریضہ سرانجام دیتے ہوئے ۷۸ سال کی عمر میں مخدوم اولیاء حضرت علی بن عثمان المعروف داتا گنج بخش علی ہجویری لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کا یہ سودائی ۹ جمادی الاول ۱۴۳۱ھ بروز ہفتہ ۲۴ اپریل ۲۰۱۰ کو اس جہان فانی سے جہان باقی کی طرف کوچ کر گیا۔ ﴿انا للہ وانا الیہ راجعون﴾ ۱۰ جمادی الاول ۱۴۳۱ھ بروز اتوار ۲۵ اپریل ۲۰۱۰ء کو حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے حضور حاضر ہو کر چوکھٹ مبارک کو بوسہ دیا اور الوداعی سلام کر کے قبرستان بی بی پاکدامن میں اپنی والدین کے قدموں میں اپنی آخری آرام گاہ میں جاڈیرہ لگایا۔ الٰہی بخش کو الٰہی! بخش۔ رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ

خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را



مولانا مفتی گل احمد عتیقی

استاذ المحدثین، شیخ الحدیث جامعہ رسولیہ شیرازیہ و جامعہ ہجویریہ

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری حب رسول میں وارفتہ ایک عظیم خطیب﴾

فخر ملت محسن اہل سنت، پیر طریقت علامہ مولانا الٰہی بخش قادری ضیائی رحمۃ اللہ علیہ اہل سنت کی ایک قد آور اور نامور شخصیت تھے۔ آپ میں وہ تمام صفات بدرجہ اتم پائی جاتی تھیں جو ایک کامل الایمان مسلمان میں پائی جانی چاہئیں۔ آپ تحمل و بردباری، زہد و تقویٰ، صبر و استقلال، حسن خُلق و حسن خَلق اور تواضع و انکساری کا پیکر، حسن کردار اور پُر کشش گفتار کا مجسمہ اور مسلک حق اہل سنت و جماعت کے عظیم مبلغ اور ترجمان تھے۔

حب رسول تو ویسے ہر عام و خاص سنی کا طرۂ امتیاز ہے کیونکہ حب رسول ہی روح ایمان اور جان ایمان ہے مگر حب رسول میں وارفتگی آپ کی تمام صفات میں نمایاں تھی۔ آپ کی چال ڈھال، انداز تبلیغ و تقریر اور تحریرات سے ایسے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم جیسی صفات ﴿اشداء علی الکفار ورحماء بینھم﴾ کا مظہر اتم اور ﴿الحب للہ والبغض للہ﴾ کے مصداق اتم تھے۔ آپ کو ہر اس شخص سے پیار تھا جسے اللہ تعالیٰ کے حبیب ﷺ کے ساتھ پیار اور آپ کے دل میں ہر اس شخص کا احترام تھا جس کے دل میں سرور کونین ﷺ کا احترام ہو۔ یہ پیار و احترام بھی جنوں کی حد تک تھا کیونکہ آپ کی محبت و عقیدت کا محور و مرکز حضور ﷺ کی ذات ستودہ صفات تھی۔

جس قدر آپ کو رسالت مآب ﷺ کے وابستگان سے محبت تھی اس سے بڑھ کر آپ کو گستاخان رسول اور باطل فرقوں سے نفرت تھی۔ جب سے آپ نے مسند خطابت سنبھالی اس وقت سے زندگی کے آخری لمحات تک آپ کے ایمان افروز اور باطل سوز خطابات نے اہل اسلام کے دلوں میں حب رسول کی شمع کو منور کیے رکھا۔ آپ کے پُر کشش انداز بیان میں حب رسول کی ایسی چاشنی ہوتی کہ ہر اَن پڑھ سے اَن پڑھ سامع کی یہ چاہت اور کوشش ہوتی کہ وہ آپ کا بیان سن کر اپنے دل میں حب رسول کی شمع روشن کرتا رہے۔ حب رسول میں وارفتگی اور گستاخان رسول اور باطل فرقوں سے نفرت آپ کو امام اہل سنت العلامہ المفتی الشاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ سے ملی اس لئے آپ کو جنون کی حد تک امام اہل سنت کے ساتھ عقیدت و محبت تھی۔

آج سے تقریباً ایک سال پہلے جب میرا لختِ جگر محمد مہتاب احمد خان چلڈرن ہسپتال میں زیر علاج تھا تو جامعہ ہجویریہ کے سینئر استاد علامہ خلیل احمد نے گلشن راوی سے ایک نوجوان کو گاڑی دے کر بھیجا کہ وہ میرے لختِ جگر کو چلڈرن ہسپتال لے جائے۔ صبح ساڑھے آٹھ بجے مولانا محمد فاروق احمد صاحب گاڑی لے کر اسلام گنج میری رہائش گاہ پر پہنچ گئے۔ گاڑی کے مالک وڈرائیور محمد فاروق صاحب کے چہرہ بشرہ سے روحانیت کے آثار محسوس ہو رہے تھے۔ بیٹے کے چیک اپ کے بعد راستے میں انہوں نے خطیب پاکستان بلکہ خطیب اسلام کی جوانی کے دور کی کیسٹ لگائی۔ آپ کے پرکشش بیان خصوصاً امام اہلسنت المفتی الشاہ احمد رضا خاں قادری کے پرکشش انداز وخوبصورت آواز میں پڑھے جانے والے نعتیہ اشعار نے بیمار بیٹے کی بیماری کے تمام غم بھلا دیے۔ ایسے معلوم ہوتا تھا کہ ہم بارگاہ رسالت ﷺ میں حاضر ہو کر آپ کے فیوض وبرکات سے مستفید ہو رہے ہیں۔

؎ ان کے نثار کوئی کیسے ہی رنج میں ہو
جب یاد آگئے ہیں سب غم بھلا دیے ہیں

علامہ صاحب اکابر علماء ومشائخ اہلسنت کا بے حد احترام کرتے۔ یہ ہی نہیں اگر کسی ادنیٰ سے ادنیٰ دینی طالب جس کے ساتھ مولوی یا مولانا کا لقب لگ جاتا آپ اس کا بھی بہت احترام فرماتے۔ آپ یادگار سلف تھے' آپ محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ ابوالفضل مولانا محمد سردار احمد صاحب قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ کی طرح پیکر جود وسخا بھی تھے اور فنافی الرسول بھی۔ آپ کی تمام عمر دلائل کے ساتھ باطل قوتوں کو للکارتے ہوئے گزری۔ آپ امام اہل سنت مفتی عالم اسلام کے درج ذیل شعر کا مظہر اتم معلوم ہوتے ہیں۔

؎ کلکِ رضا ہے خنجر خونخوار برق بار
اعداء سے کہہ دو خیر منائیں نہ شر کریں

آپ کے وصال سے اہل سنت کو ناقابل تلافی نقصان ہوا۔ آپ جیسی شخصیات صدیوں بعد ہی پیدا ہوتی ہیں۔ آپ کے وصال سے دنیائے اہل سنت ایک ایسے عظیم خطیب ومبلغ سے محروم ہوگئی جن کے وعظ کا ہر ہر جملہ اور ہر ہر لفظ حب رسول میں وارفتگی کا مظہر ہوتا۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ بوسیلہ سید الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء آپ کی قبر کو منور اور ٹھنڈا فرمائے اور آپ کو جنت الفردوس میں اپنے جوار رحمت میں جگہ فرمائے۔ آپ کے پسماندگان' خویش واقارب اور معتقدین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

آمین بجاہ سید الانبیاء والمرسلین ﷺ



## مولانا حافظ عبدالستار سعیدی

استاذ المحدثین ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ' لاہور

# علامہ الٰہی بخش قادری سرمایۂ ملک وملت

بسم اللہ الرحمن الرحیم ،نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

مخدوم اہلسنت' سرمایہ ملک وملت' خادمِ اسلام وشریعت' دانائے رموز معرفت' پیر طریقت' حضرت علامہ مولانا الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی کی رحلت پوری ملتِ اسلامیہ کے لیے بالعموم اور مسلمانان پاکستان کے لیے بالخصوص عظیم سانحہ اور ناقابل تلافی نقصان ہے۔

علامہ صاحب مرحوم بلند پایہ مبلغ' موثر خطیب' بالغ نظر مصلح، وسیع المطالعہ عالم اور عالی مرتبت مرشد تھے۔ آپ کے خطاباتِ جلیلہ وتقاریر میں جہاں عقائد وافعال' اخلاقِ کریمانہ، تزکیۂ نفس اور حقوق العباد کے بارے میں بھی کافی وشافی راہنمائی مہیا ہوتی تھی وہیں آپ کے خطبات ومواعظ مقتضائے حال ومقتضائے وقت کے عین مطابق ہوتے۔ موقع ومحل کے مطابق انتخاب موضوع کا آپ کو ملکہ کاملہ حاصل تھا۔ مرحوم کی تقاریر آیات قرآنیہ، احادیث نبویہ اور اقوال وارشاداتِ اسلاف کے حوالہ جات سے مزین ہوا کرتی تھیں۔ مضمون کی مناسبت سے بروقت اور پُرسوز لہجے میں اشعار بھی پڑھا کرتے تھے جس سے تاثیر دوچند اور لطف دوبالا ہو جاتا۔ الغرض علامہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا اسلوب خطابت منفرد تھا' جس کے آپ خود موجد وبانی تھے۔

ملک کے اطراف واکناف میں تبلیغی دوروں کے علاوہ تقریباً نصف صدی تک حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کی مسجد میں ہر جمعرات بعد از نمازِ عصر منعقد ہونے والی محفل میں بڑی پابندی سے حاضری دیتے اور پُرمغز خطاب فرماتے رہے۔ آپ کے خطاب میں اگرچہ جمالی کیفیت بھی ہوتی مگر جلالی رنگ غالب تھا خصوصاً جب گستاخان رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام اور منکرین عظمت صحابہ وشانِ اہل بیت کے نظریات باطلہ کا ابطال اور اقوال خبیثہ کا رد فرما رہے ہوتے تو اس وقت آپ کا جلال پورے عروج پر ہوتا تھا اور ﴿واغلظ علیھم﴾ کا مظہر اتم نظر آتے تھے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اپنے جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین



## مولانا محمد عبدالتواب صدیقی

مناظر اسلام شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# علامہ الٰہی بخش قادری نامور خطیب و بے باک مقرر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم اما بعد

حضرت مولانا محمد الٰہی بخش ضیائی قادری ایک نامور خطیب اور بے باک مقرر تھے۔ آپ حق گوئی فرماتے یعنی باطل عقائد رکھنے والے لوگوں سے خوف نہیں کھاتے تھے بلکہ ایسے مقامات پر جہاں بدمذہبوں کا خوف ہوتا وہاں ان کا ضرور رد فرماتے۔ حتیٰ کہ اگر انتظامیہ منع بھی کرتی تو فرماتے بدمذہبوں کے رد سے جہاں مجھے روکا جائے وہاں میں ضرور رد کرتا ہوں میری زندگی کا یہی مشن ہے۔

حضور قدوۃ السالکین، زبدۃ العارفین، حجۃ الکاملین سیدنا مخدوم علی ہجویری حضرت داتا گنج بخش ؒ سے آپ کو بڑی عقیدت تھی۔ آپ تقریباً ہر جمعرات کو بعد از نماز عصر ہونے والی محفل میں کثرت سے شرکت فرماتے۔ فقیر نے علامہ کو تقریباً 1962ء سے وہاں حاضر ہوتے ہوئے دیکھا ہے۔ کبھی کبھار ہم دونوں ایک جگہ میں خطاب کے لیے اکٹھے ہوتے تو مولانا میرے بعد تقریر فرماتے۔

آپ کی تقاریر میں لوگ ذوق وشوق سے شرکت فرماتے تھے۔ لاہور شہر میں سکونت فرمانے والے نامور علماء میں آپ کا نام آتا تھا اور پورے پاکستان میں آپ کی تقاریر ہوتی تھیں لوگ آپ کی تقاریر سے مستفیض ہوتے تھے۔

میری دعا ہے کہ اللہ رب العزت آپ کے درجات بلند فرمائے اور آپ کو اپنے شیخ حضرت قطب مدینہ ؒ کے قربت میں جگہ عطا فرمائے اور مولانا محمد فاروق احمد صاحب کو ان کے مشن کو جاری رکھنے کی توفیق عطا فرمائے۔





## مولانا محمد منشاء تابش قصوری

صدر مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# علامہ الٰہی بخش قادری استاذ الخطباء

مدینۃ الاولیاء لاہور کو برِ اعظم ایشیا میں کئی جہتوں سے ایک خاص مقام حاصل ہے۔ اس وقت (1431ھ/2010ء) لاہور کی آبادی تقریباً ایک کروڑ کے لگ بھگ ہے۔ اوسطاً اس شہر میں دس ہزار مساجد ہیں اس لئے اسے مدینۃ المساجد سے بھی موسوم کیا جاتا ہے۔ تاریخی اور معروف خانقاہوں نے بھی اس شہر کی عظمت کو چار چاند لگا رکھے ہیں خصوصاً سید الاولیاء حضرت شیخ داتا گنج بخش ؒ کی نسبت سے تو اسے داتا کی نگری سے خوب شہرت نصیب ہے اور اس مرکز انوار و تجلیات میں ہر وقت عشاق کا جم غفیر حاضری سے بہرہ یاب ہوتا ہے۔

جامع مسجد حضرت داتا گنج بخش، لاہور کی تاریخی مساجد میں اولیت کا شرف رکھتی ہے۔ یہاں خطیب ملت (علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی) نے علماء کرام کی خطیبانہ صلاحیتوں کو اجاگر کرانے کے لیے تربیتی کورس شروع کیا جو نماز عصر سے مغرب تک جاری رہتا۔ اس کورس کی برکات سے لاتعداد ائمہ مساجد اور حفاظ کرام مستفید ہوئے اور اپنے اپنے مقام پر بطور واعظ و مقرر احسن طریقہ سے عوام کو مسائل شرعیہ اور مسلک حق اہل سنت و جماعت کی ترویج و اشاعت کے لئے سودمند ثابت ہوئے۔

لاہور کے نامور خطباء میں مناظر اسلام حضرت مولانا محمد عمر اچھروی، حضرت مولانا غلام دین صاحب، حضرت مولانا محمد شریف نوری صاحب علیہم الرحمۃ کی مقبولیت و شہرت مسلّم تھی، ان کے بعد خطیب ملت حضرت مولانا الحاج پیر الٰہی بخش ضیائی قادری رضوی کا نام نامی اسم گرامی تاریخی خطباء کی نورانی فہرست میں آتا ہے۔

علامہ الٰہی بخش ؒ نے ابتدائی تعلیم گھر پر حاصل کی اور پھر دہلی دروازہ میں دارالعلوم حزب الاحناف سے سند فراغت سے بہرہ مند ہوئے۔ آپ کے جلیل القدر اساتذہ میں مفتی اعظم پاکستان سید ابوالبرکات اشرفی قادری ؒ کا نام آپ کی ثقاہت علمی پر دال ہے۔ آپ کے جماعتی علماء میں مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی ؒ ناظم اعلیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ، حضرت پیر الحاج مبارک محی الدین قادری گجراتی ؒ اور زینت القراء حضرت الحاج قاری غلام رسول صاحب خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔

علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی ﷫ نے نہ صرف لاہور میں اپنی خطابت کا جادو جگایا بلکہ پورے پاکستان بمعہ آزاد کشمیر کے شہروں میں بھی اپنی خطیبانہ حیثیت کا سکہ بٹھایا۔ آپ کے ساتھ راقم السطور کو بھی کئی مقامات پر بڑے بڑے جلسوں سے خطابت کا موقعہ میسر آیا۔ بعض اوقات فرماتے مجھے پہلے وقت دیجیے کیونکہ دوسری جگہ بھی جانا ہے۔ مریدکے ''مسجد حیات النبی'' مزار بابا گاماحیات میں آپ کا آخری خطاب میری صدارت میں ہوا۔ اپنے ساتھ اپنی قابل قدر تصنیف ''المعراج'' لائے اور تعارفی اعلان فرمایا۔ چند دوستوں نے کتاب لطیف حاصل کی اور باقی تمام کتابیں راقم نے رقم ادا کر کے دوستوں میں تقسیم کر دیں۔

شب وروز پروگراموں کے باعث دور دراز علاقوں میں خطابت کے باوجود بھی آپ نے متعدد مفید ترین اور کارآمد کتابیں تصنیف فرمائیں۔ ان میں چار جلدوں پر مشتمل آپ کے روح پرور، دلکش اور ایمان افروز خطبات ہیں جو رہتی دنیا تک آپ کے حسنات جمیلہ میں اضافہ کرتے رہیں گے۔ پہلے پہل آپ نے ان خطبات کے چودہ سو صفحات پر مشتمل رجسٹر میرے پاس نظر ثانی کے لئے بھیجا۔ جہاں تک ممکن تھا میں نے اسے دیکھا اور آپ کی خواہش کے مطابق رنگ بھرنے کی کوشش کی۔ بعدہٗ صوفی محمد منشاء صاحب اور مولانا محمد فاروق احمد قادری رضوی زیدہ مجدہٗ نے اسے طباعت واشاعت سے آراستہ کیا۔

ایک نہایت ہی نرالی اور انوکھی تصنیف ''حسن یوسف'' کے نام سے منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوئی جسے طباعت کے لحاظ سے آپ کی حیات مبارکہ کی آخری تصنیف قرار دیا جا سکتا ہے۔ یہ نہایت عمدہ پیرائے میں ''سورۂ یوسف'' کی مختصر مگر جامع تفسیر ہے۔ جو واعظین ومقررین کے لیے گائیڈ کی حیثیت رکھتی ہے۔

11 اپریل 2010ء بروز اتوار حضرت داتا گنج بخش ﷫ کے مزار پُر انوار کے سائے میں ہزاروں عوام و خواص اور علماء کرام ومشائخ عظام کی موجودگی میں آپ کی نماز جنازہ ادا کی گئی اور صلوٰۃ وسلام کی گونج میں آپ کو آخری آرامگاہ کی زینت بنا دیا گیا۔ گویا کہ فطرۃً آواز آ رہی تھی۔

عرش پہ دھومیں مچیں وہ مومن صالح ملا
فرش سے ماتم اٹھا وہ طیب و طاہر گیا

دعا ہے اللہ تعالیٰ آپ کے روحانی برکات کو ہمیشہ جاری رکھے اور آپ کو جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔





مولانا محمد بدرالزمان قادری رضوی
پرنسپل جامعہ ہجویریہ لاہور

## علامہ الٰہی بخش ﷫ عالم باعمل

ساٹھ کی دہائی کے اوائل میں جب سکول سے واپسی ہوتی تو بندروڈ لاہور کی جامع مسجد میں اکثر وبیشتر ایک دلکش اور جاذب نظر ہستی والد گرامی شیخ الحدیث مولانا شمس الزماں قادری ﷫ کے ساتھ نظر آتی۔ اس ہستی کے خدوخال، گفتگو کی دلکش آواز کی گھن گرج آج بھی یادوں کا حصہ ہے۔ وہ ہستی حضرت علامہ پیر محمد الٰہی بخش ﷫ کی تھی۔ کبھی دونوں احباب گھنٹوں بیٹھے ملک وملت کی زبوں حالی کا تذکرہ کرتے، کبھی ملکی سیاسی افق پر ہونے والی تبدیلیوں پر فکرمند، کبھی حکمرانوں کے ناپسندیدہ فیصلوں پر موثر حکمت عملی کی تیاری، کبھی علماء اہلسنت کے حقوق کی جنگ، غرض کونسا درد تھا جو دونوں احباب کے دل میں نہ تھا۔

علامہ الٰہی بخش ایک ہمہ جہت شخصیت کے مالک تھے۔ آپ نے بے مثل مقرر اور بے لوث کارکن کی حیثیت سے زندگی بسر کی۔ حق گوئی وبے باکی ان کا شعار تھا۔ حق بات کہنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کرتے تھے۔

آپ عالم باعمل تھے۔ زندگی کے آخری سال دربار حضرت داتا گنج بخش پر وعظ وتبلیغ کرتے صرف کیے۔ دربار کے احاطے میں جہلاء کے ہجوم منتشر کیے اور وہ لوگ جو دین کے نام پر گمراہی پھیلا رہے تھے اور اولیاء اللہ کی تعلیمات کی دھجیاں بکھیر رہے تھے اُن کا سدباب کیا اور عامۃ الناس کو حقیقی تعلیمات اولیاء سے روشناس کرایا۔

راقم جب بھی جامعہ ہجویریہ سے فارغ ہو کر ملاقات کے لیے جاتا تو مل کر آبدیدہ ہو جاتے اور یادرفتگاں کو تازہ کرتے، اپنی عمر کی نادر لمحات جو تبلیغ دین اور مسلک حق کی سربلندی کے لیے صرف ہوئے تھے بالخصوص ان کا ذکر فرماتے۔ ان کے وصال سے یقیناً ایک ایسا خلا پیدا ہوا ہے جو کہیں پُر ہوتا نظر نہیں آتا۔ تاہم وہ اپنی تبلیغی مساعی اور تصانیف کے ذریعے ہمیشہ زندہ رہیں گے اور لوگوں کے دلوں پر حکومت کرتے رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ ان کی قبر مبارک پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے اور بلندی درجات عطا فرمائے۔ آمین



## مولانا مفتی محمد صدیق ہزاروی

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ، رکن اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری دنیائے خطابت کا بے تاج بادشاہ﴾

یوں تو خطابت کے میدان میں بے شمار خطباء مسحور کن خطابت کے ذریعے مَن کا جادو جگا رہے ہیں لیکن ایک ایسی خطابت جس میں دین کی تبلیغ بھی ہو، اثر آفرینی بھی ہو، خطیب کا عمل اس کی گفتگو کی پشت پر ہو، ایسے خطباء عنقاء نہیں تو کم یاب ضرور ہیں۔

ان کم یاب لوگوں میں ایک روشن نام حضرت علامہ الٰہی بخش ضیائی قادری ؒ کا بھی ہے؛ جن کی خطابت میں امت مسلمہ کی راہنمائی بھی تھی، حق گوئی کا عنصر بھی نمایاں تھا اور سادگی ان کی رگ وپے میں سرایت کر چکی تھی۔

انہوں نے دین اسلام اور مسلک اہل سنت کی خدمت کا جو فریضہ انجام دیا ہے وہ تاریخ کا ایک زریں ورق ہے۔ تکبر وغرور اُن کے قریب بھی نہ پھٹک سکا۔ اعلیٰ اخلاقی اقدار کا وہ عمدہ نمونہ تھے۔ اللہ تعالیٰ آپ کے درجات میں بلندی عطا فرمائے اور ملت اسلامیہ کے فضلاء کو آپ کی زندگی کو اپنے لیے مشعل راہ بنانے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین





## مولانا ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی

بانی ادارہ صراط مستقیم، ناظم اعلیٰ: جامعہ جلالیہ رضویہ لاہور

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری سفیر عقیدہ اہلسنت﴾

حضرت علامہ الٰہی بخش ضیائی صاحب ایک عاشق رسول ﷺ، مبلغ اسلام، مصلح قوم، پیر طریقت اور سفیر عقیدہ اہلسنت تھے۔ وہ سادہ مزاج، متواضع، پارسا اور راست گو انسان تھے۔ وہ افکار حضرت مجدد الف ثانی ؒ اور افکار حضرت امام احمد رضا خان قادری ؒ کے بے باک ترجمان تھے۔ ان کی خطابت نے لاہور کی سرزمین پر کئی شورشوں کا مقابلہ کیا۔ ان کے خطبات بد عقیدہ لوگوں اور ان کے حاشیہ نشینوں کے لیے ایک تازیانے کی حیثیت رکھتے تھے۔ آپ ﴿الحب للہ و البغض للہ﴾ کی چلتی پھرتی تصویر نظر آتے تھے۔ مخدوم امم حضرت داتا گنج بخش ہجویری ؒ کے دربار شریف کی فضاؤں میں کئی سالوں تک آپ کی صدائے حق گونجتی رہی۔ آپ نے شریعت وطریقت کی برسات سے ماحول کو سیراب کیا۔ آپ کے مریدین پر آپ کی تربیت کا اثر نظر آتا ہے۔ آپ جیسے راسخ فکر، صحیح العقیدہ، متوازن اور محنتی خطیب کی یاد تادیر لوگوں کو تڑپاتی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ آپ کی دینی خدمات کو قبول فرمائے۔ آپ کی مغفرت فرمائے اور آپ کو فردوس میں بلند مقام عطا فرمائے۔ رب ذوالجلال آپ کے صاحبزادگان و وابستگان اور مریدین کو صبر کی توفیق عطا فرمائے۔



## علامہ حافظ خادم حسین رضوی

شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور، امیر فدایان ختم نبوت پاکستان

## ﴿شجر رستوں سے کٹتے جا رہے ہیں
## سائے سروں سے ہٹتے جا رہے ہیں﴾

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم اما بعد

خطیب پاکستان حضرت علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی رحمۃ اللہ علیہ صحیح معنوں میں ''خطیب پاکستان'' تھے۔ آپ نے پاکستان کے طول وعرض میں باطل عقائد ونظریات کا رد کر کے عقائد اہل سنت وجماعت کا بھرپور دفاع فرمایا۔ نصف صدی سے زائد آپ نے ملک وملت کی نظریاتی سرحدات کی حفاظت کی۔

آپ صرف خطیب ہی نہیں بلکہ طریقت ومعرفت کے بھی شناور تھے۔ خلیفہ اعلیٰ حضرت، قطب مدینہ مولانا ضیاء الدین مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو پہلی ہی ملاقات میں بیعت کرنے کے بعد خلافت سے نواز کر آپ کی علمی اور روحانی صلاحیتوں کو اہل علم پر آشکارہ کیا۔

آپ بیک وقت صوفی باصفاء، عالم ربانی، مبلغ اسلام، خطیب نکتہ داں اور واعظ خوش الحان شخصیت کے مالک تھے۔ اللہ رب العزت نبی کریم ﷺ کے طفیل آپ کے درجات کو بلند فرمائے اور آپ کے تمام پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الکریم الامین ﷺ

وہی بزم ہے وہی دھوم ہے وہی عاشقوں کا ہجوم ہے
ہے کمی تو بس اُسی چاند کی ہے جو تہہ مزار چلا گیا





## مولانا محمد رضائے مصطفیٰ نقشبندی

صدر تحفظ ناموس رسالت محاذ، ناظم اعلیٰ جامعہ رسولیہ شیرازیہ لاہور

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری مرد مجاہد﴾

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت مولانا الٰہی بخش قادری ضیائی علیہ الرحمہ کا وصال اہل اسلام بالخصوص اہل سنت وجماعت کے لیے بہت بڑا سانحہ ہے۔ تمام اساتذہ جامعہ رسولیہ شیرازیہ حضرت کے صاحبزادگان وجملہ ارادت مندگان سے دلی ہمدردی اور تعزیت کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

حضرت مولانا کی ساری زندگی مسلک اہل سنت کی ترویج واشاعت میں بسر ہوئی۔ آپ نے کم وبیش نصف صدی کے قریب قریب شاندار انداز میں دین کی تبلیغ کی۔ آپ کی گفتگو سے دینی ودنیاوی تعلیم کے حامل ہر شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے والے علم دوست برابر فیض یاب ہوتے۔ آپ نے اپنے سلسلہ خطابت کو حصول دنیا کا ذریعہ نہیں بنایا بلکہ بے لوث خدمت کی۔ آپ کی گفتگو ہر سننے والے کو صلح کلیت وبے دینی وغیرہ کی غیر یقینی اور پستی سے نکال کر ایمانی غیرت سے مالا مال کرتی۔ بعض مواقع پر آپ کے محبت میں ڈوبے ہوئے جملے بڑے ہی سبق آموز ہوتے تھے۔

مولانا جو بات کہتے دل سے کہتے، ان کا ظاہر وباطن ایک جیسا تھا۔ وہ ان بزرگوں میں سے تھے جنہوں نے تحریک پاکستان میں بنفس نفیس حصہ لیا۔ مسلمانوں کے گھر جلتے ہوئے، مسلمانوں کے لہو کی ندیاں بہتی ہوئیں، عورتوں کو بیوہ اور بچوں کو یتیم ہوتے ہوئے، مہاجروں کو ٹھوکریں کھاتے ہوئے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ ان کا دل درد سے بھرا ہوا تھا اور وہ نوجوان نسل کو تحریک پاکستان کے اس پر آشوب دور کی یاد دلاتے تھے۔

آپ نے ساری زندگی آپ نے حکمرانوں کی جی حضوری نہیں کی۔ علامہ صاحب حق بات پوری جرأت سے کہتے اور آپ کی للکار ایک مرد مجاہد کی للکار ہوتی۔ پاکستان بننے کے بعد مولانا دم آخر تک ہر دینی تحریک میں بھرپور طریقے سے شامل رہے آپ نے اپنی تقریر وتحریر سے ولولوں کا ایک ہجوم اہل درد میں تقسیم فرمایا۔

خدا کرے مولانا کا فیضان ان کے جملہ ارادت مندوں اور صاحبزادگان کی صورت میں باہمی الفت ومحبت کے ساتھ شاندار طریقے سے جاری وساری رہے۔

## مولانا محمد عرفان اللہ اشرفی

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ لاہور

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری جید اور نامور عالم دین﴾

ہر ذی روح کے لیے خاک دانِ ارضی کا قیام عارضی اور محض عارضی ہے۔کوئی کتنی ہی طویل عمر کیوں نہ گزار لے بالآخر اسے یہ فانی اور عارضی گھر چھوڑ کر عالم بقاء میں پہنچنا ہے۔ باقی رہنے والی ذات تو صرف اللہ رب العالمین کی ہے ﴿کل من علیها فان ویبقی وجه ربک ذوالجلال والاکرام﴾

الموت قدح کل نفس شاربوها　　　　والموت باب کل نفس داخلوها

یوں تو دارِ فنا سے دارِ بقا کی طرف قافلے تیزی سے رواں دواں ہیں لیکن ان میں کچھ ایسے افراد بھی داغ مفارقت دے جاتے ہیں جن کی رحلت صرف ایک فرد یا خاندان کے لیے باعث غم نہیں ہوتی بلکہ ﴿ موت العالِم موت العالَم ﴾ کی مصداق ہوتی ہے۔ اہل علم وفضل اور اربابِ فکر ونظر یکے بعد دیگرے اٹھتے جا رہے ہیں۔ کتنی ہی باغ وبہار شخصیات داغ مفارقت دے گئیں کہ آج ان کی یادیں قلب وروح کو تڑپا جاتی ہیں۔ اہل دل، اہلِ درد اور پرانی وضع کے علماء جن کا خمیر سادگی، تواضع اور علم سے اٹھایا گیا، تیزی سے رخصت ہو رہے ہیں اور قحط الرجال کے اس پُرفتن دور میں تاریکی اور گھٹن بڑھتی جا رہی ہے۔

گذشتہ دنوں اہل سنت کے جید و نامور عالم دین حضرت علامہ الٰہی بخش صاحب ضیائی رحمۃ اللہ علیہ راہی ملک بقاء ہو گئے۔موصوف بہترین خطیب اور گوناگوں اوصاف کے حامل تھے۔ان کی رحلت سے جو دلی صدمہ پہنچا ہے اس کا اظہار قلم کی زبان سے ممکن نہیں۔ بقول شاعر

رحلت وخلّفت القلوب جریحه　　　　تذوب و جیش الصبر قد قلّ جنده

اللہ تعالیٰ ان کو اپنے مقامِ قرب میں پیہم ترقی درجات عطا فرمائے۔﴿اللهم اغفرله وارحمه وعافه واعف عنه و اکرم نزله ووسع علیه مدخله اللهم ابدله دارا خیرا من داره واهلا خیرا من اهله. اللهم اجعله من ورثة النعیم واجعل مرقده روضة من ریاض الجنة وادخله الجنة جنة الفردوس بغیر حساب﴾ آمین بجاہ شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم وآلہ واصحابہ اجمعین



## مولانا خلیل احمد قادری

شیخ الحدیث جامعہ ہجویریہ لاہور، ناظم اعلیٰ بزم سید ہجویر داتا دربار لاہور

## ﴿علامہ الٰہی بخش قادری آفتاب شریعت وطریقت﴾

شجر رستوں سے کٹتے جا رہے ہیں　　　　سائے سروں سے ہٹتے جا رہے ہیں
گلشن سے پھول گیا اور رنگ چھوڑ گیا　　　　چمک بکھیر کے آنکھوں کو دنگ چھوڑ گیا
کل اس کی آنکھوں نے کیا زندہ گفتگو کی تھی　　　　گمان تک نہ ہو کہ وہ بچھڑنے والا ہے
گر لاکھ برس جیئے تو پھر مرنا ہے　　　　پیمانہ عمر اک دن بھرنا ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لله رب العالمین والصلوٰة والسلام علی اشرف الانبیاء والمرسلین

اما بعد!

وہ آفتاب شریعت وطریقت غروب ہو چکا جس کی ضوء سے بے پناہ لوگ مستفید ہوئے۔الحمد للہ راقم بحیثیت طالب علم بھی ان سے مستفید ہوتا رہا۔ ہر جمعرات کو بعد از نماز عصر اس وقت تک قلبی سکون محسوس نہ ہوتا جب تک اس ہستی کا وجدانی ایمانی خطاب نہ سنا جاتا، جس ہستی کو خطیب پاکستان حضرت علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ بندہ نے جناب کی معیت میں سیدوالہ جامعہ قادریہ رضویہ اور گوجرانوالہ کی محافل میلاد شریف میں شریک ہونے کا اعزاز حاصل کیا۔اس کے علاوہ جب بھی زیارت کا شرف ملا تو حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ کے آستانہ اقدس کے سامنے مریدین کے درمیان جلوہ افروز پایا۔آج اگرچہ مریدین وہاں کثیر تعداد میں آپ کے سجادہ نشین حضرت عزیزم مولانا فاروق قادری ضیائی کی صحبت میں بیٹھے ہوئے تھے لیکن آج وہ عاشق رسول کا نورانی چہرہ جو کبھی مدارس میں کبھی مساجد کی زینت بنتا تھا ہم سے غائب ہے۔

وہی بزم ہے وہی دھوم ہے وہی عاشقوں کا ہجوم ہے
ہے کمی تو بس اسی چاند کی ہے جو تہہ مزار چلا گیا

الحمد للہ حضور خطیب پاکستان ایک عالم باعمل اور پیر طریقت تھے۔ موجودہ دور میں ہمارے معاشرے

میں جاہل پیروں کا طبقہ ایک ایسا رِستا ہوا ناسور ہے جس کا کوئی علاج نہیں ۔ غالباً ایسے ہی پیروں کے متعلق شاعر مشرق علامہ محمد اقبال نے کیا خوب کہا تھا

با مریداں روز و شب اندر سفر
از ضرورتہائے ملت بے خبر

لیکن الحمد للہ خطیب پاکستان اس ہستی کے دست بیعت تھے جنہیں قطب مدینہ حضور ضیاء الدین مدنی رحمۃ اللہ علیہ کہا جاتا ہے ۔ الحمد للہ بندہ نے خود گناہگار آنکھوں سے دیکھا ہے کہ خطیب پاکستان ساری زندگی ہر جمعرات کو آستانہ عالیہ حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ پر مخلوق خدا کو روحانی فیض تقسیم کرتے نظر آتے تھے ۔ اس کا اثر آج بھی دکھائی دے رہا ہے کہ آپ کے اکثر مریدین الحمد للہ باشرع اور منہ پر سنت رسول سجائے نظر آتے ہیں ۔ ایک جاہل نام نہاد اور پیر حدی میں یہی فرق ہے ۔ ارشاد نبوی ہے کہ ﴿من احیا سنتی فقد احبنی ومن احبنی فقد احبنی اللہ﴾ ترجمہ: ''جس کسی نے میری سنت زندہ کی اس نے رشتہ محبت میرے ساتھ قائم کر لیا اور جس نے میرے ساتھ رشتہ محبت قائم کیا وہ محبوب الٰہی بن گیا'' ۔ الحمد للہ خطیب پاکستان جس اسٹیج پر تشریف لے گئے حق کا دامن نہ چھوڑا اور کلین شیو نعت خوانوں سے متاثر نہ ہوئے بلکہ ان کو سمجھانے کی کوشش کی۔

تنبیہ: اہلسنت و جماعت کا مسلک یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی نعت گوئی اور نعت خوانی عبادت ہے لیکن اُن کے لیے جو متشرع ہیں' فرائض و واجبات اور سنتوں کی پابندی کرتے ہیں ۔ ایسے نعت خوانوں کی حوصلہ افزائی فروغ نعت کے لیے ضروری ہے لیکن جو لوگ شریعت کی پابندی نہیں کرتے روزانہ داڑھی چٹ کرواتے ہیں' نماز کی پرواہ نہیں کرتے ایسے ثناء خوانوں کو پیسے دینا گناہ ہے ۔ فرمان الٰہی ہے ﴿ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان﴾ ترجمہ: ''گناہ اور زیادتی پر کسی کی مدد نہ کرو'' ۔ جو نعت خوان داڑھی منڈواتے ہیں ان کو اگر روپے دیئے جائیں وہ انہی روپوں سے داڑھی منڈوائیں گے لہٰذا یہ گناہ پر مدد ہوگی ۔ داڑھی منڈوانا حرام ہے اور حرام پر تعاون بھی حرام ہوتا ہے ۔ افسوس! صد افسوس ہے کہ ایسی محافل سے اہلسنت کو خاصا نقصان پہنچا ہے کیونکہ جس دولت نے مدارس اہلسنت کی تعمیر و ترقی پر خرچ ہونا تھا وہ ان جہلاء کی جیبوں میں چلا گیا۔ مزید برآں محفل کو آخر تک جمانے کے لیے عمرے کے ٹکٹوں کا اعلان کیا جاتا ہے ۔ لوگ اس لالچ میں پوری رات بیٹھے رہتے ہیں جس کے نتیجے میں نماز فجر قضا ہوتی ہے ۔ ایک مستحب کام کے لیے فرض عین کو ضائع کر دیا۔ اصل مسئلہ پر غور کریں جو فرائض کا تارک ہو اس کے واجبات قبول نہیں اور جو واجبات کا تارک ہو اس کی سنتیں قبول نہیں اور جو سنت کا تارک ہو اس



کے مستحبات قبول نہیں ۔ اب غور کریں جب نعت خوانی مستحب ہے اور داڑھی رکھنا سرکار ﷺ کی مبارک سنت ہے تو داڑھی منڈے کی مستحب نعت خوانی اللہ اور اس کے رسول اعظم ﷺ کی بارگاہ میں کب قبول ہو سکتی ہے اور تارک فرض عین کو کیا حق پہنچتا ہے کہ وہ دعویٰ کرے کہ میں محب رسول ہوں اور جذبہ محبت سے سرشار ہو کر نعت پڑھ رہا ہوں ۔ گو نعت حضرت حسان رضی اللہ عنہ کی سنت ہے لیکن خطاب بھی تو آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سنت ہے۔

لیکن الحمد للہ خطیب پاکستان کو بندہ نے کئی مرتبہ داڑھی منڈے نعت خوانوں سے سپیکر چھینتے دیکھا ہے جو تائید حق اور طریقہ اکابر پر چلنے کی واضح مثال ہے ۔ اس لیے کسی شاعر نے کیا خوب کہا تھا

؎ کبھی مدت میں ساقی بھیجتا ہے ایسا مستانہ
بدل دیتا ہے جو بگڑا ہوا دستور میخانہ

؎ سالہا باید کہ تا یک مرد حق پیدا شود
باید اندر خراسان یا اویس کہ در قرن

الحمد للہ خطیب پاکستان عالم ہونے کے ساتھ ساتھ ایسے مقرر تھے جس کی مثال حضرت علامہ محمد عمر اچھروی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت علامہ عنایت اللہ آف سانگلہ ہل کے بعد شاید نہ مل سکے جن کی تقریر سے ہزاروں بدمذہب سنی بن گئے ۔ آپ ایسے مقرر تھے جو منبع علم و معرفت تھے ۔ آج کل کے مقررین میں سے کسی سے کوئی علمی مسئلہ پوچھا جائے تو جواب ملتا ہے میں عالم نہیں ہوں' جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ ان کے نزدیک مقرر کا عالم ہونا ضروری نہیں۔

دور حاضر کے مقررین کی اکثریت کا مبلغ علم صرف کیسٹیں ہیں ۔ اس لیے اگر کوئی بندہ ان سے جلسے میں کوئی نادر موضوع پر تقریر کروائے جو غیر مشہور ہے تو تاریخ نہ دیں گے کیونکہ اس موضوع پر ان کے پاس کیسٹ یا سی ڈی نہیں ہوتی ۔ لیکن علامہ صاحب کی ہستی وہ ہے کہ جن کی تقریریں سن کر لوگ تقریر کرتے ہیں ۔ اس کی وجہ واضح ہے کہ آپ مستند عالم دین تھے جو خود سند کی حیثیت رکھتے تھے ۔ اس کا بیّن ثبوت آپ کی تصانیف ہیں جو کہ درج ذیل ہیں ۔ 1 معراج النبی ﷺ 2 شعبان المعظم میں خدائی رات 3 سورۂ یوسف کی تفسیر بنام حسن یوسف 4 خطبات قادریہ ضیائیہ۔

آخر میں تمام عقیدت مندوں اور مریدین سے گزارش ہے کہ سنت نبوی ہے کہ کوئی بزرگ دنیا سے رخصت ہو جائے اس کو جس سے عقیدت ہو اس سے عقیدت رکھنا بھی سنت صحابہ کرام علیہم الرضوان ہے ۔ میری مراد علامہ محمد فاروق ضیائی ہے جنہوں نے سفر و حضر میں پُر اخلاص علامہ صاحب کی خدمت کی ہے ۔ تمام مریدین اگر سنت نبوی کو زندہ رکھیں گے تو ضرور ان سے مستفید ہوں۔

## مولانا پیر عبدالشکور رضوی

مہتمم مدرسہ شکوریہ رضویہ

# علامہ الٰہی بخش رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت

1979ء کی بات ہے کہ حج مبارک کے لیے لاہور سے بذریعہ ریل گاڑی اور پھر کراچی سے بحری جہاز کے ذریعے 9 دن سفر کر کے جدہ اُترے۔ مکۃ المکرمہ پہنچے اور عمرہ مبارک ادا کیا۔ عمرہ مبارک کی ادائیگی کے بعد معلم نے کہا مکۃ المکرمہ میں جہاں چاہو جا سکتے ہو۔ ہم بھی باہر نکلے اور محلہ مسفلہ کی زیارت کر رہے تھے کہ عاشق رسول علامہ الٰہی بخش صاحب ﷺ کی بھی زیارت ہوگئی۔ دوران ملاقات سفر رہائش کے متعلق پوچھنے پہ میں نے عرض کیا کہ سفینہ عابد بحری جہاز سے آئے تو آپ نے فوراً فرمایا کہ واپسی ہوائی جہاز سے ہو جائے گی۔ میں نے عرض کیا مالی حالات کی وجہ سے ایسا ہو نہیں سکتا۔ فوراً مسکرا پڑے فرمایا جس کے مہمان ہو وہی انتظام کر دے گا۔

حج ادا کرنے کے بعد مدینۃ المنورہ پہنچے اور وہاں لاہور سے ہی گئے ہوئے حاجی صاحبان سے ملاقات ہوگئی جو کہ بذریعہ ہوائی جہاز گئے ہوئے تھے۔ ان حجاج کرام میں علماء کرام بمعہ مستورات شامل تھے۔ ہمارا ایک ماہ مدینۃ المنورہ میں قیام تھا لیکن اُس گروپ نے آٹھ دن بعد بذریعہ ہوائی جہاز واپس پاکستان پہنچنا تھا۔ جس دن وہ اپنا سامان تیار کر کے روانہ ہو رہے تھے تو ان سے ملاقات ہوگئی' روتے رُلاتے وہ ہم سے الوداع ہوئے۔ تین چار گھنٹے گزرے ہوں گے کہ ایک سعودی سپاہی کہہ رہا تھا کہ لاہور کا کوئی حاجی ہے تو بات سُنے میں اصحاب صفہ پہ بیٹھا تلاوت کلام پاک کر رہا تھا۔ اُس کی آواز پہ میں اس کے پاس پہنچا تو اُس نے نہایت افسوسناک خبر سنائی کہ میدان بدر کے قریب حادثہ ہوگیا ہے۔ مدینہ منورہ کے ہسپتال میں میتیں اور زخمی موجود ہیں۔ آپ ہسپتال چلیں اُنھیں پہچانیں' باقی بات بعد میں کریں گے۔ میں سپاہی کے ساتھ ہسپتال پہنچا تو وہی گروپ علماء کرام اور مستورات شہید اور زخمی تھا۔ پولیس والوں نے مجھے مشورہ دیا کہ آپ ان کے وارث بن کر زخمیوں کو بذریعہ ہوائی جہاز پاکستان لے جائیں اور ورثاء کے حوالہ کر دیں۔ میں نے بتایا کہ میں بحری جہاز سے آیا ہوں اور میرا ٹکٹ ہوائی جہاز کا نہیں لیکن سعودی سپاہی نے کہا آپ رضامند ہو جائیں تو باقی انتظام ہم کریں گے۔ میں برائے بذریعہ ہوائی جہاز ان زخمیوں کو لے کر پاکستان پہنچ گیا اور علامہ الٰہی بخش صاحب کی بات یاد آگئی کہ بذریعہ ہوائی جہاز پاکستان جاؤ گے۔



## مولانا قاری احمد رضا سیالوی

استاذ العلماء' نائب ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# علامہ الٰہی بخش قادری علمی وروحانی شخصیت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت علامہ الٰہی بخش قادری ضیائی ؒ ایک عظیم علمی وروحانی شخصیت کے مالک تھے۔ عشق نبوی ﷺ آپ کے دل میں کو[illegible] بھرا ہوا تھا۔ آپ نے اپنی ساری زندگی عشق مصطفیٰ ﷺ کی ترویج اور گلشن محبت رسول ﷺ کی آبیاری میں گزاری۔ علامہ صاحب کا ہر خطبہ معنی خیز اور اکسیر جان ہوتا تھا۔

اگرچہ دنیائے خطابت میں بے شمار خطباء نے اپنی خطابت کا لوہا منوایا لیکن مجھے ان کی خطابت کا جو یکتا پہلو نظر آیا وہ یہ تھا کہ میں اپنے زمانہ طالب علمی (1990ء تا 1997ء) میں اکثر و بیشتر نماز جمعہ علامہ صاحب کی اقتداء میں ادا کرتا اور کیا دیکھتا کہ بڑے بڑے خطباء اپنی مساجد سے نماز جمعہ پڑھانے کے بعد آتے اور حضرت صاحب کے فیض سے سیراب ہوتے۔

دوسری اہم بات کہ ان دنوں مارکیٹوں میں جمعہ کی چھٹی ہوتی لیکن پھر بھی شاہ عالم مارکیٹ والی مسجد میں تل دھرنے کی جگہ نہ ہوتی تھی۔ آپ کی جدائی نے ہم کو ماہی بے آب کی مانند بنا دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ علامہ صاحب کے درجات کو بلند فرمائے اور لواحقین کو صبر جمیل عطا فرمائے اور اقبال کی اس دعا کے ساتھ دعا گو ہوں

عشق تھا فتنہ گر و سرکش و چالاک مرا
آسمان چیر گیا نالہ بے باک مرا

## مولانا مدد علی قادری

مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

# ﴿علامہ الٰہی بخش قادری باکمال شخصیت﴾

پیر طریقت، رہبر شریعت، عاشق مصطفیٰ ﷺ پاسبان مسلک رضا حضرت علامہ مولانا پیر محمد الٰہی بخش صاحب قادری ضیائی رحمۃ اللہ علیہ بہت سے اوصاف کے ساتھ متصف تھے۔ ممدوح کو اللہ عزوجل نے بہت سی خوبیوں سے نوازا تھا۔

آپ کا ایک عظیم وصف جوہر خطابت تھا جس کے ذریعے آپ پیغام مصطفیٰ ﷺ کو ہر خاص وعام کے سینہ میں اتار دیتے تھے اور بڑے والہانہ انداز میں کہا کرتے تھے۔

میں وہ سنی ہوں جمیل قادری مرنے کے بعد
میرا لاشہ بھی کہے گا الصلوٰۃ والسلام

آپ شان الوہیت ورسالت وعظمت صحابہ اور شان اہلبیت قرآن وحدیث سے احسن انداز میں بیان کرتے اور اپنے دعویٰ کو مضبوط دلائل کے ساتھ مزین کرتے اور ہر باطل کو دندان شکن جواب دیتے اور اپنوں کے لیے ﴿رحماء بینھم﴾ اور باطل فرقوں کے لیے ﴿اشداء علی الکفار﴾ کی بے نیام تلوار تھے۔ اس کے علاوہ آپ میں جو خوبیاں کمال درجہ کو پہنچی ہوئی تھیں وہ خدا تعالیٰ کسی کسی مرد مجاہد کو عطا فرماتا ہے۔

❶ مسلک کا درد رکھنے والے اور اہلسنت وجماعت کے خیر خواہ تھے۔ ❷ ہزاروں مریدین اُن کے اشارۂ ابرو پر دین اسلام کی ترویج واشاعت کے لیے سب کچھ قربان کرنے کے لیے تیار رہتے تھے۔ ❸ آپ نے غرباء ومساکین اور طلباء ومدرسین کی ہر موقع پر مالی، اخلاقی اور معاشی مدد کی۔ ❹ جب بھی آپ سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا آپ نے عظیم مربی ومحسن کی طرح انمول پند ونصائح سے نوازا مثلاً خشیت الٰہی کو اپناؤ، خلق خدا کے ساتھ بھلائی کرو، دین کو مزید بڑھاؤ وغیرہ

مولانا فاروق صاحب کو پڑھانے کے لیے بھی میرا انتخاب کیا اور مجھے حکم دیا کہ اس کی بنیاد مضبوط کرو اور اسے خوب محنت کرنے کا حکم دیا۔ اللہ رب العزت آپ کے درجات کو بلند فرمائے اور اعلیٰ علیین میں مقام نصیب فرمائے اور لواحقین ومریدین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آپ کی جدائی ملت اسلامیہ کے لیے ایک عظیم صدمہ ہے

بچھڑا کچھ اس ادا سے کہ رُت ہی بدل گئی
اک شخص سارے شہر کو ویران کر گیا



## مولانا محمد سلیمان قادری

مدرس جامعہ نعیمیہ لاہور

# ﴿موتُ العالِم موتُ العالَم﴾

علم ایسا نور الٰہی ہے جس کے مقام ومرتبہ کو جاننے سے عقول قاصر ہیں اور جو جہالت کی تاریکیوں کو کافور کر دیتا ہے۔ علم جس دل میں داخل ہوتا ہے اسے نہ صرف برکتوں کا گنجینہ بنا دیتا ہے بلکہ اس صاحب دل کو پستیوں سے نکال کر بلندیوں پر فائز کر دیتا ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے ﴿یرفع اللہ الذین امنوا منکم والذین اوتوا العلم درجات﴾ ترجمہ: اللہ تعالیٰ تمہارے ایمان والوں اور ان کے جنہیں علم دیا گیا ہے درجات بلند فرمائے گا۔

حضرت سیدنا ابن عباس فرماتے ہیں کہ علماء کے درجات اہل ایمان سے سات سو درجات بڑھ کر ہوں گے اور ان میں دو درجات کا فاصلہ پانچ سو سال کا راستہ ہوگا۔ حضرت ابو اسود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں علم سے بڑھ کر کوئی چیز عزت والی نہیں کہ بادشاہ لوگوں پر حاکم ہوتے ہیں اور علماء بادشاہوں پر حاکم ہوتے ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ خالق کائنات نے حضرت سلیمان ابن داؤد علیہما السلام کو اختیار دیا کہ علم ومال اور سلطنت میں سے جو چاہو پسند کرو تو انہوں نے علم اختیار فرمایا جس کے نتیجے میں مال اور سلطنت بھی عطا کر دی گئی۔

علم ہی وہ خاصہ ہے جس سے انسان اور حیوان میں تمیز ہوتی ہے۔ حضرت ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آدمی کون ہیں؟ تو آپ نے فرمایا عالم۔ ظاہر ہے کہ انسان اس وقت ہی ''انسان'' کہلانے کا مستحق ہے کہ جب تک وہ اس صفت سے متصف رہے۔ انسان کی شرافت نہ جسم کے زور کی وجہ سے ہے ورنہ زور تو اونٹ میں زیادہ ہے نہ بڑے جسم ہونے کی وجہ سے، ہاتھی اس سے بھی بڑا ہے، نہ بہادری کی وجہ سے ہے ورنہ درندے اس سے زیادہ بہادر ہیں، نہ زیادہ کھانے کی وجہ سے ہے ورنہ بیل کا پیٹ اس سے کہیں زیادہ بڑا ہے۔ بلکہ انسان کو اگر شرف وعزت حاصل ہے تو وہ صرف ''علم'' کی وجہ سے ہے۔ رب کائنات ارشاد فرماتا ہے کہ ﴿قل ھل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون﴾ ترجمہ: آپ پوچھیے کیا کبھی برابر ہو سکتے ہیں علم والے اور جاہل (بے علم)؟ اس آیت مبارکہ نے واضح الفاظ میں انسانیت کی درجہ بندی فرما دی ہے اور بتا دیا کہ علم ہی وہ معیار ہے کہ جس کی بناء پر

انسانوں کے مراتب ایک دوسرے سے مختلف ہیں۔ لہٰذا جو کم علم والا ہے وہ کم مرتبے والا ہے اور جو زیادہ علم والا ہے وہ بڑے مرتبے والا ہے۔ جس طرح دنیا کے ہر شعبے میں اچھے لوگ بھی ہوتے ہیں اور بُرے لوگ بھی ہوتے ہیں اسی طرح اہل علم میں سے بھی علماء سوء ہوتے ہیں۔ جو چڑھتے سورج کی پوجا کرنا باعث عزت سمجھتے ہیں۔ جبکہ اس کے برعکس علماء حق ہیں جو ہر دور میں کمزور حیثیت میں ہوتے ہوئے بھی دین کی لاج رکھتے ہیں۔

مشہور ہے ﴿موت العالِم موت العالَم﴾ ایک عالم کی موت پورے جہان کی موت ہوتی ہے۔ ان علمائے حق میں پیر طریقت رہبر شریعت، عاشق مصطفیٰ ﷺ، فنافی الرسول ﷺ حضرت علامہ مولانا الٰہی بخش قادری ضیائیؒ بھی شامل تھے۔ جنہوں نے اپنی ساری زندگی عشق مصطفیٰ ﷺ میں نہ صرف خود بسر کردی بلکہ لوگوں کو بھی یہی درس دیتے رہے۔ اس عشق رسول ﷺ کی دولت پر آپ کو ناز تھا۔ آپ اپنی تقاریر میں اکثر و بیشتر اعلیٰ حضرت کا یہ شعر پڑھا کرتے تھے

لحد میں عشق رخ شہ کا داغ لے کے چلے — اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کے چلے

آپ اہل سنت کے عظیم سرمایہ تھے۔ آپ کا وصال اہلسنت کا اتنا بڑا نقصان ہے جس کی تلافی ناممکن ہے۔

آپ تمام اولیاء کرام بالخصوص حضور داتا گنج بخش علی ہجویریؒ سے بے حد محبت فرماتے تھے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ ہر جمعرات بعد نماز عصر داتا گنج بخشؒ کی قبر منور کے پاس اللہ تعالیٰ کے احکامات، رسول پاک ﷺ کی تعلیمات اور اولیاء کرام کے پیغامات مخلوق خدا تک پہنچاتے تھے۔ آقائے نامدار حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ، اہل بیت رضی اللہ عنہم اور اولیاء کرام سے حد درجہ کی عقیدت رکھتے تھے اور ان کی تقاریر سے محبوبان الٰہی سے محبت و عشق کی تصویر نمایاں نظر آتی تھی اور زندگی کے آخری لمحات تک اسی محبت بھرے عقیدے کو آپ نے اپنائے رکھا۔

جب زندگی کی بازی ہار گئے تو ان کا چہرہ اقدس کی جھلک دیکھنے کے لیے جم غفیر موجود تھا۔ عوام کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ان کے عشق مصطفیٰ ﷺ کا ثبوت پیش کر رہا تھا کیونکہ آپ اپنے بیانات میں بانگ دہل یہ اعلان فرمایا کرتے تھے عاشق رسول جب دنیا سے چلا جائے گا تو ان کا چہرہ آلودہ نہیں ہوگا بلکہ محبت رسول ﷺ کی شمع سے روشن ہوگا۔ بقول شاعر

عشق رسول ﷺ کی اک شمع جلا لو دل میں
بعد مرنے کے لحد میں بھی اجالا ہوگا



مولانا محمد عمران الحسن فاروقی
مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

## ﴿خاموش ہو گیا ہے چمن بولتا ہوا﴾

نازش اہلسنت، سفیر عشق رسول ﷺ، مجاہد ناموس رسالت ﷺ، خطیب نکتہ دان، واعظ خوش الحان علامہ پیر الٰہی بخش ضیائی قادریؒ کے انتقال کی خبر نے غمزدہ کردیا۔ پہلے ہی ہم اہل سنت و جماعت قحط الرجال کا شکار ہیں اوپر سے ان جیسی بزرگ، فکری، عملی شخصیات کا داغ مفارقت دے جانا ہمارے لیے یقیناً ناقابل تلافی نقصان ہے۔ مگر یہ قانون قدرت ہے اور یہاں کسی کو دم مارنے کی جاہ نہیں۔

الموت قدح کل نفس شاربها — الموت باب کل نفس داخلوها

موت ایک ایسا جام ہے جو ہر ایک جان نے پینا ہے اور موت ایک ایسا دروازہ ہے جس سے ہر ایک شخص نے گزرنا ہے۔ علامہ الٰہی بخش ضیائی ان خوش نصیب ہستیوں میں سے ہیں جن کی ساری زندگی فروغ عشق رسول ﷺ میں گزری اور انہوں نے زندگی کے تمام ادوار یعنی ابتدائے شباب، عین شباب اور بڑھاپا قال اللہ وقال الرسول ﷺ کی صدائیں بلند کرتے ہوئے گزارے۔ تادم صحت محراب و منبر کو زینت بخشتے رہے۔ علامہ الٰہی بخش ضیائی بلاشبہ علم و عمل کے پیکر تھے۔ وہ علماء، طلباء، خطباء، مدرسین اور عوام میں یکساں طور پر مقبول تھے۔ وہ اپنوں کے لیے انتہائی نرم مزاج اور گستاخوں کے لیے مثل فولاد تھے۔

ہو حلقۂ یاراں تو بریشم کی طرح نرم — رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

وہ حکمرانوں سے نہ کبھی دبے اور نہ غیروں کے آگے کبھی جھکے۔ وہ شمع رسالت ﷺ کے پروانے تھے۔ انہوں نے مشکل ترین حالات کا مقابلہ بڑی جواں مردی سے کیا۔ وہ اپنی فکر اور نظریے پر ہمیشہ مضبوطی کے ساتھ ڈٹے رہے۔ انہوں نے اپنے دامن کو دین فروشی اور مسلکی غداری جیسے قبیح دھبوں سے کبھی داغدار نہیں ہونے دیا۔ ان کا اوڑھنا، بچھونا محبت رسول ﷺ اور عشق مصطفیٰ ﷺ کا فروغ تھا۔

کروں مدح اہل دول رضاؔ پڑے اس بلا میں میری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا میرا دین پارۂ ناں نہیں

کسی بزرگ سے ایک شخص نے کہا میں اتنی دیر آپ کے ساتھ رہا ہوں میں نے آپ کی کوئی کرامت نہیں دیکھی۔ بزرگ نے فرمایا کہ تو نے میرا کوئی کام خلاف سنت دیکھا ہے تو اس نے کہا نہیں۔ آپ نے فرمایا یہی تو میری کرامت ہے۔ کیا تم ہوا میں اڑنا اور پانی میں تیرنا دیکھنا چاہتے ہو حالانکہ یہ کام تو مچھلی اور مکھی بھی کر رہی ہے۔ ہمارے نزدیک سب سے بڑی کرامت استقامت ہے ﴿الاستقامة خير من الف كرامة﴾ استقامت ہزار کرامت سے بہتر ہے۔

علامہ الٰہی بخش ضیائی ؒ نے فروغ عشق رسول اور تحفظ ناموس رسالت ﷺ کے حوالے سے جو گراں قدر خدمات سرانجام دیں وہ نہ صرف ان کے لیے باعث نجات و بلندی درجات ہیں بلکہ بعد والوں کے لیے مشعل راہ ہیں۔

حدیث پاک میں آتا ہے کہ ایک صحابی رسول بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں انتہائی مغموم و پریشان حالت میں حاضر ہوئے۔ سرکار دو عالم ﷺ نے ان کی طرف دیکھا اور فرمایا اے میرے صحابی کیا بات ہے اتنے پریشان کیوں ہو؟ عرض کی آقا ﷺ میں مریضِ عشق ہوں۔ میرا دل آپ ﷺ کے دیدار کے لیے ہر وقت تڑپتا رہتا ہے اور میری آنکھیں ہر وقت آپ ﷺ کی زیارت کو پیاسی رہتی ہیں۔ یہاں جب بھی میرا جی چاہتا ہے میں دوڑا دوڑا حاضر ہو جاتا ہوں اور آپ ﷺ کے دیدار سے اپنی آنکھوں کو ٹھنڈا کر لیتا ہوں لیکن جب مجھے قیامت کا خیال آتا ہے تو میں پریشان ہو جاتا ہوں کہ اگر مجھے جنت مل بھی گئی تو وہاں میں ادنیٰ اور آپ سرکار ﷺ اعلیٰ ترین مقام پر تشریف فرما ہوں گے تو وہاں آپ کا دیدار نہیں ہو سکے گا۔ اسی فکر، خیال، سوچ نے مجھے غمزدہ و پریشان کر رکھا ہے۔ سرکار ﷺ کا دریائے رحمت جوش میں آیا اور آپ نے فرمایا (انت مع من احببت) اے میرے غلام غم نہ کھا تو قیامت میں اسی کے ساتھ ہوگا جس سے تو پیار کرتا ہے۔

اس حدیث پاک میں جہاں غلامان مصطفیٰ ﷺ کے لیے ایک کمال تسلی ہے وہاں گستاخانِ رسول کے لیے لمحۂ فکریہ بھی ہے کہ صحابہ جنت کی لازوال، بے مثال نعمتوں کو پا کر بھی سرکار دو عالم ﷺ کو نہیں بھولے۔ یہ چند لوگ ہیں جو اللہ کے سرکار ﷺ کو محض ایک قاصد سے زیادہ حیثیت دینے کے لیے تیار نہیں ہے۔ آہ افسوس!

علامہ الٰہی بخش ضیائی ؒ نے سینکڑوں، ہزاروں لوگوں میں عشق مصطفیٰ ﷺ کی شمع روشن کی۔ بلاشبہ اس شمع کی روشنی سے ان کی قبر روشن اور منور ہوگی۔ آمین




پیرزادہ اقبال احمد فاروقی

ایڈیٹر "جہان رضا" لاہور


## ﴿مولانا الٰہی بخش قادری گل سرسبز﴾

مولانا الٰہی بخش ضیائی بھی چل بسے۔ جمعرات کو داتا گنج بخش کے مزار کے پہلو میں سجنے والی محافل ویران ہو گئیں۔ جامع مسجد غوثیہ شاہ عالم گیٹ کے محراب و منبر اُداس ہو گئے۔ وہ جلسے جو مولانا الٰہی بخش ضیائی کی خطابت سے گونجتے تھے خاموش ہو گئے۔

مولانا الٰہی بخش ضیائی سے نیازمندی آج سے 60 سال قبل تھی جب وہ دارالعلوم حزب الاحناف لاہور سے دستار فضیلت سر پر سجائے نکلے تو ان کی خطابت نے دھوم مچا دی اور ان کی خطیبانہ للکار سے جلسہ گاہیں گونجنے لگیں۔ ان کی خوش بیانی اور خوش آوازی سے لوگ دل و جان سے جھوم جھوم جاتے۔

وہ پی ایم جی میں ملازم تھے مگر رات کو لاہور کے جلسے ان کی تقریر سے جھوم اٹھتے۔ آج سے 60 سال قبل ہم نے خطیبان شہر کی ایک انجمن تشکیل دی۔ جس میں لاہور کے جواں سال خطباء میدان خطابت میں گرجنے لگے۔ مولانا الٰہی بخش ضیائی اس انجمن کے گل سرسبز تھے۔ حافظ محمد عالم سیالکوٹی ؒ رونق انجمن تھے۔ زینت القراء قاری غلام رسول قرآن پڑھتے تو یوں محسوس ہوتا کہ دلوں پر قرآن نازل ہو رہا ہے۔ محمد یوسف جوشیلا اپنی تقریر سے بام و در ہلا دیا کرتے تھے۔ مولانا اکرم حسین مجددی تقریر کرتے تو رام پور کی زبان کی مٹھاس سے اہل ذوق کو لوٹ لیتے۔ ہم ان ارباب خطابت کے حاشیہ نشین ہوتے تھے۔ مگر مولانا الٰہی بخش کی تقریریں ایک انفرادی حیثیت رکھتی تھیں۔

ان کی تمنا تھی کہ اپنے پیر و مرشد مولانا ضیاء الدین قادری رضوی کے پہلو میں جنت البقیع مدینہ منورہ میں مدفون ہوں۔ مگر اب موت سے ہم کس طرح پوچھیں کہ تو نے ایسا گوہر گرانمایہ کیا کرنا تھا۔

آسمان تیری لحد پر گوہر فشانی کرے



## مولانا سید محمد خرم ریاض رضوی

مجاز بیعت تاج الشریعہ مفتی اختر رضا خان الازہری

### ﴿ضیائی ضیاء﴾

ایک سچے عاشق رسول، پکے رضوی واعظ، خوش بیاں خطیب، فصیح اللسان مقرر، مسلک اہلسنت کے متصلب ترجمان، علم و عمل کا حسین امتزاج یعنی حضرت مولانا الٰہی بخش قادری رضوی ضیائی ﷫ جنہیں دست قدرت نے ظاہر و باطن میں کئی محاسن سے نوازا۔ جو عمر بھر محبت رسول کے فروغ اور فیض رضا [illegible] میں منہمک رہے۔

حضرت قطب مدینہ ﷫ کے معطر انفاس سے مہکنے والا پھول زمانہ بھر میں یاد نبی کی خوشبوئیں لٹاتا رہا۔ ضیائے ملت حضرت ضیاء الدین احمد مدنی ﷫ کی نگاہ ناز سے چمکنے والا یہ ستارہ ہمیشہ ہدایت کا نور برساتا رہا۔

اس خوش نوا کہ واعظ کے وعظ و نصیحت نے نہ جانے کتنوں کو بادہ الفت کا متوالا بنا ڈالا۔ حضرت الٰہی بخش قادری ﷫ نے کوچہ کوچہ، نگر نگر، قریہ قریہ مجدد برحق امام احمد رضا ﷫ کے تابندہ افکار اور درخشندہ نظریات کو خوب خوب اجاگر کیا۔ آپ کا سلیس انداز بیاں لوگوں کے دلوں کو موہ لیتا۔ آپ کی زباں سے امام اہلسنت ﷫ کے نعتیہ اشعار سن کر سامعین جھوم جھوم جاتے۔

حضرت سیدنا غوث الثقلین، شہنشاہ بغداد ﷫ کے فیض روحانی کی بدولت احقاق حق آپ کا شعار رہا۔ آپ باطل کی سرکوبی کے لیے ہمہ وقت تیار رہتے۔ یہ حضور غوث اعظم ﷫ کی نگاہ پاک کا ہی اعجاز تھا کہ آپ اہلسنت کے مسلمہ عقائد و نظریات برملا بیان کیا کرتے۔ کسی بازاری ملاں کی شورش ہو یا کسی گھس بیٹھیے کی فکری یورش، آپ ہر محاذ پر قادری تلوار اٹھائے، رضوی نیزہ لہرائے اور ضیائی دستار سجائے برسرپیکار رہے۔

آپ تمام زندگی ہجویری مے خانہ میں قادری رضوی جام و مینا سے سرشار ہوتے رہے۔ حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری ﷫ کے در دولت کی حاضری آپ کے لیے بدن میں روح کا درجہ رکھتی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ آپ دم رخصت بھی حضرت داتا صاحب کی آغوش کرم میں مسکرا رہے تھے اور مخدوم امم کی گلی سے ہو کر سوئے جناں جا رہے تھے۔

کشتگان خنجر تسلیم را    ہر زماں از غیب جانے دیگر است

دعا ہے اللہ تعالیٰ حضرت علامہ کے جمیع وابستگان کو ان کے فیوض و برکات سے مالا مال فرمائے۔ آمین

## گزارش

**تمام علماء کرام و مشائخ عظام سے گزارش ہے کہ بہت جلد علامہ صاحب کی حیات طیبہ پر ایک ضخیم کتاب مرتب کی جائے گی۔ اس کتاب کے لیے علامہ صاحب کے متعلق اپنے تاثرات درج ذیل پتہ پر ارسال فرمائیں۔**

محمد فاروق احمد قادری

● 131A ڈی ٹو بلاک، صوفی سٹریٹ، گلشن راوی نزد سانده تھانہ لاہور

● جامع مسجد محمدیہ غوثیہ المینار فاروق اعظم، شاہ عالم مارکیٹ لاہور

0300-4222794




مناظر اسلام حضرت مولانا

## ابو منظور محمد نظام الدین حنفی قادری ملتانی

(وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ)


# ○ حالاتِ زندگی

# ○ ردِ قادیانیت

## حالات زندگی :

حضرت مولانا ابوالمنظور محمد نظام الدین ملتانی حنفی قادری سروری قدس سرہ ملتان شریف میں پیدا ہوئے ۔ اپنے دور کے باکمال اساتذہ سے تحصیل علم کی ۔ دربار شریف حضرت سلطان العارفین سلطان باہو قدس سرہ کے سجادہ نشین حضرت امیر سلطان قدس سرہ کے دست راست مبارک پر بیعت ہوئے اور تا حیات تحریر وتقریر کے ذریعے مسلک اہل سنت و جماعت کی تبلیغ وحمایت کرتے رہے۔ مناظرہ میں ید طولی رکھتے تھے۔

آپ کی تصانیف پر عموماً اعلان درج ہوتا تھا۔

''اہل اسلام پر واضح ہو کہ اگر آپ کو کوئی وہابی، شیعہ، مرزائی، چکڑالوی ستائے اور چیلنج دے تو فوراً مولانا نظام الدین ملتانی رئیس المناظرین کو با نظام جلسہ طلب کریں لیکن دس دن پہلے اطلاع دیں۔ ممدوح صاحب ان کے ساتھ ہر وقت مناظرے کے لئے تیار ہیں''۔ آپ بفضلہ تعالیٰ ہر مناظرے میں کامیاب رہتے یہی وجہ تھی کہ مخالفین ان کا سامنا کرنے سے گھبراتے تھے۔

## رد قادیانیت:

رد قادیانیت پر آپ نے ''قہر یزدانی بر قلعہ قادیانی'' تحریر فرمائی۔ یہ کتاب نہایت سہل انداز میں تحریر کی گئی ہے۔ مرزا کے دعوؤں کو سوالات کی صورت میں بیان کیا گیا اور ان کے رد کے لئے مختصر اور جامع جوابات دئے گئے ہیں جن کے ذریعے نہ صرف ایک عام شخص مرزا کے کفریہ عقائد سے واقف ہو جاتا ہے بلکہ اسے مرزائیوں سے دفع اور ان کے جھوٹ سے پردہ اٹھانے کا موقع بھی مل جاتا ہے۔

## دیگر تصنیفات :

مولانا محمد نظام الدین ملتانی قدس سرہ نے تصانیف کا بڑا ذخیرہ یادگار چھوڑا لیکن

آپ کے صاحبزادے کاشتکاری میں مصروفیت کی بناء پر آپ کی تصانیف کی اشاعت نہیں کر سکے اس لئے آجکل یہ کتابیں نایاب ہیں۔ آپ کی بعض تصانیف کے نام یہ ہیں:

۱...... سلطان الفقہ المعروف فتاوٰی نظامیہ، گیارہ حصوں میں ان سوالات کے جوابات کا مجموعہ ہے جو وقتاً فوقتاً اطراف واکناف سے آپ سے پوچھے گئے۔ بحمدہ تعالیٰ یہ فتاوٰی مکتبہ علویہ رضویہ ڈچکوٹ روڈ لائل پور سے چھپ چکا ہے۔ تکملہ فتاوٰی نظامیہ اس سے الگ ہے۔

۲...... حقیقت مذہب شیعہ (چار حصے)

۳...... اباطیل وہابیہ

۴...... النصح والمآرب فی احکام اللحیٰ والشوارب

۵...... القول الجلی فی رد حسین علی فی کشف المغیبات للنبی ﷺ

۶...... عقائد علماء دیوبند

۷...... سیف النعمان علی اھل الطغیان

۸...... تحفۃ الناظرین یادگار نظام الدین۔

۹...... سلطان التفاسیر (دس پارے)

۱۰...... شرح قصیدہ بردہ شریف

۱۱...... جرعۂ غسلین در حلق غیر مقلدین

۱۲...... رسالہ عدم جواز رفع یدین وآمین بالجہر وغیرہ۔

حضرت مولانا نظام الدین ملتانی قدس سرہ کا مولد ومنشا ملتان شریف ہے۔ بعد ازاں وزیرآباد، دروازہ موجدین میں منتقل ہو گئے اور یہیں آپ کا وصال ہوا۔

حضرت مولانا شفیع مدظلہ خطیب اعظم کامونکی مولانا نظام الدین ملتانی کے شاگردوں میں سے ہیں لیکن افسوس کہ کوشش بسیار کے باوجود ان کے تفصیلی حالات و کوائف حاصل نہ ہو سکے۔



فدائے ملت مولانا

## سید حبیب (مدیر سیاست، لاہور)

○ حالاتِ زندگی

○ ردِ قادیانیت

## حالات زندگی :

مولانا سید حبیب اللہ شاہ بن سید سعد اللہ شاہ کی ولادت ۵ ستمبر ۱۸۹۱ء کو جلالپور جٹان ضلع گجرات (پنجاب) میں ہوئی۔ مشن ہائی اسکول وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ سے میٹرک کیا۔ مختلف اساتذہ سے دینی تعلیم حاصل کی۔ پہلی عالمی جنگ سے پہلے شمس العلماء مولوی سید محمد ممتاز علی (۱۸۶۰ء-۱۹۳۵ء) کے دارالاشاعت پنجاب لاہور سے بطور کلرک ملازمت کا آغاز کیا اور پھر ماہنامہ ''پھول'' اور ''تہذیب'' کے ایڈیٹر رہے۔ بعدازاں مشہور کشمیری مورخ منشی محمد دین فوق (۱۸۷۷ء-۱۹۴۵ء) کے ساتھ ''کشمیری میگزین'' سے وابستہ ہوگئے۔ اس کے بعد فوج کے کسی محکمے میں بھرتی ہوکر شنگھائی (چین) چلے گئے۔ ۱۹۱۷ء میں فوج کی ملازمت سے سبکدوش ہوکر کلکتے پہنچے اور اخبار ''رسالت'' میں ملازمت اختیار کرلی۔ بعدازاں اپنا ذاتی اخبار ''ترمذی'' کے نام سے جاری کیا۔ اس وقت صورت حال یہ تھی کہ پنجاب میں گورنر سر مائیکل اڈوائر (۱۸۶۴ء-۱۹۴۰ء) کی سخت گیری کے باعث اخبارات بند ہوچکے تھے اور یہاں کے لوگوں کو جنگ کی خبروں کے لئے دوسرے صوبوں کے اخبارات دیکھنے پڑتے تھے۔ اس طرح ''ترمذی'' بھی لاہور میں بکنے لگا۔ ''ترمذی'' کے پنجاب میں داخلے پر پابندی لگی تو ''رہبر'' جاری کیا۔ اس کا داخلہ بند ہوا تو ''نقاش'' نکال لیا۔ اس کے بعد لاہور آ کر ۱۹۱۹ء میں روزنامہ ''سیاست'' نکالا جو ۱۹۳۷ء تک باقاعدگی کے ساتھ اشاعت پذیر ہوتا رہا۔

فدائے ملت سید حبیب صحافی بھی تھے اور قومی رضا کار بھی۔ چنانچہ جب کوئی تحریک اٹھتی تو اس میں آپ کا جو کردار ہوتا، اس کی عکاسی ان کے اخبار ''سیاست'' میں ہوتی۔ آپ کو مشائخ عظام خصوصاً امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری (۱۸۴۱ء-۱۹۵۱ء)

کا تعاون وسرپرستی حاصل تھی۔ آپ اعلیٰ درجے کے اخبار نویس، بہت اچھے مقرر اور اسلامی تاریخ سے خوب واقف تھے۔ شعروشاعری سے بھی اچھا خاصا لگاؤ تھا۔ زندگی کا بیشتر حصہ لاہور میں گزرا۔ نہایت محنتی، جفاکش، باہمت، دوستوں کے مخلص دوست اور دشمنوں کے سخت دشمن تھے۔ بڑے سے بڑے آفیسر اور لیڈر سے ٹکرا جانے میں تامل نہ کرتے تھے۔

## رد قادیانیت:

روزنامہ سیاست کے مالک ہونے کی وجہ سے ابتداءً یہ موقف قائم کر لیا تھا کہ کسی بھی مذہبی فرقہ کے متعلق مواد کو اس روزنامے میں شامل نہیں کریں گے۔ تحریک قادیانیت کے مقدمے میں اس کی وجہ خود بیان فرماتے ہیں کہ:

’’مدیر و مالکان سیاست بفضلہ تعالیٰ حنفی المذہب سنی مسلمان ہیں۔ اور وہابی، چکڑالوی، قادیانی یا دوسرے ایسے فرقوں سے انہیں دور کا تعلق بھی نہیں۔ اسلئے کہ یہ تفریق اتحاد ملت کے لیے مضر ہے، نہ صرف یہ بلکہ فتنہ ارتداد کے زمانہ میں اور مظلومی حجاز کے موقع پر وہابی گروہ کی سینہ زوریوں کے خلاف ’’سیاست‘‘ دین حقہ کی ایسی خدمت بجالایا کہ اپنے بیگانے کے منہ سے صدائے آفریں بلند ہوئی لیکن اس کے ساتھ ہی سیاست یہ بھی خوب سمجھتا ہے کہ اس کا حلقہ عمل سیاسیات سے زیادہ نسبت رکھتا ہے‘‘۔ لہٰذا یہ فرقہ وار جھگڑوں میں بادل ناخواستہ کم سے کم دخل دیکر جلد سے جلد ان سے اجتناب کرتا ہے‘‘۔

پھر اپنے اس موقف سے برخواست ہو کر اسی روزنامے میں ایک بے نظیر قسط وار سلسلہ شروع کیا جس نے قادیانیوں کو لاجواب کر کے رکھ دیا۔ موقف میں تبدیلی کے محرکات اس طرح بیان فرماتے ہیں کہ:

’’لیکن ایک روز میں حسب معمول صبح دفتر میں پہنچا۔ اپنا اخبار دیکھا تو اس میں چیختے





ہوئے عنوانات سے مرزائیوں کے خلاف ایک مضمون دیکھا۔ جو دلیل سے بالکل خالی تھا تحقیقات پر معلوم ہوا کہ ایک رات قبل دفتر میں مرزائیت کے متعلق کچھ بحث ہوئی۔ مولوی آزاد صمدانی صاحب نے جو انجمن حمایت اسلام کے جلسہ کے سلسلے میں لاہور میں عارضی طور پر مقیم اور دفتر ’’سیاست‘‘ میں ازارہ کرم فروکش ہیں۔ اس مبحث پر کچھ لکھنے کا ذمہ لیا اور مولوی محمد اسحاق صاحب مدیر سیاست نے انہیں اجازت دی۔ انہوں نے رواروی میں مضمون لکھ کر ان کے حوالہ کر دیا جو مدیر صاحب نے شائع کر دیا۔

ان حالات میں مولوی آزاد صاحب کا مرزائی گروہ کے متعلق بہتر مضمون سپرد قلم کرنے سے معذور رہنا کوئی بڑی بات نہ تھی۔ لیکن یہ مضمون ایک قادیانی صاحب کیلئے اس بات کا بہانہ بن گیا کہ وہ مجھے آ کر مرزائیت کا پیام دیں میری اور ان کی ملاقات اکبری دروازہ کے باہر ہوئی۔ اور ان کی باتوں کے جواب میں مجھے ناچار عرض کرنا پڑا کہ تحریک قادیان کے بطلان کے دلائل ایسے واضح ہیں کہ میری سمجھ ہی میں یہ نہیں آ سکتا کہ کوئی شخص کیسے اس تحریک پر ایمان لا سکتا ہے۔ اس پر وہ چمکے اور فرمایا کہ تم دلیل پیش کرو۔ میں نے عرض کیا کہ سر بازار بحث کرنے سے معذور ہوں۔ ’’سیاست‘‘ میں میرے دلائل مطالعہ فرما لیجئے گا۔ وہ مجھے قسم دے گئے کہ ضرور کچھ لکھو۔ میں اسی وقت لوٹ کر دفتر میں آیا۔ اور ’’سیاست‘‘ میں ایک خذرہ لکھا جس میں بے دلیل مضمون کی اشاعت پر اظہار افسوس کرنے کے بعد مبحث پر ایک سلسلہ لکھنے کا وعدہ کیا تھا اور یہ سلسلہ اسی عہد کے ایفا میں سپرد قلم ہوا‘‘۔

کتاب تحریک قادیانی کے مقدمے میں مصنف مرحوم نے اس کتاب میں موجود دلائل کا خلاصہ اس طرح پیش کیا ہے جو انہی کے الفاظ میں پیش خدمت ہے:

’’اس خیال سے کہ ناظرین کرام کو میرے استدلال کے سمجھنے میں آسانی ہو، میں ان

دلائل کو جو تحریک قادیان کے متعلق میں نے پیش کیے ہیں ایک جگہ جمع کیے دیتا ہوں۔ باقی تفصیلات ہیں جو ان دلائل کے ثبوت میں سپردقلم ہوئیں۔ یہ دلائل ملاحظہ فرمائیے:

**پہلی دلیل:** مرزا صاحب کی تحریر مبتذل اور پیش پا افتادہ اغلاط سے پُر ہے۔ لہٰذا یہ الہامی عبارت نہیں ہوسکتی۔ جس کو خدا کی زبان کہتے ہیں۔

**دوسری دلیل:** میرا ایمان ہے کہ حضور شافع المذنبین کے دین کی تجدید کے لیے اگر کوئی مرسل آئے تو وہ جس طرح مجنون، کاہن اور ساحر نہیں ہوسکتا، اسی طرح شاعر بھی نہیں ہوسکتا اور مرزا صاحب شاعر تھے مگر کلام شاعری کے لحاظ سے ناقص ہے۔

**تیسری دلیل:** مرزا صاحب کے دعاوی کی کثرت وندرت اور انکے تنوع کا یہ حال ہے کہ انسان ان کی فہرست ہی کو دیکھ کر پریشان ہوجاتا ہے۔

**چوتھی دلیل:** مرزا صاحب فرزند خدا ہونے کے مدعی ہیں اور یہ عقیدہ اسلام کے خلاف ہے۔

**پانچویں دلیل:** مرزا صاحب کا ایک دعویٰ الوہیت کا بھی ہے یعنی آپکو خود خدا ہونے کا دعویٰ ہے یہ بھی تعلیم اسلام کے خلاف ہے۔

**چھٹی دلیل:** میرے عقیدہ کے مطابق احمد مجتبےٰ محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ مرزائی صاحبان بھی حضور ممدوح کی شان میں خاتم النبیین کے الفاظ استعمال کرتے ہیں مگر مجھے علی وجہ شہادت علم ہے کہ خاتم النبیین کا جو مفہوم عام مسلمانوں کے ذہن میں موجود ہے۔ وہ احمدی جماعت کے مفہوم ذہنی سے کوسوں دور ہے۔

**ساتویں دلیل:** تقریباً ہر پیغمبر کے معتقدین مرتد ہوئے۔ لیکن شاید تاریخ عالم میں مرزا صاحب کے سوا کوئی ایسی مثال نہیں ملتی جس میں کسی نبی پر ایمان لانے والوں میں اپنے نبی





کے دعویٰ نبوت کے متعلق اختلاف ہوا ہو۔ مرزا صاحب واحد مدعی نبوت ہیں جن کے دعاوی نبوت کے متعلق خود ان کے معتقدین میں اختلاف ہے۔

**آٹھویں دلیل:** مرزا صاحب مدعی نبوت ہیں اور خدائے تعالیٰ نے نبوت کا دروازہ بند کردیا ہے۔

**نویں دلیل:** مرزا صاحب نبوت کے مدعی بھی ہیں اور سے انکار بھی کرتے ہیں۔

**دسویں دلیل:** مرزا صاحب پر ایسے الہامات ہوئے ہیں جو خود انکی فہم میں نہیں آئے حالانکہ میرے علم ویقین کے مطابق دنیا میں کوئی پیغمبر یا نبی ایسا نہیں گذرا جس پر خدائے تعالیٰ نے اسقدر بے اعتمادی کی ہو کہ اس کو پیام بھیجا ہو اور پھر اسکو پیام کے معنی نہ سمجھائے ہوں۔

**گیارہویں دلیل:** مرزا صاحب کے ایسے الہامات کی وجہ سے جو خود مرزا صاحب نہیں سمجھ سکے، مدعیان نبوت کاذبہ کے لیے ایک وسیع میدان ہوگیا ہے۔ آئے دن ایک نبی علم نبوت بلند کیا کرے گا اور کہے گا کہ مرزا صاحب کے فلاں الہام کی وضاحت کے لیے مجھے مبعوث کیا گیا ہے۔

**بارہویں دلیل:** مرزا صاحب نے مجدد ہونے کا دعویٰ کیا ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ہر صدی میں ایک مجدد ہوتا ہے۔ لیکن وہ پہلے بارہ سو سال میں سے کسی مجدد کا نام نہیں بتا سکے۔ حالانکہ ہر پیغمبر نے اپنے سے پہلے گذرے ہوئے انبیاء میں سے بعض کا نام ضرور لیا ہے۔

**تیرہویں دلیل:** مرزا صاحب نے الہامات کے نام سے قرآن وحدیث کی بعض آیات میں تصرف کیا ہے۔

**چودہویں دلیل:** مرزا صاحب کی پیشگوئیاں غلط ثابت ہوئیں اور انہوں نے خود

پیشگوئی کی صحت کو معیار نبوت ٹھہرایا ہے۔

**پندرہویں دلیل:** مرزا صاحب کے بعض افعال واقوال پیغمبر تو کجا عام انسان کی شان کے شایان بھی نہ تھے۔

**سولہویں دلیل:** مرزا صاحب نے کوئی ایسا کام بطور نبی نہیں کیا جو انکے دعویٰ نبوت کو ضروری یا مسلمانوں کے لیے مفید ثابت کرے۔

**سترہویں دلیل:** مرزا صاحب کی بعض کارروائیوں سے اسلام اور مسلمانوں کو سخت نقصان پہنچا۔

**اٹھارہویں دلیل:** مرزا صاحب نے کرشن کو نبی ظاہر کر کے خود ان کے اوتار ہونے کا دعویٰ کیا۔ اور یہ دونوں باتیں تعلیم قرآن حمید کے خلاف ہیں۔

**نوٹ:** سلسلہ عقیدہ ختم نبوت میں کتاب تحریک قادیانیت سے قبل مصنف کی جانب سے مذکور، تمہیدات شامل نہیں ہیں۔

سید حبیب مرحوم نے تمام زندگی حق وصداقت کا پھریرا لہرایا۔ کئی بار قید و بند کی صعوبتوں سے نبرد آزما ہوئے۔ ہر ظالم و جابر سے ٹکرانے میں ذرہ بھر بھی تامل نہ کیا۔ تمام زندگی لوگوں کی سفارشیں کرنے محتاجوں کی امداد کا جتن کرنے اور مظلوموں کی دادرسی کے لئے افسروں سے جھگڑنے والے اس بے لوث مرد مجاہد نے اپنے لئے غربت کی زندگی ہی کو ترجیح دی۔ ۲۳ فروری ۱۹۵۱ء بمطابق ۱۶ جمادی الاول ۱۳۷۰ھ بروز جمعۃ المبارک آپ اس دنیائے فانی سے دار آخرت کی طرف رحلت فرمائی۔ آپ کی آخری آرامگاہ لاہور کے مشہور ومعروف قبرستان میانی صاحب میں ہے۔



فدائے ملت مولانا

## سید حبیب (مدیر سیاست، لاہور)

○ حالاتِ زندگی

○ ردِ قادیانیت

## حالات زندگی :

مولانا سید حبیب اللہ شاہ بن سید سعد اللہ شاہ کی ولادت ۵ ستمبر ۱۸۹۱ء کو جلالپور جٹان ضلع گجرات (پنجاب) میں ہوئی۔ مشن ہائی اسکول وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ سے میٹرک کیا۔ مختلف اساتذہ سے دینی تعلیم حاصل کی۔ پہلی عالمی جنگ سے پہلے شمس العلماء مولوی سید محمد ممتاز علی (۱۸۶۰ء-۱۹۳۵ء) کے دارالاشاعت پنجاب لاہور سے بطور کلرک ملازمت کا آغاز کیا اور پھر ماہنامہ ''پھول'' اور ''تہذیب'' کے ایڈیٹر رہے۔ بعدازاں مشہور کشمیری مورخ منشی محمد دین فوق (۱۸۷۷ء-۱۹۴۵ء) کے ساتھ ''کشمیری میگزین'' سے وابستہ ہوگئے۔ اس کے بعد فوج کے کسی محکمے میں بھرتی ہوکر شنگھائی (چین) چلے گئے۔ ۱۹۱۷ء میں فوج کی ملازمت سے سبکدوش ہوکر کلکتے پہنچے اور اخبار ''رسالت'' میں ملازمت اختیار کرلی۔ بعدازاں اپنا ذاتی اخبار ''ترندی'' کے نام سے جاری کیا۔ اس وقت صورت حال یہ تھی کہ پنجاب میں گورنر سر مائیکل اڈوائر (۱۸۶۴ء-۱۹۴۰ء) کی سخت گیری کے باعث اخبارات بند ہو چکے تھے اور یہاں کے لوگوں کو جنگ کی خبروں کے لئے دوسرے صوبوں کے اخبارات دیکھنے پڑتے تھے۔ اس طرح ''ترندی'' بھی لاہور میں بکنے لگا۔ ''ترندی'' کے پنجاب میں داخلے پر پابندی لگی تو ''رہبر'' جاری کیا۔ اس کا داخلہ بند ہوا تو ''نقاش'' نکال لیا۔ اس کے بعد لاہور آ کر ۱۹۱۹ء میں روزنامہ ''سیاست'' نکالا جو ۱۹۳۷ء تک باقاعدگی کے ساتھ اشاعت پذیر ہوتا رہا۔

فدائے ملت سید حبیب صحافی بھی تھے اور قومی رضا کار بھی۔ چنانچہ جب کوئی تحریک اٹھتی تو اس میں آپ کا جو کردار ہوتا، اس کی عکاسی ان کے اخبار ''سیاست'' میں ہوتی۔ آپ کو مشائخ عظام خصوصاً امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری (۱۸۴۱ء-۱۹۵۱ء)

کا تعاون وسرپرستی حاصل تھی۔ آپ اعلیٰ درجے کے اخبار نویس، بہت اچھے مقرر اور اسلامی تاریخ سے خوب واقف تھے۔ شعروشاعری سے بھی اچھا خاصا لگاؤ تھا۔ زندگی کا بیشتر حصہ لاہور میں گزرا۔ نہایت محنتی، جفاکش، باہمت، دوستوں کے مخلص دوست اور دشمنوں کے سخت دشمن تھے۔ بڑے سے بڑے آفیسر اور لیڈر سے ٹکرا جانے میں تامل نہ کرتے تھے۔

## رد قادیانیت :

روزنامہ سیاست کے مالک ہونے کی وجہ سے ابتداءً یہ موقف قائم کیا تھا کہ کسی بھی مذہبی فرقہ کے متعلق مواد کو اس روزنامے میں شامل نہیں کریں گے۔ تحریک قادیانیت کے مقدمے میں اس کی وجہ خود بیان فرماتے ہیں کہ:

”مدیر و مالکان سیاست بفضلہ تعالیٰ حنفی المذہب سنی مسلمان ہیں۔ اور وہابی، چکڑالوی، قادیانی یا دوسرے ایسے فرقوں سے انہیں دور کا تعلق بھی نہیں۔ اسلئے کہ یہ تفریق اتحاد ملت کے لیے مضر ہے، نہ صرف یہ بلکہ فتنہ ارتداد کے زمانہ میں اور مظلومی حجاز کے موقع پر وہابی گروہ کی سینہ زوریوں کے خلاف ”سیاست“ دین حقہ کی ایسی خدمت بجالایا کہ اپنے بیگانے کے منہ سے صدائے آفریں بلند ہوئی لیکن اس کے ساتھ ہی سیاست یہ بھی خوب سمجھتا ہے کہ اس کا حلقہ عمل سیاسیات سے زیادہ نسبت رکھتا ہے“۔ لہٰذا یہ فرقہ وار جھگڑوں میں بادل ناخواستہ کم سے کم دخل دیکر جلد سے جلد ان سے اجتناب کرتا ہے“۔

پھر اپنے اس موقف سے برخواست ہوکر اسی روزنامے میں ایک بے نظیر قسط وار سلسلہ شروع کیا جس نے قادیانیوں کو لاجواب کر کے رکھ دیا۔ موقف میں تبدیلی کے محرکات اس طرح بیان فرماتے ہیں کہ:

”لیکن ایک روز میں حسب معمول صبح دفتر میں پہنچا۔ اپنا اخبار دیکھا تو اس میں چھپتے





ہوئے عنوانات سے مرزائیوں کے خلاف ایک مضمون دیکھا۔ جو دلیل سے بالکل خالی تھا تحقیقات پر معلوم ہوا کہ ایک رات قبل دفتر میں مرزائیت کے متعلق کچھ بحث ہوئی۔ مولوی آزاد صمدانی صاحب نے جو انجمن حمایت اسلام کے جلسہ کے سلسلے میں لاہور میں عارضی طور پر مقیم اور دفتر ”سیاست“ میں ازارہ کرم فروکش ہیں۔ اس مبحث پر کچھ لکھنے کا ذمہ لیا اور مولوی محمد اسحاق صاحب مدیر سیاست نے انہیں اجازت دی۔ انہوں نے رواروی میں مضمون لکھ کر ان کے حوالہ کر دیا جو مدیر صاحب نے شائع کر دیا۔

ان حالات میں مولوی آزاد صاحب کا مرزائی گروہ کے متعلق بہتر مضمون سپرد قلم کرنے سے معذور ہونا کوئی بڑی بات نہ تھی۔ لیکن یہ مضمون ایک قادیانی صاحب کیلئے اس بات کا بہانہ بن گیا کہ وہ مجھے آ کر مرزائیت کا پیام دیں میری اور ان کی ملاقات اکبری دروازہ کے باہر ہوئی۔ اور ان کی باتوں کے جواب میں مجھے ناچار عرض کرنا پڑا کہ تحریک قادیان کے بطلان کے دلائل ایسے واضح ہیں کہ میری سمجھ ہی میں یہ نہیں آ سکتا کہ کوئی شخص کیسے اس تحریک پر ایمان لا سکتا ہے۔ اس پر وہ چمکے اور فرمایا کہ تم دلیل پیش کرو۔ میں نے عرض کیا کہ سربازار بحث کرنے سے معذور ہوں۔ ”سیاست“ میں میرے دلائل مطالعہ فرما لیجئے گا۔ وہ مجھے قسم دے گئے کہ ضرور کچھ لکھو۔ میں اسی وقت لوٹ کر دفتر میں آیا۔ اور ”سیاست“ میں ایک شذرہ لکھا جس میں بے دلیل مضمون کی اشاعت پر اظہار افسوس کرنے کے بعد مبحث پر ایک سلسلہ لکھنے کا وعدہ کیا تھا اور یہ سلسلہ اسی عہد کے ایفا میں سپرد قلم ہوا“۔

کتاب تحریک قادیانی کے مقدمے میں مصنف مرحوم نے اس کتاب میں موجود دلائل کا خلاصہ اس طرح پیش کیا ہے جو انہی کے الفاظ میں پیش خدمت ہے:

”اس خیال سے کہ ناظرین کرام کو میرے استدلال کے سمجھنے میں آسانی ہو، میں ان

دلائل کو جوتحریک قادیان کے متعلق میں نے پیش کئے ہیں ایک جگہ جمع کئے دیتا ہوں۔ باقی تفصیلات ہیں جو ان دلائل کے ثبوت میں سپرد قلم ہوئیں۔ یہ دلائل ملاحظہ فرمائیے :

**پہلی دلیل:** مرزا صاحب کی تحریر مبتذل اور پیش پا افتادہ اغلاط سے پُر ہے۔ لہٰذا یہ الہامی عبارت نہیں ہوسکتی۔ جس کو خدا کی زبان کہتے ہیں۔

**دوسری دلیل:** میرا ایمان ہے کہ حضور شافع المذنبین کے دین کی تجدید کے لیے اگر کوئی مرسل آئے تو وہ جس طرح مجنون، کاہن اور ساحر نہیں ہوسکتا اسی طرح شاعر بھی نہیں ہوسکتا اور مرزا صاحب شاعر تھے مگر کلام شاعری کے لحاظ سے ناقص ہے۔

**تیسری دلیل:** مرزا صاحب کے دعاوی کی کثرت وندرت اور انکے تنوع کا یہ عالم ہے کہ انسان ان کی فہرست ہی کو دیکھ کر پریشان ہوجاتا ہے۔

**چوتھی دلیل:** مرزا صاحب فرزند خدا ہونے کے مدعی ہیں اور یہ عقیدہ اسلام کے خلاف ہے۔

**پانچویں دلیل:** مرزا صاحب کا ایک دعویٰ الوہیت کا بھی ہے یعنی آپکو خود خدا ہونے کا دعویٰ ہے یہ بھی تعلیم اسلام کے خلاف ہے۔

**چھٹی دلیل:** میرے عقیدہ کے مطابق احمد مجتبےٰ محمد ﷺ خاتم النبیین ہیں۔ مرزائی صاحبان بھی حضور ممدوح کی شان میں خاتم النبیین کے الفاظ استعمال کرتے ہیں مگر مجھے علی وجہ شہادت علم ہے کہ خاتم النبیین کا جو مفہوم عام مسلمانوں کے ذہن میں موجود ہے۔ وہ احمدی جماعت کے مفہوم ذہنی سے کوسوں دور ہے۔

**ساتویں دلیل:** تقریباً ہر پیغمبر کے معتقدین مرتد ہوئے۔ لیکن شاید تاریخ عالم میں مرزا صاحب کے سوا کوئی ایسی مثال نہیں ملتی جس میں کسی نبی پر ایمان لانے والوں میں اپنے نبی





کے دعویٰ نبوت کے متعلق اختلاف ہوا ہو۔ مرزا صاحب واحد مدعی نبوت ہیں جن کے دعاوی نبوت کے متعلق خود ان کے معتقدین میں اختلاف ہے۔

**آٹھویں دلیل:** مرزا صاحب مدعی نبوت ہیں اور خدائے تعالیٰ نے نبوت کا دروازہ بند کردیا ہے۔

**نویں دلیل:** مرزا صاحب نبوت کے مدعی بھی ہیں اور سے انکار بھی کرتے ہیں۔

**دسویں دلیل:** مرزا صاحب پر ایسے الہامات ہوئے ہیں جو خود انکی فہم میں نہیں آئے حالانکہ میرے علم ویقین کے مطابق دنیا میں کوئی پیغمبر یا نبی ایسا نہیں گذرا جس پر خدائے تعالیٰ نے اسقدر بے اعتمادی کی ہو کہ اس کو پیام بھیجا ہو اور پھر اسکو پیام کے معنی نہ سمجھائے ہوں۔

**گیارہویں دلیل:** مرزا صاحب کے ایسے الہامات کی وجہ سے جو خود مرزا صاحب نہیں سمجھ سکے، مدعیان نبوت کا ذبہ کے لیے ایک وسیع میدان ہوگیا ہے۔ آئے دن ایک نبی علم نبوت بلند کرے گا اور کہے گا کہ مرزا صاحب کے فلاں الہام کی وضاحت کے لیے مجھے مبعوث کیا گیا ہے۔

**بارہویں دلیل:** مرزا صاحب نے مجدد ہونے کا دعویٰ کیا ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ہر صدی میں ایک مجدد ہوتا ہے۔ لیکن وہ پہلے بارہ سو سال میں سے کسی مجدد کا نام نہیں بتاسکے۔ حالانکہ ہر پیغمبر نے اپنے سے پہلے گذرے ہوئے انبیاء میں سے بعض کا نام ضرور لیا ہے۔

**تیرہویں دلیل:** مرزا صاحب نے الہامات کے نام سے قرآن وحدیث کی بعض آیات میں تصرف کیا ہے۔

**چودہویں دلیل:** مرزا صاحب کی پیشگوئیاں غلط ثابت ہوئیں اور انہوں نے خود

پیشگوئی کی صحت کو معیار نبوت ٹھہرایا ہے۔

**پندرھویں دلیل:** مرزا صاحب کے بعض افعال واقوال پیغمبر تو کجا عام انسان کی شان کے شایان بھی نہ تھے۔

**سولھویں دلیل:** مرزا صاحب نے کوئی ایسا کام بطور نبی نہیں کیا جو انکے دعویٰ نبوت کو ضروری یا مسلمانوں کے لیے مفید ثابت کرے۔

**سترہویں دلیل:** مرزا صاحب کی بعض کارروائیوں سے اسلام اور مسلمانوں کو سخت نقصان پہنچا۔

**اٹھارہویں دلیل:** مرزا صاحب نے کرشن کو نبی ظاہر کر کے خود ان کے اوتار ہونے کا دعویٰ کیا۔ اور یہ دونوں باتیں تعلیم قرآن حمید کے خلاف ہیں۔

نوٹ: سلسلہ عقیدہ ختم نبوت میں کتاب تحریک قادیانیت سے قبل مصنف کی جانب سے مذکور، تمہیدات شامل نہیں ہیں۔

سید حبیب مرحوم نے تمام زندگی حق وصداقت کا پھریرا لہرایا۔ کئی بار قید و بند کی صعوبتوں سے نبرد آزما ہوئے۔ ہر ظالم و جابر سے ٹکرانے میں ذرہ بھر بھی تامل نہ کیا۔ تمام زندگی لوگوں کی سفارشیں کرنے محتاجوں کی امداد کا جتن کرنے اور مظلوموں کی دادرسی کے لئے افسروں سے جھگڑنے والے اس بے لوث مرد مجاہد نے اپنے لئے غربت کی زندگی ہی کو ترجیح دی۔ ۲۳ فروری ۱۹۵۱ء بمطابق ۱۶ جمادی الاول ۱۳۷۰ھ بروز جمعۃ المبارک آپ اس دنیائے فانی سے دار آخرت کی طرف رحلت فرمائی۔ آپ کی آخری آرامگاہ لاہور کے مشہور و معروف قبرستان میانی صاحب میں ہے۔

تحریکِ پاکستان کے ممتاز راہنما صدر الافاضل




پروفیسر اشتیاق طالب کراچی




رضا اکیڈمی لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم



# کچھ مصنف کے بارے میں

پروفیسر اشتیاق طالب ۱۰ر جون ۱۹۲۹ء کو مرادآباد میں پیدا ہوئے اور وہاں پر ہی ابتدائی دینی تعلیم پائی کچھ عرصے دروازہ اسکول اور مسلم انٹر کالج میں زیرِ تعلیم رہے قیامِ پاکستان کے بعد ہجرت کر کے لاہور میں سکونت اختیار کی اور پاکستان مسلم لیگ ہائی اسکول میں داخلہ لے لیا۔ ہجرت کی بے سروسامانی اور بے چارگی نے ان کے خانوادہ کو اقتصادی طور پر اسقدر بدحال کر دیا کہ اشتیاق طالب کی تعلیم منقطع ہوگئی۔

اسی دوران وہ اپنے والدین کے ساتھ لاہور سے کراچی پہنچے مگر یہاں بھی اقتصادی الجھنیں بدستور رہیں چنانچہ پھر لاہور کا قصد کیا۔ کچھ دن لاہور میں مقیم رہنے کے بعد ایک مرتبہ پھر کراچی پہنچے جس کا نتیجہ یہ کہ اشتیاق طالب باقاعدہ اپنی تعلیم جاری نہ رکھ سکے اور انہوں نے پنجاب یونیورسٹی سے پرائیویٹ طور پر میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ مختلف نوعیت کی متعدد ملازمتیں کیں۔ گرم و سرد زمانہ سے نبرد آزما ہوئے۔ سخت محنت اختیار کی مگر تعلیم کی جو شمع مرادآباد میں روشن ہوئی تھی اسے بجھنے نہیں دیا۔

کراچی کے ایس ایم آرٹس کالج سے انٹر، اردو کالج سے بی اے اور جامعہ کراچی سے ایم اے کی اسناد حاصل کیں۔ اس دوران روزنامہ انجام میں ملازمت کی اور اپنی علمی و ادبی زندگی کا آغاز کیا۔ پہلے نیشنل کالج اور بعد میں جناح کالج میں لیکچرر ہوئے۔ جناح کالج میں وہ تقریباً پچیس سال سے تدریس کے فرائض انجام دے رہے ہیں۔

ان کے متعدد تراجم اور مضامین علمی و ادبی رسائل و جرائد میں شائع ہو چکے

ہیں جبکہ بچوں کے لیئے ایک ناول اندھیرا غار. فیروز سنز نے شائع کیا ہے اس کے علاوہ ان کے تنقیدی مضامین کا مجموعہ تمہید اور شعری مجموعہ سراپا بھی زیور طبع سے آراستہ ہوچکا ہے. تنقیدی مضامین اور شاعری پر دو مجموعے زیر طبع ہیں۔

پروفیسر اشتیاق طالب کو مراد آباد کے بے بدل عالم دین اور تحریک پاکستان کے رہنما، صدر الافاضل مولنا سیّد محمد نعیم الدین مراد آبادی سے خصوصی عقیدت ہے اور اسی عقیدت کے اظہار کے طور پر انہوں نے زیر نظر مقالہ تحریر کیا جو یقیناً علماء اہل سنّت سے متعلق سوانحی ادب میں ایک قابل قدر اضافہ پائے گا اللہ تعالے ان کے علم اور عمر میں برکت عطا فرمائے

خواجہ رضی حیدر

---



دارالحکومت دلّی سے ستّو میل دور مشرق میں دریائے رام گنگا کے کنارے آباد مغرب سے مشرق جانے والوں کی گذر گاہ، خانقاہوں، درس گاہوں اور برصغیر کے ممتاز خانوادوں کا وطن، شیر شاہ سوری کی تاریخی جرنیلی سڑک پر واقع، باؤلیوں، حویلیوں، باغوں، سراؤں اور تہذیبوں کا شہر، شہنشاہ تغزل جگر کا دیس، روہیلوں کا گڑھ، ایک طرف پانچ ہزار سال قدیم تہذیب کا علاقہ سنبھل، دوسری جانب علم و دانش کا مرکز امروہہ، صوفیائے کرام اور اولیائے کرام کی بارگاہ، شہر آرزو، شہر سخنوراں، نامیوں اور ناموروں کی سرزمین، شعلہ رخوں اور آتش بیانوں کا شہر، نام اسکا مراد آباد ہے۔

شاہ جہاں بادشاہ کے بیٹے شہزادہ مراد کے نام پر رستم خاں نامی جرنیل نے اس بستی کا نام مراد آباد رکھا تھا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی کے ہراول دستے اسی دیارِ غیرت منداں سے کوچ کرتے تھے. یہیں جنرل بخت خاں پیلی کوٹھی میں انگریزوں کے خلاف صف آراء ہوتا رہا۔ شہیدانِ جنگِ آزادی کے ناموروں مولانا وہاج الدین عرف منّو، مولانا کفایت علی کافی، نواب مجید الدین عرف مجّو، رسالدار محمد شفیع کی آخری آرام گاہ، شہیدوں کے لہو کے امانت دار تاریخی محلّے کٹار شہید اور گل شہید اسی شہر کے ماتھے کے جھومر ہیں. زمین ایسی کہ سونا اگلے دوسم ایسے شریر کہ جسموں کو گدگدائیں، تہوار ایسے دلکش کہ رنگوں کی دھنک پھیل جائے، گلی گلی ایک ہنر، گھر گھر فنکار، وسعت اور آبادی کے اعتبار سے مراد آباد کا علاقہ اتنا اہم نہیں لیکن ممالک متحدہ آگرہ و اودھ کے سربلند و سرفراز شہروں میں اس کا شمار ہوتا ہے. ظروف سازی میں ساری دنیا اس کی معترف،

دنیا کا شاید ہی کوئی ایسا گھر ہو جہاں مراد آباد کی صناعی کا کوئی نہ کوئی نمونہ موجود نہ ہو۔ ہندوستان کی کل برآمدات میں مراد آباد کا ایک نمایاں حصہ ہے تمباکو کی صنعت اس پر مستزاد ہے۔

صوبہ یوپی میں غلے کی ایک بڑی منڈی تحصیل چندوسی کا تعلق بھی ضلع مراد آباد سے ہے۔ مراد آباد کا علاقہ مردم خیز ہے، اس نے بہت سے نامور پیدا کیے، سرسید احمد خاں نے مسلم یونیورسٹی کے قیام کے لیے سب سے پہلے اسی شہر سرفروشاں کو منتخب کیا تھا۔ طبیب حاذق (تصدق حسین) حکیم باؤلے بھی اسی بستی میں شفا تقسیم کرتے تھے اُردو کی سب سے بڑی ادیبہ آگ کا دریا کی مصنفہ قرۃ العین کی والدہ کا تعلق بھی اسی کوچۂ دلداراں سے ہے لیلیٰ کے خطوط لکھنے والے اردو کے صاحبِ طرز ادیب و انشاء پرداز اور بے مثال صحافی عبدالغفار نے اسی سرزمین پر آنکھیں کھولیں۔ شام اودھ کے مصنف تنقید نگار بزرگ استاد ڈاکٹر محمد احسن فاروقی کا مولد بھی یہی شہرِ بے مثال ہے۔

صحافت و سیاست کے قدآور مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی کی بے شمار نسبتیں اسی شہرِ بامراد سے ہیں اردو کے بے مثال بزرگ ادیب و محقق داستانِ اُردو کے مصنف مولانا حامد حسن قادری کا تعلق بھی ضلع مراد آباد کے ایک قصبے بچھرایوں سے ہے شاہ محمد ابراہیم، شاہ بلاقی، شاہ مکمل اور حافظ صاحب جیسے بلند مرتبت اور صاحبِ کرامت بزرگوں کا بھی یہی مسکن ہے۔ غالب نے دلّی سے مشرق کی طرف کوچ کرتے ہوئے اسی بستی کی مشہور "فصل سرائے" میں قیام کیا تھا۔ یوپی میں اپنی طرز کا سب سے منفرد مسافر خانہ بھی یہیں تعمیر کیا گیا۔



یہ وہ مسافر خانہ ہے جس کی عمارت کا آج بھی دور دور تک ثانی نہیں۔ تحریک پاکستان اور مسلم لیگ کی تحریکوں میں مراد آباد نے اپنی بساط سے بڑھ کر حصّہ لیا۔

ہندوستان میں ہونے والے فرقہ وارانہ خون ریز فسادات بھی اسی بناء پر یہیں ہوئے تھے۔ ۱۹۴۷ء میں لٹے پٹے ہندوستانی مسلمانوں کو مراد آباد ہی نے پناہ دی تھی۔ مراد آباد کا ذکر کیے بغیر تحریک پاکستان اور مسلم لیگ کی کہانی ادھوری اور ہندوستان کی تاریخ نامکمل ہے۔ اسی شہرِ بے مثال میں ماضی قریب کی ایک یکتائے روزگار شخصیت جو ایک طرف علم و فضل میں یگانۂ روزگار تھی تو دوسری جانب علومِ روحانیت میں منفرد و بے مثال تھی۔

انھوں نے شریعت و طریقت کے امتزاج سے علم و فضل کا دربار لگایا تھا جس کے آبا و اجداد مغل تاجدار عالم اور بزرگ شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر کے عہد حکمرانی میں ایران کے شہر مشہد سے ہندوستان آئے بادشاہ نے ان کے علم و فضل کی قدر و منزلت کی مسند پر بٹھایا اور جاگیر بھی عطا کی۔ سرزمین مراد آباد نے ان بزرگوں کی ایسی پذیرائی کی اور یہ زمین ان کے قدموں سے ایسی لپٹی کہ وہ یہیں کے ہو رہے۔ اسی کو اپنا مسکن بنا بیٹھے۔ اسی خاندان کے ایک عالمِ دین اور شاعر مولانا محمد معین الدین نزہت کے ہاں ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء میں ایک بچہ پیدا ہوا جس کا تاریخی نام غلام مصطفےٰ رکھا گیا مگر مشہور سید محمد نعیم الدین کے نام سے ہوا۔ حافظہ کا یہ عالم کہ آٹھ (۸) سال کی عمر میں قرآن حکیم حفظ کر لیا ذہانت کی یہ نیرنگیاں کہ مولانا شاہ فضل احمد امروہوی سے ملا حسن تک درسِ نظامی کی کتابیں پڑھیں۔

عربی میں کمال اور طب میں مہارت حاصل کی، شیخ الکل مولانا سید شاہ محمد گل

قدس سرہٗ سے فلسفہ، منطق، اقلیدس اور حدیث و تفسیر کی تعلیم حاصل کی اور سند بھی اور انہی سے بیعت بھی ہوئے۔ زندگی کی انیسویں (۱۹) بہار میں علم و فضل کے رنگ و نور سے یہ گل نو بہار ایسا مہکا کہ اس کی خوشبو سے فضائیں معطر ہو گئیں ۱۹۰۷ء میں مدرسہ امدادیہ، مرادآباد سے دستار فضیلت حاصل کی بیسویں (۲۰) برس میں الکلمۃ العلیاء لکھ کر باکمالوں سے داد و تحسین حاصل کی، ذہانت کی چھوٹ دور دور پڑنے لگی اہل کمال اسکے گرد جمع ہونے لگے۔

اس دربار علم و فضل میں خاص و عام کی تفریق نہ تھی، اپنے بیگانے کا امتیاز نہ تھا۔ نہ طرّہ و دستار کا رعب و دبدبہ تھا اور نہ جاہ و منصب کا۔ ہاں جاہ و جلال تھا تو علم کا اور حسن و جمال تھا تو عرفان کا۔ دبدبہ تھا تو ذہانت کا، رعب تھا تو نکتہ رسی کا۔ اس کا دربار تشنگان علم کا سرچشمہ، عالموں اور باکمالوں کا مرکز، علم کی روشنی سے اس کا چہرہ سورج کی طرح تابناک مگر عجز و انکسار کا مجسمہ تھا۔ لہجے میں وہ نرمی جیسے خوشبو کی پھوار، اندازِ استدلال ایسا کہ دشمن کو بھی داد پر مجبور کر دے۔ ذہانت وہ کہ فلسفہ و منطق حیرت سے منہ تکیں۔

فاضل بریلوی اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں کے معتقد ہونے کی وجہ سے اس یکتائے روز شخصیّت نے اپنا لوہا منوالیا۔ اس کی ذہانت اور طرزِ استدلال نے بڑے بڑے عالموں، فاضلوں اور بزرگوں کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا تھا۔ اسکی سیدھی سادی مدلّل اور دلکش تحریروں نے دلوں پر سکہ جما دیا تھا۔ اس کے فتوے اور نکتہ آفرینیوں نے اپنے مخالفوں سے داد وصول کی تھی۔ اس ذہانت محنت اور لگن نے مولانا سید محمد نعیم الدین کو مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے قریب کر دیا۔

گو مولانا موصوف اپنے استاد مولانا سید محمد گل صاحب سے



مُجاز و مأذون تھے لیکن جب شیخ المشائخ شاہ علی حسین اشرفی سے نیاز حاصل ہوا تو ان کی مسحور کن شخصیت نے متاثر کیا۔ شیخ اول نے اپنی روحانیت سے مرید کی کیفیت دیکھی تو خود مولانا سیّد محمد نعیم الدین کو لے کر شیخ کچھوچھوی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور فرمایا:

"حضرت والا یہ فرزند میرا شاگرد، مرید، خلیفہ مُجاز و مأذون متبنّیٰ اور متاع آخرت ہے جو کچھ ان کے لئے میرے پاس تھا وہ دے دیا اب ان کا کچھ حصہ آپ کے پاس ہے وہ آپ عطا فرما دیں۔" اس طرح مولانا سیّد محمد نعیم الدین سلسلۂ اشرفیہ سے بھی منسلک ہو گئے۔ فاضل بریلوی کی نظروں نے اس جوہر قابل کو پہچانا اور بریلی سے علمی خلافت بھی عطا ہوئی۔ درس و تدریس کو خراج تحسین کے صلے میں علماء نے صدر الافاضل کے لقب سے ملقب کیا۔ یہاں اس بات کی وضاحت ضروری ہے کہ صدر الافاضل نہ تو فاضل بریلوی کے مرید تھے اور نہ دست گرفتہ خلیفہ۔ لیکن یہ خصوصیت مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب کو حاصل رہی کہ جہاں فاضل بریلوی اپنی شرعی ذمہ داریوں کی وجہ سے خود شرکت نہ فرماتے وہاں مولانا سیّد محمد نعیم الدین آپ کی نمائندگی کرتے۔

مولانا موصوف نہ صرف خانوادۂ بریلی بلکہ برصغیر کے تمام خانوادوں میں قابلِ اعتماد شخصیت رہے۔ مولانا سید محمد نعیم الدین نہ صرف ایک عالمِ دین پیرِ طریقت، استاد اور مبلغ تھے بلکہ سیاسی مفکر بھی تھے۔ وہ ہر سیاسی مسئلے کو کتاب و سنّت کی روشنی میں جانچتے اور پرکھتے تھے۔ ان کے نظریات اٹل تھے اس لئے وہ ہر اس نظریہ اور تحریک سے دور رہے جس کا انجام بے دینی اور قوم کی تباہی و بربادی تھا۔

اس اصول پہ وہ آخر دم تک قائم رہے۔ ان کے خیالات اور اصولوں

کو کوئی متزلزل نہ کرسکا۔ وہ اپنی جگہ خود ایک کوہ گراں تھے۔ دوسرے علماء کی طرح غیروں کے حاشیہ بردار نہ بنے بلکہ اپنا سیاسی شعور بیدار کرتے رہے۔ یہی وجہ تھی کہ وہ تحریک خلافت کی کمیٹی میں حریص اور نام ونمود کے متوالے علماء کے ساتھ شامل نہیں ہوئے بلکہ اس تحریک کے بارے میں انھوں نے یہ نتیجہ اخذ کرلیا تھا کہ "یہ تحریک ایک صورت فریب اور دھوکے سے زیادہ نہیں ہے، نتیجے میں ہندو غالب آجائیں گے اور یہ سب کچھ مسلمانوں کو دھوکہ دیا جارہا ہے" مولانا کو اس تحریک سے کوئی اختلاف نہیں تھا بلکہ اس تحریک میں شامل علماء کی عاقبت نااندیشی پہ دکھ اور مسٹر گاندھی کی قیادت سے اختلاف تھا کیونکہ مولانا نے مسٹر گاندھی کے مزاج اور باتوں کے تضاد کی اصل وجہ کو سمجھ لیا تھا وہ جانتے تھے کہ مسٹر گاندھی نے تحریک خلافت کی یونہی حمایت نہیں کی بلکہ اس حمایت کے ذریعہ ان کا مقصد تحریک ترک موالات کو کامیاب بنانے کے لیے مسلمانوں کو اپنا ہم خیال اور حامی بنانا تھا۔

مولانا نے اسی پہلو کو سامنے رکھ کر برصغیر کے مسلمانوں اور تحریک میں شامل علماء کو کچھ اس طرح سمجھانے کی کوشش کی تھی

"ہندو نادان نہیں، ان کی کوئی حرکت عبث و بے کار نہیں، وہ ہر کام کے لیے کوئی نہ کوئی مقصد رکھتے ہیں، ان کا ہر عمل اسی مقصد کے محور پہ گردش کرتا ہے جب تم نے انہیں پیشوا بنایا تو وہ اپنے مقصد کو مقدم رکھیں گے،" [1]

ایک اور جگہ مسٹر گاندھی کے مزاج اور باتوں کے تضاد کو اس طرح پیش کرتے ہیں

[1]: السواد الاعظم۔ شوال المکرم ۔ ۱۳۳۸ھ صفحہ ۱۷



"ایک طرف تو مسٹر گاندھی مسلمانوں سے یہ خطاب کرتے ہیں کہ تمہارے مطالبات بالکل جائز ہیں اور تم حق بجانب ہو میں تمہارے ساتھ ہوں ـــ دوسری طرف مسٹر گاندھی لب ولہجہ بدل کر یہ فرماتے ہیں کہ دیکھو خبردار قانون کی حدود سے باہر قدم نہ رکھنا۔ امن عامہ میں خلل اندازی کرنے سے باز رہنا ورنہ میں تمہارے ساتھ نہیں جس سے گورنمنٹ کو مسلمانوں کی شوریدہ سری اور قانون شکنی اور امن عامہ میں فاد انگریزی کا ثبوت دینا چاہتے ہیں اور اپنے آپ کو امن عامہ اور قانون کا حامی ظاہر کرتے ہیں۔" [2]

مولانا سید محمد نعیم مراد آبادی نے تحریک کی ظاہری صورت، زور شور، چمک دمک، جذباتیت اور گاندھی کی چالاکیوں اور مقاصد کو دیکھ کر جو نتیجہ اخذ کیا وقت نے اس کو صحیح کر دکھایا اور خود ہندوستان کے مسلمانوں نے بھی دیکھ لیا کہ خلافت کمیٹی گاندھی جی کی اسیر اور کانگریس کا شکار ہو کر اس کی قصیدہ خواہ بن گئی۔ اس کا تمام تر سرمایہ کانگریس کے استحکام، طاقت اور ترویج واشاعت پہ خرچ ہوا جو مسلمان قوم کے گاڑھے پسینے کی کمائی تھی وہ انہی کے خون سے ہولی کھیلنے کے لیے ہندوؤں کے ہاتھ آئی۔

اس کامیابی کے بعد کانگریس نے علماء کو ہم خیال بنا کر مسلمانوں کے قتل عام کے لیے جو سازشیں کیں حربے استعمال کیے اور چالیں چلیں وہ خود کانگریس کے ظلم وستم کا منہ بولتا ثبوت ہیں، مثال کے طور پہ شدھی کی تحریک آریہ سماجی شردھانند کے شر وفساد اور گورو گوکل تحریک کے ذریعہ مسلمانوں کے خلاف نفرت و حقارت کا جو انتقامی جذبہ اور جنون پیدا کیا، کانگریس کی عبوری حکومت کے دوران

[2]: تحریک آزادئ ہند اور السواد الاعظم، محمد مسعود احمد ص ۲۲۱

مسلمانوں پر جو زیادتیاں کی گئیں اور امن وامان کے جو مسائل پیدا کیئے گئے وہ خود کانگریس اور ہندوستان کے ماتھے پر کلنک کا ٹیکہ بنے اور مسلمانوں میں اتحاد واستحکام، تحفظ اور علیحدہ مملکت کے حصول کا جواز بنے۔ لیکن کانگریس کے پجاری علماء ان تمام باتوں سے بے خبر اپنے آپ میں مگن اور مست وبے خود رہے جس پر ہندوستان کے مسلمان آج تک شرمندہ ہیں۔

مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی نے ان تمام واقعات کو دیکھ کر فرمایا تھا:

"دیکھو میں نہ کہتا تھا کہ ہندوؤں پر بھروسہ کرنا کسی وقت بھی صحیح نہ تھا، فرمانِ حق، حق نکلا، کفّار سے مسلمانوں کی فلاح وبہبود کی توقع رکھنا سخت نادانی اور ناعاقبت اندیشی ہے۔" [۳]

اسی طرح مسلمانوں کے خلاف کانگریس کے عزائم اور اس کی گھناؤنی چالوں اور ہتھکنڈوں کے پیشِ نظر مسلمانوں کو بچانے کی کوشش کی تھی۔ انھوں نے فرمایا تھا

"اگر تم اب بھی ہوش میں نہیں آئے اور تنظیم نہ کی تو پھر جو انجام ہونا ہے اس کے لیے تیار ہو جاؤ" [۴]

مولانا موصوف نے مسلمانوں کے تحفظ اور اتحاد کی خاطر ۱۹۲۵ء میں مرادآباد میں آل انڈیا سنّی کانفرنس کی بنیاد ڈالی اور اس کی شاخیں قائم کیں۔ مولانا کی یہ کوششیں بارآور ثابت ہوئیں۔ آل انڈیا سنی کانفرنس کی تعمیر وتشکیل جن مقاصد کے حصول کے لیئے کی گئی تھی وہ حسب ذیل ہیں۔

۱۔ ہندوستان کے سنّی مسلمانوں کی کثیر تعداد کے انتشار کو دور کر کے ان کی

---

۳ : ۴ : حیاتِ صدر الافاضل



تنظیم کرنا اور انفرادی طور پر مذہبی کام کرنے والوں میں ایک ربط پیدا کر کے متحدہ قوت بنانا۔

۲۔ ہندوستان کے ہر شہر، قصبات ودیہات میں اسلامی انجمنیں قائم کرنا اور موجودہ انجمنوں کو جمعیت عالیہ کے ساتھ مربوط کرنا

۳۔ تبلیغی کام کو ایک نظم محکم کے ساتھ وسیع کرنا اور اس کے لیے مفید ذرائع اختیار کرنا۔

۴۔ تبلیغ کی تعلیم دینے کے لیئے خاص مدارس کھولنا۔

۵۔ مذہبی تعلیم عام کر کے مسلمانوں کے ہر طبقے کو مذہب سے باخبر اور شائستہ بنانا

الف: انگریزی خواں طلبہ کے لیئے مذہبی تعلیم کا خاص اہتمام اور آسان ذرائع بہم پہنچانا۔

ب: مزدوروں اور پیشہ وروں کی تعلیم کے لیئے مدارس شبینہ جاری کرنا۔

۶۔ مسلمانوں کو تجارت کی طرف مائل کرنا اور ان کی معاشرت میں اصلاح کرنا۔

۷۔ مسلمانوں سے قرض کی عادت چھڑوانا اور ایسی تدابیر اختیار کرنا کہ مسلمان اپنی ضرورتیں خود پوری کریں اور غیر قوم کے سامنے قرض کے لیئے ہاتھ پھیلانے کی ذلت سے محفوظ رہیں۔

۸۔ مقروض مسلمانوں کے لیئے وہ تدابیر اختیار کرنا کہ وہ ایک محدود مدت میں قرض سے سبکدوش ہو جائیں۔

۹۔ بے روزگار مسلمانوں کے لیئے ذریعہ معاش تجویز کرنا اور انہیں کام پر لگانا۔ [۵]

---

۵۔ السواد الاعظم مرادآباد ذی قعدہ، ۱۳۴۵ھ۔ ص: ۵۔

کانفرنس کے ان مقاصد کے پیش نظر برصغیر کے مختلف حصوں میں اس کے اجلاس منعقد ہوئے ان اجلاسوں میں نہ صرف مسلمانوں کے اتحاد و تنظیم پر زور دیا گیا بلکہ جمعیت العلماء ہند کی گمراہ کن پالیسیوں پر سخت تنقید کی گئی اور کانگریس کی سازشوں، چالاکیوں اور پالیسیوں کا جائزہ پیش کر کے مسلمانوں کو اس کے زہر، نقصانات اور گھناؤنے عزائم سے باخبر رکھا گیا۔

اس سلسلے میں آل انڈیا سنی کانفرنس کا ایک اجلاس ۱۸ ستمبر ۱۹۲۸ء کو مراد آباد میں منعقد ہوا جس میں نہرو کمیٹی کی رپورٹ کے خلاف قرارداد پاس کی گئی جس میں لازمی تعلیم کے ساتھ جزوی طور پر مذہبی تعلیم کو لازمی قرار دینے پر زور دیا گیا۔ ۶

آل انڈیا سنی کانفرنس کے اجلاس منعقد کرنے کا جو مقصد تھا اگرچہ وہ کانفرنس کے تنظیمی مقاصد میں بیان ہو چکا ہے لیکن اس کی وضاحت جس طرح مولانا محمد عمر نعیمی نے کی ہے وہ خود اپنی جگہ بڑی اہم اور دور رس نتائج کی حامل ہے مولانا محمد عمر نعیمی صاحب فرماتے ہیں:

ہندوستان کے لیئے مراعات طلب کرنے میں اگر ہندوستان نے مسلمانوں کی پرواہ نہیں کی تو مسلمان اپنی آواز خود علیحدہ کیوں نہ اٹھائیں؟ اپنے لیئے ضروری اور مناسب مراعات کیوں نہ طلب کریں، اپنے حقوق کے مطالبہ سے کیوں زبان روکیں؟" ۷

دور اندیشی، ذہانت اور تجربات سے پیدا ہوتی ہے۔ مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی نے ہندوؤں اور انگریزوں کی مسلمانوں کے خلاف ریشہ دوانیوں سے یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ ہندوستان میں مسلمان ہندوؤں کے ساتھ

---

۶: السواد الاعظم، جمادی الاولیٰ، ۱۳۴۷ھ، ص ۱۸

۷: السواد الاعظم، ربیع الاول، ۱۳۴۹ھ، ص ۱۲



مل کر نہ تو پر سکون زندگی گزار سکتے ہیں اور نہ اپنی تہذیب، وثقافت کا تحفظ کر سکتے ہیں اور نہ اپنے دین کی ترویج واشاعت کا کام بحسن وخوبی سرانجام دے سکتے ہیں ان کے نزدیک دونوں قومیں اپنے اپنے طور پر جداگانہ قومی نظریہ کے تحت زندگی گزار سکتی ہیں۔ اس لیئے برصغیر کے مسلمانوں کے لیئے ایک علیحدہ مملکت کا حصول ضروری ہے۔

دو قومی نظریہ کے سلسلے میں یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ سب سے پہلے اردو زبان کے خلاف ہندوؤں نے آواز اٹھائی، ہندوؤں کی سازشوں، کینہ پروری، پس پردہ مسلم دشمنی اور اردو ہندی قضیے کے پیش نظر سر سید احمد خاں نے نواب محسن الملک کو ایک خط میں لکھا تھا۔

" ہندوؤں کا یہ رجحان ایک دن ہندوؤں اور مسلمانوں کو الگ الگ کر دے گا۔" ۸

اردو کے خلاف ہندی زبان کی جب تحریک شروع ہوئی تو بنارس کے کمشنر مسٹر شیکسپیئر نے سر سید احمد خاں سے بڑے دکھ کے ساتھ یہ بات کہی تھی وہ یہ پہلا موقع تھا جب مجھے یقین ہو گیا کہ اب ہندوستان کا بطور ایک قوم کے ساتھ چلنا اور دونوں کو ملا کر ایک قوم بنانے کی کوشش کرنا محال ہے۔" ۹

سر سید احمد خاں کی پیش گوئی اور مسٹر شیکسپیئر کے خدشات دونوں حقیقت بن کر سامنے آ گئے۔ ہندوؤں کے مذہبی جنون، سیاسی ریشہ دوانیوں اور نفرتوں نے مسلمانوں کو اپنے دین، تہذیب وثقافت، زبان اور اپنے تحفظ کے لیئے علیحدہ مملکت کے حصول کے لیئے مجبور کر دیا۔

---

۸: قومی زبان کراچی، دسمبر ۱۹۷۶ء، ص ۲۹ ۹: تحریک آزادی، صلاح الدین ناسک ص: ۲۷۱

یہی وہ عوامل، محرکات اور رویے تھے جو ہندوستان میں ایک قومی نظریہ کے بجائے دونوں نظریہ کے وجود کی بنیاد بنے۔ اس سلسلے میں اس وقت کچھ سیاسی اکابرین نے اس پر اظہارِ خیال ضرور کیا تھا لیکن سیاسی پلیٹ فارم سے منظم طور پر کوئی قدم نہیں اٹھایا گیا۔

برصغیر میں سیاسی اکابرین، زعماء اور علماء نے حالات کا رخ دیکھتے ہوئے بھی دو قومی نظریہ کے لیے منظم تحریک شروع کی اور نہ واضح طور پر اس کو عوام تک پہنچانے کی بھرپور کوشش کی۔ مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی وہ پہلے شخص تھے جنہوں نے سیاسی نقطۂ نظر کے ساتھ ساتھ قرآن حکیم اور احادیث کی روشنی اور عقلی دلائل کے ساتھ دو قومی نظریہ کی بھرپور وضاحت بھی کی اور وکالت بھی کی تھی جس سے دو قومی نظریہ کی اہمیت واضح ہوئی اور خاص طور پر مسلمانوں میں دو قومی نظریہ جڑ پکڑ گیا۔

مولانا موصوف نے اس طرح مسلمانوں میں سیاسی شعور بیدار کر کے ہندو اور کانگریس کے ہتھکنڈوں اور چالوں سے بچالیا کیونکہ اس نظریہ کے خلاف گاندھی پرست اور کانگریسی علماء نے زہر اگلنا شروع کر دیا تھا اور مسلمانوں میں پھوٹ ڈالنے کی پوری پوری کوشش کر رہے تھے، نفسیاتی ہتھکنڈے استعمال کر رہے تھے، خوبصورت اور پرفریب نعروں کے ذریعہ مسلمانوں کو یوں دھوکہ دینے کی کوششوں میں مصروف تھے کہ "ہندو مسلم دو قومیں نہیں ہیں۔ بلکہ ایک قوم ہے، دونوں کا وطن ہندوستان ہے ملت وطنیت سے بنتی ہے اس لیے ملت کے وجود کو تقسیم کرنا صحیح نہیں ہے۔"

یہ وہ پرفریب نعرے اور ہتھکنڈے تھے جن کا طلسم مولانا سید محمد نعیم الدین اور علامہ اقبال نے توڑا تھا، جبکہ ہندو مسلم اتحاد پر لالہ لاجپت رائے نے مسٹر سی آر داس



کے نام خط میں اس حقیقت کی طرف واضح طور پر اظہار کیا تھا کہ

"میں چاہتا ہوں کہ آپ کو اس پر دعوتِ غور و خوض دوں۔ گزشتہ چھ ماہ میں میں نے اپنے وقت کا بیشتر حصہ اسلامی تاریخ اور اسلامی قوانین کے مطالعہ میں صرف کیا ہے اور اس سے جس نتیجے پر پہنچا ہوں وہ یہ ہے کہ یہ چیز یعنی ہندو مسلم اتحاد ایک امر محال ہے اور ناقابلِ عمل شے ہے"

اسی خط میں عدم تعاون کی تحریک میں شامل علماء کے بارے میں لالہ لاجپت رائے نے اظہار کیا ہے کہ میں نے تاریخ اسلام اور اسلامی قوانین کے مطالعہ سے جو کچھ نتائج اخذ کیئے ہیں وہ خود ایک حقیقت کا ادراک ہے۔ لکھتے ہیں:

"وہ مسلم رہنما جو عدم تعاون کی تحریک میں شامل ہیں اگر ان کے خلوصِ نیت کو تسلیم بھی کر لیا جائے پھر بھی میرے خیال میں ان کا مذہب اس چیز "ہندو مسلم اتحاد" کے راستے میں رکاوٹ ثابت ہوگا"

اس مسلّم حقیقت کے باوجود زعماء اور علماء کرام کا ہندو مسلم اتحاد پہ زور دینا خود مسلم اتحاد کو کمزور کرنے کے مترادف تھا۔ مسٹر گاندھی کی پیروی اور گاندھی جی کے فلسفے کو فکر و شعور کے دروازے بند کر کے قبول کرنا انتہائی نادانی کی بات تھی۔ مسٹر گاندھی کے فلسفے اور شخصیت نے شعوری طور پر ان کانگریسی زعماء کو اس طرح اپنی پیروی کرنے پر مجبور کر دیا تھا کہ وہ یہ جانتے ہوئے بھی کہ گاندھی جی کا فلسفہ کانگریس کا لائحہ عمل بن چکا ہے ان کی ساری جد و جہد کانگریس کو مضبوط و مستحکم اور ہندوستان کی واحد بڑی سیاسی جماعت بنا کر ہندوؤں کو طاقتور بنانا تھا اور مسلمانوں کو کمزور کرنا تھا۔ گاندھی جی اور کانگریس کے

---

اس تمام طریقہ کار اور چالاکیوں کے باوجود اخبار مدینہ (بجنور) اس طرح رقم طراز ہے:

"کانگریس کے ہر بشر کے لیئے ضروری ہے کہ وہ گاندھی جی کے فلسفۂ زندگی کو دنیا کے تمام دوسرے فلسفہائے زندگی سے بہتر سمجھے اور کانگریس کے پروگرام کو گاندھی کے فلسفے کی روشنی میں دیکھے جو شخص ایسا نہیں کر سکتا وہ کانگریس کا ممبر نہیں بن سکتا"[1]

اس کا سیدھا سادہ مطلب یہی ہے کہ کانگریس میں شامل مسلمان بھی گاندھی جی کے فلسفے کو اپنائے بغیر کانگریس کے ممبر نہیں بن سکتے۔ جبکہ لالہ لاجپت رائے واضح طور پر کہہ چکے ہیں کہ "ہندو مسلم اتحاد" کے راستے میں ان کا مذہب ایک زبردست رکاوٹ ثابت ہوگا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ مسلمان گاندھی جی کے فلسفہ کو جبراً و قہراً اپنائے ہوئے ہیں یا پھر وہ مسلمان نہیں ہیں۔ ان دونوں اقتباسات کو ذہن میں رکھتے ہوئے سردار ولبھ بھائی پٹیل کی اس بات کو بھی پیش نظر رکھیئے

"جو مسلمان کانگریس میں شریک ہیں وہ مسلمان ہیں کب؟ میاں صاحب! اگر اپنے ایمان کی خیر منانا چاہتے ہو تو مسلمانوں کی کانگریس مسلم لیگ میں جائیں"[2]

سردار ولبھ بھائی پٹیل نے جو کچھ کہا تھا اگر کانگریسی مسلمان علماء سمجھ لیتے تو ان کی سیاسی آخرت سنور جاتی لیکن جو خود اپنے دین و ایمان کا دشمن ہو اسے رسوا ہونے سے کون روک سکتا ہے، کون سمجھا سکتا ہے؟ اور اب ذرا مولانا ابو الکلام کا وہ تبصرہ ملاحظہ فرمائیں جو انھوں نے اپنے صدارتی انتخاب پر کیا تھا۔ فرماتے ہیں:

"میرا انتخاب صدارت کے لیئے درحقیقت مہاتما گاندھی کی قیادت پر

---

[1]: اخبار مدینہ بجنور، ۱۷ر اگست ۳۹ء [2]: روزنامہ انقلاب بمبئی، ۲۷ر دسمبر ۴۵ء



اعتماد کا آئینہ دار اور اس حقیقت کا ثبوت ہے کہ ملک ان کے پروگرام سے بالکل متفق ہے"[1]

ان تمام اقتباسات اور حقائق کے پیش نظر یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے گاندھی جی اور کانگریس کی شاطرانہ چالوں اور کانگریس میں شامل مسلمان زعماء علماء کرام کی نادانیوں اور ان کے اغراض و مقاصد کو اچھی طرح سمجھ لیا تھا کہ یہ سب ہندوستان میں مسلمانوں کے ساتھ کیسا بھیانک کھیل کھیلنا چاہتے ہیں اور ان کے عزائم کیا ہیں؟ اور کانگریسی مسلمان اپنے چھوٹے چھوٹے مفادات کی خاطر کیا کیا خواب دیکھ رہے ہیں؟ انھیں اس سے غرض نہیں کہ عام مسلمان کس حال میں ہے؟ اس پر کیا کیا مظالم ڈھائے جا رہے ہیں اور اس کے دین و مذہب سے کس طرح کھیلا جا رہا ہے؟

ہندوستان میں انگریز اگر ہندوؤں کے ساتھ جانبداری نہ برتتے اور ہندو مسلمانوں کے خلاف نفرت و حقارت سے پیش نہ آتے، کانگریس کی عبوری حکومت مسلمانوں کی تذلیل اور قتل عام نہ کرتی۔ مسلمانوں کو برابر کے حقوق دیتی اور اردو ہندی قضیئے کو نہ اٹھاتی تو شاید مسلمانوں کے دلوں میں علیحدہ مملکت کا خیال انگڑائی تک نہ لیتا۔ لیکن انگریزوں نے تقسیم بنگال کو کالعدم قرار دے کر ہندوؤں کے ساتھ جو جانبداری برتی اور ہندوؤں نے مسلمانوں کے خلاف جو ہتھکنڈے استعمال کیے جو سازشیں اور ریشہ دوانیاں کیں جن کی وجہ سے مسلمانوں میں عدم استحکام اور عدم تحفظ کا خیال پیدا ہوا اور اس خیال کو کانگریس

---

[1] - ، ۱۹ر فروری ۱۹۳۰ء

کے عزائم نے اتنا راسخ کر دیا کہ مسلمان علیحدہ مملکت کے حصول کے لیئے جدوجہد کرنے پر آمادہ ہو گئے اور تقسیم ہند کی تجویزیں پیش ہونے لگیں۔

ہندوستان میں مسلم ریاست کی ضرورت پر سب سے پہلے ۱۹۱۵ء میں چودھری رحمت علی نے زور دیا اور پہلی بار ۲۸ جنوری ۱۹۳۳ء میں اپنے کتابچے "NEW AND NEVER" میں اس نئی ریاست کا نام پاکستان تجویز کیا۔ ۱۹۲۰ء میں بدایوں کے محمد عبدالقدیر نے تقسیم ہند کی تجویز گاندھی کے نام ایک کھلے خط میں پیش کی۔ یہ تجویز بدایوں کے اخبار ذوالقرنین کے شمارے مارچ۔ اپریل ۱۹۲۰ء میں شائع ہوئی اور بعد میں ۱۹۲۵ء میں نظامی پریس، بدایوں سے چھپ کر شائع ہوئی۔ دوبارہ ۱۹۲۵ء میں بھی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ پریس سے چھپی جس کی تصدیق ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی کی کتاب THE STRUGGLE FOR PAKISTAN سے ہو جاتی ہے۔ ڈاکٹر صاحب لکھتے ہیں :

" مارچ اپریل ۱۹۲۰ء میں بدایوں کے اخبار ذوالقرنین نے ایک صاحب محمد عبدالقدیر کا گاندھی کے نام ایک کھلا خط شائع کیا تھا جس میں برصغیر کی تقسیم کی تجویز پیش کی گئی تھی۔ اس میں انھوں نے مسلم اضلاع کی فہرست تک دی تھی جو مشرقی و مغربی پاکستان کی موجودہ سرحدوں سے کچھ زیادہ مختلف نہ تھی۔" [۱۲]

محمد عبدالقدیر نے گاندھی کے نام کھلے خط میں تقسیم ہند کی جو تجویز پیش کی تھی اس کی تفصیل کچھ اس طرح تھی :

۱۔ ہندوستان کی تقسیم از سر نو قومیت کی بنا پر اس طرح کی جائے کہ ہر قوم کے لیے بڑے سے بڑا حصہ اسکی آبادی کا علیحدہ کر دیا جائے اور یہ حصہ

---

۱۲ — THE STRUGGLE FOR PAKISTAN ، صفحہ ۱۱۶



اس قوم کا حلقہ اثر قرار دیا جائے۔ مثلاً مسلمانوں کے لیئے حسب ذیل تین صوبجات بنائے جا سکتے ہیں :

(الف) صوبہ سرحدی اور مغربی پنجاب کے دس اضلاع راولپنڈی، اٹک، جہلم، گجرات، شاہ پور (سرگودھا)، میانوالی، جھنگ، مظفرگڑھ، ڈیرہ غازی خاں اور ملتان یکجا کر کے صوبہ بنا دیا جائے۔

(ب) بنگال میں بوگرا، رنگ پور، تاج پور، جیسور، ندیا، فرید پور، ڈھاکہ، راج شاہی، پبنا، میمن سنگھ، باقر گنج، نواکھالی، پٹرا، چٹاگانگ کے اضلاع کا دوسرا صوبہ بنایا جائے۔

(ج) سندھ کو بمبئی پریذیڈنسی سے جدا کر کے تیسرا صوبہ بنایا جائے۔

(۲) یہ بات اصولاً طے کر دی جائے کہ اس تقسیم کے بعد ہر حصہ ملک کا نظم و نسق اسکی کثیر التعداد رعایا کے مفاد کے لیئے کیا جائے گا۔

(۳) قلیل التعداد اقوام کی حفاظت و ادائے مراسم مذہبی و حقوق ملازمت وغیرہ کے لیئے قواعد مرتب کیئے جائیں اور ان کے لیئے قومی سیاسی اہمیت کی بنا پر حسب ضرورت دارالامن قائم کیئے جائیں، مثلاً پنجاب میں سکھ ایک با اثر قوم ہے لیکن کسی واحد ضلع میں وہ بلحاظ آبادی کے ہنود یا مسلمانوں سے زیادہ نہیں ہے جو اس کا حلقۂ اثر بنایا جا سکے۔

اس لیئے قومی و پولیٹیکل اہمیت کی بناء پر ان کے لیئے دارالامن قائم کیا جائے لدھیانہ و امرتسر اس کے لیئے بہت موزوں ہیں، ان مقامات کا نظام حکومت سکھوں کے مفادات کے لحاظ سے ترتیب دیا جائے، سیالکوٹ عیسائیوں کا ملجا و ماویٰ قرار دیا جائے اور ان کو وہاں وہی حقوق دیئے جائیں جو سکھوں کو امرتسر اور لدھیانہ میں۔ اسی طرح مملکت متحدہ آگرہ اودھ میں جو اسلامی تمدن کا گہوارہ

ہے مسلمانوں کے حقوق کی حفاظت کے لیئے خاص انتظام کی ضرورت ہوگی

(۴) تبادلۂ آبادی کے لیئے سہولتیں بہم پہنچائی جائیں تاکہ قلیل التعداد اقوام کے افراد جو کسی وجہ سے ترک وطن کر کے خود اپنی قوم کے حلقۂ اثر میں جانا چاہیں وہ بغیر زیادہ نقصان کے تبدیلیٔ سکونت کر سکیں۔

(۵) تمیٹن مجوزہ کا فیصلہ قومی معاہدہ کی صورت میں ترتیب دیا جائے اور گورنمنٹ کے سامنے بطور ملکی مطالبہ کے عمل درآمد کے لیئے پیش کیا جائے۔

اس تجویز کو ۱۹۳۰ء میں علامہ اقبال نے الہ آباد میں مسلم لیگ کے سیاسی پلیٹ فارم سے آگے بڑھایا۔ پھر اسی تجویز کو ۱۹۳۱ء میں دوسری گول میز کانفرنس کے موقع پر انگلستان میں حکومت برطانیہ کے سامنے پیش کیا گیا۔ ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی نے اسی سلسلے میں اپنی کتاب میں لکھا ہے :

"عام طور پر کہا جاتا ہے کہ محمد اقبال نے تقسیم کا تصور پیش کیا جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے۔ اقبال سے پہلے کچھ لوگ تھے جنھوں نے تقسیم کی تجویز پیش کی۔ ہاں اقبال وہ پہلے عوامی شخص ہیں جنھوں نے مسلم لیگ کے پلیٹ فارم سے برصغیر کی تقسیم کی تجویز پیش کی، مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس منعقدہ الہ آباد ۱۹۳۰ء میں انھوں نے اپنے صدارتی خطبے میں برصغیر کے اس مسئلے پر تفصیلی بحث کی [۱۳]

ہندوستان کے علماء میں مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی وہ پہلے عالم ہیں جنھوں نے ۱۹۳۰ء میں اپنے ماہنامہ "السواد الاعظم" میں اس تجویز کی بھرپور حمایت و تائید کرتے ہوئے فرمایا :

"ڈاکٹر اقبال کی رائے پر کہ ہندوستان کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا جائے

۱۳ THE STRUGGLE FOR PAKISTAN 117، ۱۵، ۱۴ السواد الاعظم، شوال المکرم و ذیعقد ۱۹۳۱ء



ایک حصہ ہندوؤں کے زیر اقتدار، دوسرا مسلمانوں کے۔ ہندوؤں کو کس قدر اس پر غیظ آیا، یہ ہندو اخبارات کو دیکھنے سے ظاہر ہوگا۔" [۱۴]

تقسیم ہند کی تجویز کی تائید کرتے ہوئے اسی ماہنامے میں ایک اور جگہ لکھتے ہیں :

"جب ہندو اپنی حفاظت اس میں سمجھتے ہیں کہ وہ مسلمانوں کے محلوں سے علیحدہ ہو جائیں اور اپنے حدود علیحدہ کر لیں تو مسلمانوں کو یقیناً ان کے محلوں میں جانے اور ان کے ساتھ کاروبار رکھنے سے احتیاط رکھنا چاہیئے۔ دونوں اپنے اپنے حدود جداگانہ قرار دیں اور اس نکتہ کو ملحوظ رکھ کر سیاسی مباحث کو طے کر لیں، یعنی ہندوستان میں ملک کی تقسیم سے ہندو مسلم علاقے جدا جدا بنا لیں تاکہ باہمی تصادم کا اندیشہ اور خطرہ باقی نہ رہے۔ ہر علاقے میں اسی علاقے والوں کی حکومت ہو مسلم علاقہ میں مسلمانوں کی اور ہندو علاقوں میں ہندوؤں کی" [۱۵]

اس سلسلے میں مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی نے علماء کی سطح پر کوششیں شروع کر دیں۔ آپ نے لاہور میں مولانا سید ابوالحسنات کو تحریک پاکستان کے سلسلے میں متعدد خطوط لکھے۔ ایک خط میں آپ نے پاکستان بنانے کے بارے میں لکھا

"پاکستان کی تجویز سے جمہوریت اسلامیہ (آل انڈیا سنی کانفرنس) کو کسی طرح دست بردار ہونا منظور نہیں۔ خواہ جناح صاحب اس کے حامی رہیں یا نہ رہیں وزارتی مشن سے ہمارا مدعا حاصل نہیں ہوتا۔ تحریک پاکستان کے سلسلے میں ایک اور جگہ مولانا موصوف نے فرمایا :

۱۴-۱۵ السواد الاعظم، شوال المکرم و ذیقعد ۱۹۳۱ء THE STRUGGLE FOR PAKISTAN 117

"ہم نے مسلم لیگ کے پلیٹ فارم پر آنا علماء کی شایان شان نہ سمجھا لیکن علماء نے مسلم لیگ کے حریفوں کا سرگرمی کے ساتھ مقابلہ کیا اور یہ مسلم لیگ پر کوئی احسان نہیں بلکہ ہمارا نقطۂ نظر شروع ہی سے اسلامی تعلیمات کے ماتحت تھا۔ اس جماعت نے ہر دور میں کبھی غیر مسلموں پر اعتماد و بھروسہ نہیں۔ اب جو ایک قدم مسلم لیگ نے قرآن و سنّت اور اس کے اسلامی احکام کی ترویج کا ذمّہ اٹھایا تو علماء نے اسلام کی سربلندی کے لیئے مسلم لیگ حریفوں کا مقابلہ کیا اور ان تمام بندہ خواروں کا پردہ فاش کیا جنھوں نے پہلے سلطنت مغلیہ کے دور میں انگریزوں کی ہمنوائی میں بڑی بڑی رشوتیں لیں جس کے صلے میں "شمس العلماء" اور "خان بہادر" کے خطاب پائے،

جاگیریں لیں اور وہی سب ہندوؤں کے ٹکڑوں پر بک کر مسلمانوں کی پشت پر چھرا مارنے کا کام انجام دے رہے ہیں۔" [16]

کانگریس اور کانگریسی علماء کی رخنہ اندازیوں اور اختراع پردازیوں کے پیش نظر علماء اہل سنّت نے شدّت کے ساتھ محسوس کیا کہ تمام سنّی علماء متحد و یک جان ہو کر نظریۂ پاکستان کو مضبوط و مستحکم کریں اور برصغیر کو دو علیحدہ مملکتوں میں تقسیم کرا کر مسلم اکثریت کے صوبوں کی علیحدہ اسلامی ریاست بنانے میں معاون ہوں۔

۱۹۴۰ء میں جب مسلم لیگ نے مسلم اکثریت کے صوبوں کی علیحدہ مرکزی حکومت کی قرارداد "قرارداد پاکستان" پاس کی تو علماء اہل سنّت مسلم لیگ کو مضبوط اور فعال بنانے میں مصروف ہو گئے۔ مطالبہ پاکستان کے سلسلے میں آل انڈیا سنّی کانفرنس کا ایک اجلاس ۲۹، اپریل ۱۹۴۶ء میں بمقام بنارس

[16] ۔ حیاتِ صدر الافاضل، مرتبہ مولانا غلام معین الدین نعیمی رحمۃ اللہ تعالیٰ



منعقد ہوا جس میں پاکستان کے حصول کے لیئے جو قرارداد پاس کی گئی اس کی اپنی تاریخی اہمیت ہے۔"

"آل انڈیا سنّی کانفرنس کا یہ اجلاس مطالبۂ پاکستان کی پرزور حمایت کرتا ہے اور اعلان کرتا ہے کہ علماء و مشائخ اہلِ سنّت اسلامی حکومت کے قیام کی تحریک کو کامیاب بنانے کے لیئے ہر امکانی قربانی کے واسطے تیار ہیں اور یہ اپنا فرض سمجھتے ہیں کہ ایک ایسی حکومت قائم کریں جو قرآن حکیم اور احادیثِ نبوی کی روشنی میں فقہی اصول کے مطابق ہو۔" [17]

اس سلسلے میں مولانا سیّد محمد محدّث کچھوچھوی نے جو خطبۂ صدارت پڑھا وہ حصولِ پاکستان اور تحریکِ پاکستان کے حق میں بنیادی حیثیت رکھتا ہے۔

تقسیمِ ہند اور حصولِ پاکستان کے سلسلے میں مسلم لیگ نے اگرچہ بڑی محنت کی، بڑی قربانیاں دیں اور برصغیر کے مسلمانوں کی آرزوؤں اور تمنّاؤں کے عین مطابق حالات کا رخ موڑنے میں کامیابی حاصل کی جس کے باعث پاکستان معرضِ وجود میں آیا لیکن قربانیوں کے صلے میں جو جلد بازی دکھائی اور جو فاش غلطیاں سرزد ہوئیں پوری ملّتِ اسلامیہ آج تک ان کا خمیازہ بھگت رہی ہے۔ اس کی تلافی ناممکن نہیں تو بے پناہ مشکل ضرور ہے۔ مسلم لیگ کی جلد بازی اور غلطیوں کی طرف اس وقت سب سے پہلے مولانا سیّد محمد نعیم الدین مرادآبادی نے نشاندہی کی جو حسبِ ذیل ہے:-

[17] : خطبۂ صدارت جمہوریۂ اسلامیہ، مطبوعہ ۴۶ء، صفحہ ۲۹

کا اظہار کیا ہے اس سے ان کی سیاسی بصیرت اور نکتہ رسی کا اندازہ ہو جاتا ہے۔

خدا نے مولانا سیّد محمد نعیم مرادآبادی کو گوناگوں صلاحیتوں سے نوازا تھا وہ سیاسی بصیرت بھی رکھتے تھے اور دستور سازی کے عمل سے بھی آگاہ تھے دستور سازی ایک نازک اور پیچیدہ معاملہ ہے۔ کسی ملک کے لیئے دستوری خاکہ تیار کرنا اور بھی دشوار ہے۔ یہ کسی ایک فردِ واحد کے بس کی بات نہیں بلکہ دستوری خاکہ مرتب کرنے کے لیئے ملک کے اعلیٰ دماغ اور صاحبِ بصیرت افراد غور و فکر کرتے ہیں۔ حصولِ پاکستان کے بعد علماء اہلِ سنّت نے ان کی ہمہ جہت صفات اور صلاحیتوں اور خدمات کے پیشِ نظر پاکستان آنے کی دعوت دی وہ دہلی سے کراچی تشریف لائے، لاہور اور کراچی کے قیام کے دوران انھوں نے علماء سے مختلف امور پر تبادلۂ خیالات بھی کیا اور خاص طور پر کراچی میں پاکستان کے لیئے جو مولانا کے خوابوں کی جیتی جاگتی تعبیر تھی اسلامی دستور کے بارے میں علماء سیاسی اکابرین اور زعماء سے گفت و شنید رہی اور مرکزی وزیروں سے علماء کے ساتھ ملاقاتوں میں اس سلسلے میں تبادلۂ خیال بھی ہوا

یہ طے کیا گیا کہ مولانا سے درخواست کی جائے کہ وہ مملکتِ خداداد پاکستان کے لیے اسلامی دستور کا اسلامی اصولوں اور ضوابط کے تحت خاکہ مرتب فرما دیں جسے پاکستان کی قومی اسمبلی میں پیش کر کے منظور کرالیا جائے۔

مولانا سیّد محمد نعیم الدین صاحب نے اس پر خلوص درخواست کو قبول کرتے ہوئے "اسلامی دستور" کا خاکہ مرتب کرنے کا وعدہ فرمالیا۔ لیکن اپنی علالت کی وجہ سے پاکستان میں اپنے قیام کے دوران وہ خاکہ مرتّب نہ کر سکے علالت نے جب طول کھینچا تو مولانا واپس ہندوستان چلے گئے۔ پاکستان



۱۔ دونوں صوبوں کے بعد المشرقین کے اتصال کے لیئے برّی (خشکی) راستہ اپنے نصب العین میں شامل نہیں کیا۔

۲۔ مسلم اکثریت کے دو عظیم صوبوں کی اندرونی تقسیم گوارا کر لی جس کی بناء پر ۴۷ء کی ہوشربا، قیامت خیز خون ریزی، عصمت دری اور بے پناہ تبادلۂ آبادی کی نوبت آئی جس سے پاکستان غایت درجہ کمزور ہو گیا اور اسی کی بدولت کشمیر کا مسئلہ پیش آیا۔

۳۔ سب سے بڑی اور اہم غلطی یہ کہ آنکھ بند کر کے ریڈ کلف پر اعتماد کیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کپور تھلہ جیسی مسلم اکثریت کی ریاست ہی نہیں بلکہ مالیر کوٹلہ اور گورداسپور وغیرہ بھی انڈیا کو دے دیا۔ حیدرآباد، جوناگڑھ اور ماناودر وغیرہ کے ساتھ جو بے انصافی کر کے ہندوؤں کے سپرد کیا وہ سراسر انصاف کا خون ہے

۴۔ مسلم لیگ نے قائدِ اعظم کو مملکت کا پہلا گورنر جنرل بنایا۔ حالانکہ بہتر یہ تھا کہ قائدِ اعظم کو کسی قانونی شکنجے میں پھانسنے کے بجائے انھیں صرف ملّت کا معتمد علیہ اور ان کو لیڈر کی حیثیت سے رکھا جاتا۔ چنانچہ اس کا نتیجہ ہے کہ لیڈر شپ، حکومت کی باندی و غلام بن کر رہ گئی اور ملک کے عوام اور حکومت میں کافی کشیدگی اور بعد المشرقین ہو گئی۔ عوام بہت جلد ایسی حکومت سے بیزار ہو گئے جو لیڈری سے سربراہی پر پہنچے۔

حصولِ پاکستان کے سلسلے میں اگر ان پہلوؤں کو مدِّنظر رکھا جاتا اور ہر گوشے پر تنقیدی نظر ڈالی جاتی تو کشمیر کا مسئلہ باقی نہ رہتا اور نہ ہم کے دل ہلا دینے والے واقعات پیش آتے اور نہ مسلم ریاستیں اور علاقے ہندوستان کا حصہ بنتے۔ ان تمام اہم اور بنیادی باتوں پر مولانا موصوف نے جن خیالات

سے محبت کا یہ عالم کہ علالت کے باوجود انھوں نے مراد آباد میں مختلف اسلامی ممالک کے دساتیر اور قوانین کو جمع کیا اور ان کا مطالعہ شروع کر دیا۔ پاکستان کے اسلامی دستور کے لیے ابھی وہ گیارہ دفعات ہی مرتب کر پائے تھے کہ مرض شدت اختیار کر گیا اور بالآخر ۸/ اکتوبر ۴۸ء کو اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔

مولانا نے جو گیارہ دفعات مرتب کی تھیں وہ حسب ذیل ہیں :

# پاکستان

تعریف :- آل انڈیا سنی کانفرنس کی تصریحات کے پاکستان نے وہ آزاد اسلامی حکومت مراد ہے جو ہندوستان کے اندر شریعت طاہرہ کے فقہی اصول کے مطابق قائم کی جائے۔

(۱) : اس حکومت کا فرمانروا ایک سنی امیر ہوگا۔

(۲) : اس امیر کو مسلمانان اہل سنت کی اکثریت منتخب کرے گی۔

(۳) : وہ امیر دیندار اور مدبر اہل اسلام کی ایک جماعت کو شوریٰ کے لیئے منتخب کرے گا۔

(۴) : جماعت شوریٰ کی تجاویز امیر کی منظوری کے بعد مکمل سمجھی جائیں گی

(۵) : جماعت شوریٰ امیر کے ماتحت ہوگی۔

(۶) : امیر جماعت شوریٰ کے مشورے سے ایک وزیر اعظم کا انتخاب کرے گا۔

(۷) : یہ وزیر جملہ امور داخلہ وخارجہ کے نظم و نگرانی کا کفیل ہوگا۔

(۹) : وزیر اعظم، محکمہ جات سلطنت کے لیئے جدا جدا وزیر نامزد کر کے امیر



سے منظوری حاصل کرے گا۔

(۹) : امیر کی منظوری کے بعد یہ وزراء اپنے محکمے کا کام ہاتھ میں لیں گے اور حسب ضرورت عہدیدار اور محکمے مقرر کریں گے۔

(۱۰) : محصولات شرع کے مطابق فقہ کی رہنمائی سے مقرر کیئے جائیں گے

(۱۱) : غیر مسلم رعایا کو معاہد بنایا جائے گا اور انھیں امن پہنچائے گی اور ان کے جان و مال کی حفاظت حکومت کے ذمہ ہوگی۔

اسلامی دستور کے لیئے مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی کی مرتب کردہ ان دفعات سے لوگوں کو اختلاف ہو سکتا ہے لیکن اسلام کے نام پر حاصل کی ہوئی مملکت کے دستور کے لیئے اسلامی دفعات ہی ہو سکتی ہیں جو عوام کی امنگوں اور خواہشات کے مطابق ہوں۔ جن سے عوام کے احساسات و جذبات کی ترجمانی ہوتی ہو۔

مولنٰا موصوف کی مرتب کردہ ان دفعات میں ان تمام پہلوؤں کی ترجمانی ہوتی ہے جو اسلامی فقہ اور مسلمانوں کی امنگوں، خواہشوں، احساسات و جذبات اور رسم و رواج کے عین مطابق ہیں۔ ان دفعات میں غیر مسلم رعایا کے حقوق کے تحفظ اور جان و مال کی حفاظت کے لیئے بھی واضح دفعہ شامل ہے جو یہاں کی غیر مسلم رعایا کے لیئے ضروری تھی۔ مولانا کی زندگی اگر وفا کرتی تو مملکت پاکستان کو ایک مضبوط اسلامی دستور کا خاکہ مل جاتا۔

مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی ایک عالم دین تھے اور دینی معاملات میں وہ کتاب و سنت کے اصولوں پر سختی سے کاربند تھے انھیں مذہبی امور سے خاص لگاؤ تھا۔ مذہبی علوم اور تحریکات پر ان کی گہری نظر تھی۔ علمی سوجھ بوجھ، مذہبی معاملات اور مطالعہ کی وجہ سے ان کی معلومات بے پناہ تھیں۔ دینی اور علمی

کتب کے مطالعہ نے ان میں قوتِ فیصلہ اور بے باک اظہار خیال کی صفت پیدا کردی تھی۔ خاندان ولی اللٰہی کی ڈگر سے ہٹ کر جب مولوی اسمٰعیل دہلوی کی کتاب تقویت الایمان لکھی تو اس پر مولانا موصوف نے اہمیت کا حامل مدلل تبصرہ کیا۔

ان کے تبصرے نے اس کتاب کی حقیقت اور صاحبِ تصنیف کی شخصیت کو واضح طور پر پیش کر کے اصل حقائق کی طرف توجہ مبذول کرا کے مصنّف کے عزائم کو بے نقاب کر دیا۔ مولوی اسمٰعیل اگر شاہ ولی اللہ کے مشن پر قائم رہتے اور اسی کو آگے بڑھاتے تو جو فساد اور شر ان کی کتاب سے برصغیر کے مسلمانوں میں پیدا ہوا اور ان کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے کی مذموم کوشش کی گئی کبھی نہ لکھتے بلکہ ایسی تصنیف معرض میں آتی جس سے مسلمانوں میں مزید اتحاد اور استحکام پیدا ہوتا۔

ہند کے مسلمان نئی توانائیوں کے ساتھ اپنے حالات کو درست اور دشمن قوتوں کا مقابلہ کرتے۔ لیکن ایسا نہ ہوا یا تو وہ انگریزوں کے سبز باغ دکھانے میں آگئے یا خود ان کے سر میں تخت و تاج کے حصول کا سودا سما گیا تھا یا ان میں اقتدار کی ہوس پیدا ہو گئی تھی، اسی باعث انھوں نے شیخ نجدی کی کتاب التوحید کا چربہ اتارا جو تقویت الایمان کی صورت میں سامنے آیا جس کی بدولت برصغیر کے ہزاروں مسلمان صراطِ مستقیم سے ہٹ کر گمراہ ہو گئے۔ یہی نہیں بلکہ مولوی محمد اسمٰعیل نے اکابرینِ اسلام بزرگانِ دینِ حق حتّٰی کہ انبیاء علیہ السلام کی شان میں گستاخیاں کرنے سے بھی گریز نہیں کیا۔

جب اپنوں کا یہ حال ہو تو ہم غیر مسلم مصنّفوں کو کیا کہہ سکتے ہیں؟ اس کتاب نے وہ آگ لگائی، وہ فساد برپا کیا کہ ہندوستان کے مسلمان گھرانے نفرت



و حقارت کی جنگ کے میدان بن گئے۔ مسلمانوں کی شیرازہ بندی کے بجائے شیرازہ بکھرنے لگا۔ اتحاد کے بجائے نفاق و مخاصمت پیدا ہو گئی۔ اخوت و محبّت کے بجائے دشمنی کی فصل اگ آئی۔ بھائی چارہ اور یگانگت کے بجائے بغض و عناد اور ایک دوسرے کے خلاف مزید نفرت پیدا ہو گئی۔

نفرت و حقارت کے شعلوں کی زبانیں نہ جانے کتنے جسموں کو چاٹ چکی تھی اس پر مولوی محمد اسمٰعیل کے تحریر کردہ دو اصولوں نے بھڑکتی ہوئی نفرت کی آگ پر تیل کا کام کیا جو حسب ذیل ہیں:۔

(۱) اسلاف کرام اور بزرگوں کا اتباع نہ کرنا چاہیے اور متقدمین کی پیروی درست نہیں۔

(۲) علمائے دین اور ائمہ مجتہدین کی پرواہ نہیں کرنی چاہیے ہر شخص قرآن و حدیث کو سمجھ سکتا ہے اس کے لیے بڑا علم درکار نہیں۔

مولانا سیّد محمد نعیم الدین نے مولوی محمد اسماعیل کے بیان کردہ ان دو نفس اصولوں کو قرآن و سنّت، احادیث اور مستند مفسرین کے حوالوں سے باطل ٹھہرایا۔ مولوی محمد اسمٰعیل کے فتنہ پرداز ذہن کی فتنہ پردازیوں کو آیات قرآنی اور دلائل و براہین کے ذریعہ قلع قمع کر کے مسلمانوں کے دل و دماغ سے شکوک و شبہات دور کرنے کی کوشش کی اور نفرت و حقارت کی بھڑکتی آگ کو ٹھنڈا کرنے کی بھرپور کوشش کی۔ اسطرح مولانا سیّد محمد نعیم الدین صاحب کی کوششوں نے مسلمانوں کو مزید کمزور ہونے سے بچا لیا اس کتاب کے تمام مباحث کو یہاں پیش کرنا طول کلام ہو گا اس لیے تبلیغ کے سلسلے میں مولانا سیّد محمد نعیم الدین کے آریہ سماجیوں دیوبندی علماء اور غیر مقلدین سے مناظرے کرنے پڑے۔

مناظروں میں صرف زورِ خطابت، الفاظ کے کرتب اور شخصیت کی کرشمہ سازی

نہیں چلتی بلکہ دلائل و براہین، سیدھی سادی مثالیں اور منطقیانہ استدلال کا جادو چلتا ہے۔ مولانا کے مناظروں کی بہت مثالیں ہیں لیکن طوالت کے باعث صرف ایک مثال پیش کی جاتی ہے تاکہ مولانا کے مناظرہ کا اندازہ ہو سکے۔

بریلی میں دلیؔ کے ایک آریہ سماجی رام چندر نے مسلمانوں کو مناظرہ کا کھلا چیلنج دیا جسے مسلمانوں نے قبول کر لیا رام چندر سے "روح و مادہ" کے تعلق پر گفتگو ٹھہری۔ مولانا سیّد محمد نعیم الدین نے رام چندر کی گفتگو بغور سنی۔ پھر آپ نے پنڈت جی سے فرمایا:

"پنڈت جی آپ یہ کہتے ہیں کہ روحِ انسانی و حیوانی ایک ہے صرف نوعیت کا فرق ہے۔"

پنڈت جی نے کہا "جی ہاں" مولانا موصوف نے فرمایا "فقط صورت ہی میں فرق نہیں بلکہ روحِ انسانی اور روحِ حیوانی میں بہت فرق ہے۔ جس پر مولانا ظہور الحسن نے داد دیتے ہوئے فرمایا "صحیح ہے" مولانا سیّد محمد نعیم الدین نے مسکراتے ہوئے مجمع سے دریافت کیا: آپ لوگ کچھ سمجھے؟ مجمع نے کہا "کچھ نہیں" مولانا نے فرمایا "پنڈت جی کہتے ہیں کہ آدمی اور گدھے میں روحانی فرق نہیں۔ گدھا اور آدمی ایک ہیں۔ فقط صورت میں فرق ہے۔ تمہارے سامنے انھوں نے اقرار کیا کہ روحِ انسانی اور حیوانی ایک ہے۔" یہ سن کر تمام مجمع ہنسی کے مارے لوٹ پوٹ ہو گیا۔ مولانا نے فرمایا "پنڈت جی اور گدھے میں فقط صورت کا فرق ہے ورنہ دونوں ایک ہیں۔"

اسی طرح نواحِ متھرا اور آگرہ میں شردھانند کے فتنہ و فساد کو ختم کیا۔ اس قسم کے اور بہت سے مناظرے تھے جن میں مولانا موصوف نے اپنی ذہانت کے جوہر دکھائے اور ایسے ایسے دلائل پیش کیے کہ مقابل بھی داد دیئے بغیر نہ رہ سکا۔



مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے جہاں سیاسی میدان میں اپنی سیاسی بصیرت کا لوہا منوایا اسی طرح انھوں نے دینی علوم کے فروغ کے سلسلے میں بھرپور کوششیں کیں۔ ۱۹۱۰ء میں مولانا نے مدرسہ انجمن اہل سنّت و جماعت کی بنیاد رکھی جسے ۱۹۳۲ء میں جامعہ نعیمیہ کا نام دیا گیا۔

جامعہ نعیمیہ کے قیام کا مقصد نہ صرف تشنگانِ علم کی پیاس بجھانا تھا بلکہ طالبانِ علم کے دل و دماغ کو بھی منور کرنا تھا۔ ان کی صلاحیتوں کو ابھارنا، ہندوستان میں پھیلی ہوئی کفر و شرک اور بدعتوں کے گھور اندھیروں کو دور کر کے اسلامی تعلیمات کی روشنی سے دلوں کو منور اور دماغوں کو جگمگانا تھا۔ نئی نسل کو دینی اور دنیوی زیورِ تعلیم سے آراستہ و پیراستہ کرنا تھا۔ اندازِ درس و تدریس ایسا کہ باتوں باتوں میں علم کی روشنی منتقل کر دیں، پیچیدہ اور بحث طلب مسائل کے بیان میں وہ طرزِ استدلال کہ سوالیہ چہرے بھی مطمئن ہو کر کھل اٹھیں۔

مولانا سیّد محمد نعیم الدین صاحب خود بھی علم کے جویا تھے اور علم کی روشنی سے بھٹکے ہوؤں کو سیدھے راستے پر لانا، دماغوں سے الجھنوں کو دور کرنا، سوالات کا تشفی بخش اور مدلّل جوابات سے دلوں اور ذہنوں کو مطمئن کرنا اور صحیح راہ دکھانا بڑا مشکل مرحلہ ہوتا ہے لیکن سچی بات یہ ہے

؎ جو دلوں کو فتح کر لے وہ فاتحِ زمانہ۔

مولانا نے دلوں کو فتح کیا جامعہ نعیمیہ کے فارغ التحصیل تلامذہ میں پاک و ہند کے ایسے جیّد علما، خطیبوں کے نام شامل ہیں جو اپنے زمانے کی مشہور و معروف شخصیتیں ہوئیں اور اپنے علم و فراست سے دینی و دنیوی تعلیمات کی روشنی پھیلاتے رہے ان میں مولانا محمد عمر نعیمی، علامہ سیّد ابو الحسنات، قادری مولانا سیّد ابو البرکات قادری، علامہ پیر محمد کرم شاہ، مولانا مفتی محمد حسین نعیمی، مولانا مفتی احمد

یار خاں، فقیہ اعظم مولانا ابوالخیر محمد نوراللہ نعیمی اور دوسرے بڑے بڑے نام شامل ہیں۔ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی جہاں سیاسی عالم، عالمِ دین اور بزرگ شخصیت کے مالک تھے وہیں تحریر و تقریر دونوں کے دھنی بھی تھے۔ خاص طور پر ان کی تحریروں میں فلسفہ و منطق اور دلائل و براہین کو بڑا دخل تھا۔ بیس ۲۰ برس کی عمر میں پہلی کتاب الکلمۃ العلیاء لکھی جو علمی و نظریاتی دنیا میں بڑی مقبول ہوئی۔

مولانا ابوالکلام آزاد کے البلاغ اور الہلال میں مختلف موضوعات پر مضامین لکھ کر علمی دنیا میں اعتبار پایا۔ اعلیٰ حضرت امام اہل سنّت و جماعت احمد رضا خاں بریلوی کے ترجمہ قرآن "کنز الایمان" پر مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے جو تفسیری حاشیہ بنام خزائن العرفان تحریر کیا ہے وہ خود ایک بہت اہم کارنامہ ہے۔ اس تفسیری حاشیہ سے مولانا موصوف کی ذہانت، معلومات، علمی بصیرت، زبان و بیان کی شگفتگی و رعنائی، لسانی مسائل سے آگہی اور رموز قرآنی سے گہری واقفیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

شریعت و طریقت اور علم و فن کا جو خزانہ مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب کو اپنے خاندان کے بزرگوں اور عالموں کے علاوہ اپنے اساتذہ کرام اور اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی کے فیوض و برکات سے ملا تھا وہ بڑی فیاضی کے ساتھ بغیر تفریقِ مذہب و ملّت دونوں سے لٹا رہے تھے۔ لوٹنے والوں سے لٹانے والا زیادہ خوش تھا۔

اشتیاق طالب

"الفضل" ۵۔اے بلاک بی نارتھ ناظم آباد کراچی

اُجڑے ہوئے دیار کو عرشِ بریں بنائیں تو

اُن پہ فدا ہے دل مرا ناز سے دل میں آئیں تو

کرتے ہیں کسی پہ کچھ ستم کیوں ہو کسی کو رنج و غم

مولدِ مصطفےٰ کی ہم عید اگر منائیں تو

کرنے کو جان و دل فدا روضۂ پاک پر شہا

پہنچے نعیمؔ بے نوا آپ اگر بلائیں تو

جنابِ مولانا مفتی سید نعیم الدین نعیم مرادآبادی

## پاکستان کے معروف محقق اور عالم دین

# محترم مولانا سید شاہ حسین گردیزی سے ملاقات

مولانا سید شاہ حسین گردیزی برصغیر کی ایک معروف دینی و علمی شخصیت ہیں۔ آپ کی ولادت پاکستان میں ضلع راولپنڈی کی تحصیل ٹیکسلا کے ایک گاؤں ''بدو'' میں ہوئی۔ آپ نجیب الطرفین سید ہیں اور سادات گردیز سے تعلق رکھتے ہیں۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد حضرت سید مقبول شاہ گردیزی سے حاصل کی۔ پھر جامعہ غوثیہ گولڑا شریف میں حضرت سید عبدالقادر شاہ بغدادی سے قرآن حکیم حفظ کیا۔ اسی وقت حضرت شاہ غلام محی الدین گولڑوی کے دست حق پرست پر سلسلہ عالیہ چشتیہ میں شرف بیعت حاصل کیا۔ درس نظامی کی تعلیم مولانا سکندر شاہ، مولانا عبدالرزاق، مفتی فیض احمد، مولانا سید محمد زبیر شاہ اور مولانا عبدالحکیم شرف قادری سے حاصل کی۔ آپ کے اساتذہ میں مولانا عطا محمد بندیالوی، مفتی وقار الدین اور سید شجاعت علی قادری بھی شامل ہیں۔ آپ نے شروع میں دارالعلوم نعیمیہ کراچی میں تدریس اور جامع مسجد گل زار کراچی میں خطابت کے فرائض انجام دیے۔ مولانا کو اعلیٰ حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے خصوصی نسبت ہے۔ اسی نسبت سے انہوں نے دارالعلوم مہریہ کے نام سے ایک ادارہ قائم کیا۔ آپ کئی علمی کتابوں کے مصنف ہیں جن میں مہر جہاں تاب، فروغ صحافت میں اہل سنت کا کردار، تجلیات مہر انور وغیرہ خاصی اہم ہیں۔ آپ کو سب سے زیادہ شہرت آپ کی دو معرکہ آرا کتابوں ''حقائق تحریک بالاکوٹ'' اور ''لفظ ذنب کی تحقیق'' سے ملی۔ اول الذکر کا ترجمہ بنگالی اور ہندی زبانوں میں بھی آ گیا ہے۔ یہ سید احمد رائے بریلوی اور شاہ اسماعیل دہلوی کے فسانۂ جہاد سے متعلق ہے جب کہ ثانی الذکر مولانا غلام رسول سعیدی کی لفظ ذنب سے متعلق تحقیق کے جواب میں ہے۔ یہ وقیع کتاب آٹھ سو سے زائد صفحات پر مشتمل ہے۔ دینی، علمی، دعوتی و تبلیغی اور جماعتی مسائل سے متعلق مولانا سے لیے گئے انٹرویو کے اہم اقتباسات حاضر ہیں۔ ـــــ **خوشتر نورانی**

**جام نور:** آپ کی تعلیم و تربیت کہاں ہوئی، آپ کے اساتذہ کون تھے اور اس وقت کا نظام تعلیم کیسا تھا؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی:** میری ابتدائی تعلیم گولڑہ شریف میں ہوئی۔ سید عبدالقادر شاہ بغدادی صاحب جو میسور کے رہنے والے تھے، لیکن اس وقت گولڑہ شریف میں رہ رہے تھے، وہ کچھ عرصہ بغداد شریف بھی رہ کر آئے تھے، ان سے میں نے قرآن پاک حفظ کیا۔ آج جو کچھ خصوصیات میرے اندر ہیں وہ سب انہی کی تربیت کا نتیجہ ہے۔

سید سکندر شاہ صاحب سے میں نے فارسی کی متعدد کتب، فصول اکبری اور کافیہ تک انہی سے پڑھی۔ ایک بار انہوں نے مجھ سے دریافت کیا کہ ایک طالب علم کہہ رہا تھا کہ تمہیں کافیہ زبانی یاد ہے؟ میں نے کہا جی ہاں! تو انہوں نے کہا سناؤ! جب میں کافیہ کی بحث مجرورات تک پہنچا تو انہوں نے فرمایا اب بس کرو۔ انہیں علم نحو سے بہت شغف تھا۔ انہوں نے مجھے سولہ پارے تک صرفی و نحوی قواعد کی مشق کے ساتھ قرآن پاک پڑھایا تھا۔ ایک دن نحوی تراکیب اور دوسرے دن صرفی قواعد کی مشق ہوا کرتی تھی۔ وہ مجھے جلالین بھی پڑھاتے تھے اور اپنی خصوصی دلچسپی کی وجہ سے نحوی و صرفی بحث کا اجرا بھی کراتے تھے۔ اس کے بعد زبیر شاہ صاحب، مولانا عبدالحکیم شرف قادری صاحب اور آخر میں مولانا عطا محمد بندیالوی صاحب سے تعلیم حاصل کی۔ زبیر شاہ صاحب ان لوگوں میں سے تھے جنہیں درس نظامیہ ازبر یاد رہتا تھا۔ میرے اصل استاد مولانا عطا محمد بندیالوی تھے، ان سے رابطہ تو گولڑہ شریف سے ہی تھا، البتہ ان سے پڑھنا تاخیر سے شروع کیا۔ مولانا وقار الدین اور مفتی شجاعت علی صاحب سے پڑھا۔ ہر استاد کا اپنا طریق کار تھا۔ پہلے عبارت خوانی ہوتی تھی پھر ایک عمومی تقریر استاد کرتے تھے اور پھر ترجمہ کرتے تھے، اس پر اچھی خاصی مشق ہوتی تھی، لیکن مولانا عطا محمد صاحب کا طریقہ بڑا عجیب و غریب تھا وہ ہر ہر جملہ کی تفصیلی تشریح فرماتے تھے، ہر ہر لفظ کی تشریح کرتے تھے، ان کے نزدیک ایک جملہ کے جتنے مطالب ہو سکتے تھے سب بیان فرماتے تھے۔ جب ہم نے ان سے مختصر المعانی شروع کی تو صرف نحمدک کی تشریح میں چار دن لگ گئے اور سبق بھی اس وقت چلتا تھا جب تک استاد چاہیں۔

**جام نور:**-تصنیف وتالیف کا شوق کب سے ہوا؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی:**-لکھنے کا شوق تو شروع سے ہی تھا- ابتدا میں میری کوئی تحریر شائع نہیں کی جاتی تھی، اس لیے اخبارات میں مراسلات ہی لکھتا تھا، پھر اہل سنت کے رسائل میں چھپنا شروع ہوا، اس طرح یہ سلسلہ چل نکلا، اس دور میں کافی عرصے تک ایک رسالہ ''ترجمان اہل سنت'' کی ادارت بھی کی-

**جام نور:**-تاج الفحول مولانا عبدالقادر بدایونی صاحب کی تصنیف ''تصحیح العقیدہ'' کی طرف آپ کی توجہ کیسے ہوئی؟ اور وہ آپ کو کہاں سے ملی؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی:**-یہ کتاب اتفاقاً مجھے نہایت بوسیدہ حالت میں مجتبائی پریس سے ملی، اس کی میں نے جلد بندی کروائی اور مطالعہ کرنا شروع کیا، حالانکہ میں کبھی بدایوں نہیں گیا، لیکن بعض نام ایسے ہوتے ہیں جنھیں سن کر ہی کشش کا احساس ہوتا ہے- حضرت مولانا فضل رسول بدایونی، مولانا فیض احمد بدایونی اور مولانا عبدالقادر بدایونی انہی شخصیتوں میں شامل ہیں- مطالعے کے دوران مجھے احساس ہوا کہ یہ کتاب بہت مفید ہے، اس لیے میں نے اس کتاب کا ترجمہ کردیا اور پھر اسے شائع بھی کردیا- کتاب کی اشاعت کے بعد میرے پاس ڈاکٹر ایوب قادری آئے اور کہنے لگے کہ یہ رسالہ حیدر حسین حیدری کا ہے، آپ نے اسے مولانا عبدالقادر بدایونی صاحب کے نام سے کیسے چھاپ دیا؟ جب میں نے انھیں اصل کتاب دکھائی تو وہ مطمئن ہوگئے- پھر مجھے یاد آیا کہ اہل سنت کی تصانیف کا جو مجموعہ آیا تھا اس میں بعض کتابوں کے نام موصوف نے بھی دیے ہیں، جس میں ''تصحیح العقیدہ'' کو انہوں نے حیدر حسین کے نام منسوب کردیا ہے- بہر حال ان سے یہ غلطی ہوئی تھی، کتاب کی اشاعت کے بعد اس غلطی کا ازالہ ہوگیا- اسی طرح مفتی صدرالدین آزردہ صاحب کا رسالہ منتہی المقال مجھے حکیم محمود احمد برکاتی صاحب سے ملا، اس کا ترجمہ بھی میں نے بڑی محنت اور لگن سے کیا- اس کے بعد میں نے حضرت خواجہ فخر الحسن دہلوی چراغ چشتی کا رسالہ تلاش کیا- جب میں نے اس کا مطالعہ کیا تو مجھے بڑا ملال ہوا کہ ہندوستانی علما نے اس علمی رسالہ پر کوئی توجہ کیوں نہیں دی، جب کہ یہ رسالہ بڑا علمی ہے- مسئلہ تو شاہ ولی اللہ دہلوی کا تھا اور محدث کے طور پر وہی مشہور بھی تھے، خواجہ فخر الحسن صاحب تو محدث مشہور نہیں تھے، لیکن اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ صوفیہ کے پاس کتنا علم ہوتا ہے، یہ رسالہ عرب جاتا تو عرب والے بھی محسوس کرتے کہ ہندوستانی صوفیہ کتنے راسخ فی العلم ہوتے ہیں- پھر خواجہ رضی حیدر صاحب سے میری ملاقات ہوئی- وہ اخبار میں کام کرتے تھے، لیکن نماز کے لیے مسجد میں آجایا کرتے تھے- وہ کتابی انسان ہیں، ان کی دوستی سے علم میں اضافہ ہوا-

**جام نور:**-علمی حلقوں میں آپ کی شناخت ''حقائق تحریک بالاکوٹ'' کے حوالے سے ہے- اس کے اسباب کیا ہیں؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی:**-میری مسجد جہاں میں امامت وخطابت کے فرائض انجام دیتا ہوں، وہ ایک کالج سے متصل ہے، وہاں دو تین کالجز اور بھی ہیں جہاں سے نوجوان طلبہ نماز کے لیے آتے تھے، وہ برابر مجھ سے اس حوالے سے سوالات کیا کرتے تھے تو بالآخر میں نے اس حوالے سے دستیاب کتابوں کو اکٹھا کروایا اور مطالعہ شروع کیا- مطالعے کے بعد جو میں نے اپنے طور پر نتیجہ اخذ کیا، اسے کتابی شکل میں تحریر کردیا- اس کتاب کو پڑھ کر کافی بحثیں شروع ہو گئیں، بعض لوگوں نے اسے پڑھ کر اعتراض بھی کیا، لیکن میں نے کہا کہ جن کتابوں کا میں نے حوالہ دیا ہے یا جو نتیجہ میں نے اخذ کیا ہے، اگر وہ غلط ہے تو کوئی مجھ سے رابطہ کرسکتا ہے- پھر میں نے اسے خواجہ رضی حیدر صاحب کو دکھایا، انہوں نے میری محنت کی ستائش کی، میں نے اس وقت حکیم نصیر الدین ندوی کو بھی ''حقائق تحریک بالاکوٹ'' کا مسودہ دکھایا انہوں نے بھی اسے پسند کیا، اس پر کچھ لکھا بھی اور اس وقت مجھے سو روپے بطور انعام بھی دیے-

**جام نور:**-وہ نتیجہ کیا تھا، اس کی تلخیص بیان فرمائیں گے؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی:**-میرے الفاظ وہاں کچھ سخت ہوسکتے ہیں، لیکن میں اس مسئلے میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ سید احمد رائے بریلوی جان بوجھ کر انگریزوں کے ایجنٹ نہیں بنے تھے، بلکہ انگریزوں نے ان سے کہا تھا کہ سکھ فساد پھیلا رہے ہیں وغیرہ اور چونکہ سکھ قوم اس خطے میں مضبوط قوت ہونے کی وجہ سے حاکم تھی اور انگریزوں کو ان کی حکومت کمزور کرنی تھی، اس لیے انہیں اکسا کر وہاں بھیجا اور چند ایک سکھوں کے ساتھ جنگیں بھی ہوئیں جس سے سکھ حکومت کمزور ہوگئی، پھر سید احمد رائے بریلوی نے وہ مسائل اٹھائے جنہیں ان کو نہیں اٹھانا چاہیے تھے- وہ مسائل احناف کے خلاف تھے،

جب کہ اس خطے میں غالی قسم کے حنفی موجود تھے، جب دوبارہ بالاکوٹ میں معرکہ ہوا تو سکھوں کے ساتھ بھاری تعداد میں مسلمان بھی شریک ہوگئے اور انہی مسلمانوں نے سید احمد رائے بریلوی کو مار ڈالا- معرکہ بالاکوٹ کے بعد انگریزوں نے کہا کہ اب جہاد کی ضرورت ختم ہوگئی ہے، کیوں کہ اب ہم وہاں قابض ہو چکے ہیں، لیکن بعض سرپھروں نے کہا کہ نہیں یہ تو قیامت تک جاری رہے گا، اس لیے انگریزوں نے انہیں کچل ڈالا- اس کے علاوہ اس کی کوئی حقیقت نہیں ہے، اسے آزادی کی تحریک وغیرہ سمجھنا اور لکھنا خلاف واقعہ ہے-

**جام نور**:- آپ کا دوسرا علمی حوالہ ''لفظ ذنب کی تحقیق'' ہے، اس کے بارے میں کچھ بتائیں؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی**:- ایک عرصے سے میرا تعلق درس وتدریس سے رہا ہے، اس لیے دوسرے لوگوں کی بہ نسبت عربی سے زیادہ تعلق ہے- جب ''ذنب'' کا مسئلہ پاکستان میں اٹھا تو میں نے سوچا کہ لفظ ''ذنب'' کی تحقیق ہوجائے گی تو مسئلہ حل ہوجائے گا، اس لیے میں نے یہ کام شروع کیا اور کرتے کرتے یہ کام کافی طویل ہوگیا- جب یہ طویل ہوگیا تو میں نے سوچا کہ اس حوالے سے مولانا غلام رسول سعیدی صاحب کے جو معرکۃ آلاراعتراضات ہیں ان کا بھی جواب دے دیا جائے- میں نے ان اعتراضات کو منتخب کیا اور نہایت ادب واحترام کے ساتھ ان کا جواب دے دیا، اسی دوران صاحبزادہ ڈاکٹر ابوالخیر محمد زبیر صاحب کا بھی اس حوالے سے ایک رسالہ آیا، اسے بھی میں نے پڑھا، مطالعے کے دوران مجھے لگا کہ اس رسالے میں ان کی ذاتی کوئی چیز نہیں ہے، بلکہ انہوں نے سعیدی صاحب کی ہی چیزوں کو کھول کر بیان کیا ہے، پھر میں نے سعیدی صاحب کو چھوڑ کر صاحبزادہ زبیر صاحب کے اعتراضات کے جوابات دیے، اس کے بعد یہ کتاب چھپ گئی- اس میں میں نے شرح صدر کے ساتھ لکھا کہ حضرت عطا خراسانی کا موقف غلط نہیں ہے- اگر کوئی شخص اسے اختیار کرتا ہے تو وہ اس کا حق ہے- حضرت عطا خراسانی کا موقف حدیث وقرآن سے ثابت ہے، اس سلسلے میں اکابر علما کا موقف بھی یہی رہا ہے اور ادب واحترام کے لحاظ سے بھی یہ موقف زیادہ درست ہے، اگر کوئی اسے اختیار کرے تو آپ اسے غلط نہیں کہہ سکتے- ہوسکتا ہے کہ اس سلسلہ میں آپ کا ذوق الگ ہو، آپ جو چاہیں اختیار کریں، مگر آپ دوسروں کو اپنے موقف پر عمل پیرائی کے لیے اصرار نہیں کر سکتے- حضرت عطا خراسانی تابعین میں سے ہیں، مفسرین میں شامل ہیں، آج تک ان کے اس موقف کی کسی نے رد وقدح نہیں کی- اس کے علاوہ بھی انھوں نے اعتراضات کیے، جن کا میں نے جواب دیا- اس زمانے میں مجھے دھمکیاں بھی دی جاتی تھیں کہ تمہارا اس شہر میں جینا دشوار ہوجائے گا وغیرہ، مگر میں ثابت قدم رہا-

**جام نور**:- ''دعوت اسلامی'' کی جب بنیاد رکھی گئی تو اس کی پہلی میٹنگ میں آپ بھی شریک تھے، اس سلسلے میں کچھ بتائیں؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی**:- یہ ۱۹۸۱ء کی بات ہے، علامہ شاہ احمد نورانی صاحب نے مجھے اپنے گھر پر یہ کہہ کر مدعو کیا کہ آپ آئیں، دیگر علما بھی ہوں گے، وہاں کچھ باتیں ہوں گی- جب میں ان کے دولت کدے پر پہنچا تو وہاں حضرت شاہ احمد نورانی کے علاوہ علامہ عبدالمصطفیٰ ازہری صاحب، علامہ احمد سعید کاظمی صاحب، مولانا شفیع اوکاڑی صاحب، علامہ ارشد القادری صاحب اور دیگر علما موجود تھے- وہاں پہلی مرتبہ میں نے علامہ ارشد القادری صاحب کو دیکھا، اس سے پہلے میں ان کی تصنیف ''زلزلہ'' پڑھ چکا تھا اور خاصا متاثر تھا- حضرت شاہ احمد نورانی صاحب کے گھر پر میٹنگ کا آغاز ہوا، جس میں سب سے پہلے علامہ ارشد القادری صاحب کھڑے ہوئے اور ایک عالمی تبلیغی تحریک ''دعوت اسلامی'' کا مکمل منصوبہ پیش کیا، موجودہ تحریک دعوت اسلامی میں آج جو اصطلاحات رائج ہیں انھیں پیش کیا، اس تحریک کا نام ''دعوت اسلامی'' بھی انہوں نے ہی رکھا اور ''اسلامی بھائی'' کی اصطلاح بھی انہوں نے ہی پیش کی- علامہ ارشد القادری صاحب کے اس منصوبے سے سبھی موجود اکابر علما ومشائخ نے اتفاق کیا اور اسے کافی سراہا- حضرت علامہ کے بعد علامہ احمد سعید کاظمی صاحب کھڑے ہوئے اور انہوں نے کہا کہ ''یہ فقیر دعوت اسلامی کا تبلیغی نصاب تیار کرے گا'' اس کے بعد علامہ عبدالمصطفیٰ ازہری صاحب نے اس کی تائید وتحسین کی- مجھے یاد آتا ہے کہ اس وقت علامہ ارشد القادری صاحب نے کھڑے ہوکر ایک بڑی اہم بات کہی تھی کہ ''میں نے تبلیغی جماعت کے خلاف ایک کتاب لکھی ہے، لیکن اس کا صحیح جواب وہ نہیں ہے، اس کا صحیح جواب ''دعوت اسلامی'' نامی تحریک ہوگی-'' اس کے علاوہ اور بھی کئی اہم باتیں ہوئیں- اخیر میں علامہ شاہ احمد نورانی صاحب

کھڑے ہوئے اور کہا کہ "دعوت اسلامی" کو میری پوری تائید وحمایت حاصل رہے گی، لیکن بظاہر میں اس سے دور رہوں گا، چونکہ میں یہاں حزب اختلاف میں ہوں اور میں یہ نہیں چاہتا کہ میری وجہ سے دعوت اسلامی کے کاموں میں حکومت رخنہ انداز ہو۔ اس مجلس میں یہ طے نہیں ہوا تھا کہ اس کا امیر کون ہوگا، بعد میں کیا ہوا اس کا مجھے علم نہیں۔ ہوسکتا ہے کہ علامہ ارشد القادری صاحب نے بعد میں یہ طے کیا ہو یا یہ کہ خود بڑھ کر مولانا الیاس قادری اس کے امیر بن گئے ہوں۔

**جام نور**:۔علمی اختلافات پہلے بھی اکابر کے درمیان ہوا کرتے تھے، اس کے باوجود ان کے روابط اچھے تھے اور ایک دوسرے کے لیے دل میں جگہ بھی ہوتی تھی۔ اس طرح کا رویہ ہمیں آج کیوں نہیں دکھائی دیتا؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی**:۔جب کبار محدثین، مفسرین، فقہا اور علما آپس میں علمی اختلاف کرسکتے ہیں تو پھر اختلاف میں کون سی چیز مانع ہے؟ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب کے ایک مرید غلام محمد گولڑوی تھے، وہ ترک موالات کے معاملے میں جمعیۃ العلماء کے حامی تھے، جب کہ پیر مہر علی شاہ صاحب ترک موالات کے قائل نہیں تھے۔ ایک مرتبہ غلام محمد گولڑوی صاحب حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب کے پاس آئے اور کہا کہ "میں ترک موالات کا قائل ہوں اور اسے بہتر سمجھتا ہوں، میں عوام میں انگریزوں کے خلاف تقریریں کرتا ہوں، مجھے ڈر ہے کہ وہ مجھے گرفتار نہ کرلیں۔" تو اختلاف کے باوجود پیر مہر علی شاہ صاحب نے انہیں تعویذ دیا کہ آپ کو کوئی گرفتار نہیں کرے گا۔ حضرات صوفیہ کے مابین علمی اختلافات میں ہمیشہ توسع پایا جاتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ جب سے علما کے درمیان تصوف ختم ہوا تبھی سے یہ صورت حال پیدا ہوئی۔ ہمارے بعض علمائے کرام نے صوفیہ کو جاہل قرار دے دیا اور کہا کہ یہ تصوف کیا ہے، جائیں اصل تصوف تو ہم جانتے ہیں۔ اکثر ہوتا یہ تھا کہ ہمارے علما درس نظامی پڑھتے تھے، ان کے اساتذہ کے پاس کوئی خلافت ہوتی تھی، وہ انہیں بھی تھما دیتے تھے۔ یہ بات تو سمجھ میں آتی ہے کہ ایک شیخ الحدیث صاحب ہیں، انہیں کہیں سے خلافت ہے، انہوں نے پورے سال حدیث شریف کا درس دیا اور اس کی سند دے دی، کیوں کہ انہوں نے حدیث پڑھائی ہے، لیکن انہوں نے تصوف کی خلافت جو دے دی اس کی تربیت طلبہ کو نہیں دی گئی۔ انہوں نے یہ تصور کیا کہ یہ کتابیں پڑھے ہوئے ہیں، اس لیے یہ کامل ہیں، حالانکہ ایسا نہیں ہے، تصوف عمل کا نام ہے۔ تصوف مجاہدہ، ریاضت اور شیخ کی تربیت کا نام ہے اور یہ تربیت ایک دو دن میں نہیں ہوتی بلکہ اس کے لیے برسوں کی صحبت درکار ہوتی ہے تب ایک شیخ اپنے صحبت یافتہ کو خلافت کا مستحق سمجھتا ہے اور اسے خلافت سے نوازتا ہے۔ عموماً ایسا نہیں ہوسکا، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نہ وہ پورے استاد رہے نہ پورے شیخ۔ یہ خرابی اس لیے پیدا ہوئی کہ ہم نے صوفیہ کو قابل اعتنا نہیں سمجھا۔ اتباع سنت اور احسان و سلوک میں کامل صوفیہ کرام اگرچہ معروف معنوں میں عالم نہ ہوتے، ہر دور میں علما کے لیے مرکز توجہ اور فیض بخش رہے۔ علمائے فرنگی محل جن شیخ سے مرید ہوئے کیا وہ عالم تھے؟ جب کہ فرنگی محل میں نسلاً بعد نسل خدا ترسی کی دولت سے سرفراز جید عالم پیدا ہوتے رہے۔ درس نظامیہ کے بانی ملا نظام الدین سہالوی فرنگی محلی جیسا عبقری عالم حضرت سید عبدالرزاق بانسوی سے کسب فیض کے لیے ان کی بارگاہ میں حاضر ہوا کرتا تھا جو نہ صرف معروف معنوں میں عالم نہیں تھے بلکہ بظاہر ایک معمولی کسان تھے۔ تصوف کتابوں سے نہیں شیخ کی خدمت میں بیٹھنے اور ان کی خدمت کرنے سے آتا ہے۔ علما میں شدت اسی وجہ سے پیدا ہوئی کہ انہوں نے تصوف سے اپنے آپ کو الگ کرلیا اور یہی بڑی کوتاہی ہے۔ جو صوفیہ کرام پاکستان میں ہیں مثلاً پیر مہر علی شاہ صاحب، قاضی سلطان محمود جن کے مرید علامہ اقبال تھے اور اسی طرح کے دوسرے بزرگوں نے کوشش کی کہ دیوبندی علما کے اندر جو زہریلا پن ہے اسے نکال دیا جائے۔ ان خانقاہوں نے کوشش کا آغاز کیا اور اپنی کوشش میں آگے بڑھتی رہیں۔ پیر مہر علی صاحب، قاضی سلطان محمود صاحب، شیر محمد صاحب شرق پوری کے ساتھ بھی علمائے دیوبند وابستہ تھے، تونسہ شریف وغیرہ سے بھی وابستگی تھی، وہ چاہتے تھے کہ ہم اپنے نظام میں انہیں لاکر ان کا منفی پہلو ختم کردیں، لیکن ہمارے علما نے اس کوشش کو کامیاب نہیں ہونے دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ دراڑیں بہت زیادہ بڑھ گئیں اور راستے مختلف ہوگئے۔

**جام نور**:۔پاکستان و ہندوستان میں علمی و تحقیقی اور دینی حوالوں سے جو کام ہو رہے ہیں وہ کتنے اطمینان بخش ہیں؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی**:۔کام تو پاکستان اور ہندوستان دونوں جگہوں پر ہر شعبے میں ہو رہا ہے۔ یہاں اور غالباً وہاں بھی

حکومتی ادارے تو نہیں غیر حکومتی ادارے اپنے اپنے مطابق کام کر رہے ہیں، لیکن اس میں نسبتاً دوسرے مکاتب فکر کے اہل سنت کا حصہ کچھ کم ہے- پہلے کے کاموں اور اب میں صرف طریق کار کا فرق ہے-

**جام نور** :-اہل سنت وجماعت کی شناخت کے لیے کیا ہمیں کسی اور نام کی ضرورت ہے؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی** :-ہم تو اپنے دور طالب علمی سے ہی اس کے قائل ہیں کہ اہل سنت کی شناخت کے لیے ''اہل سنت وجماعت'' کے علاوہ کوئی اور نام نہیں ہونا چاہیے- جب ہم اپنے آپ کو اہل سنت وجماعت کہتے ہیں تو اس میں امریکہ کا سنی بھی ہوتا ہے، عرب کا سنی بھی، ہندوستان کا سنی بھی، ایران کا سنی بھی، بلکہ دنیا کے تمام سنی شامل ہوجاتے ہیں- اس کے برخلاف جب آپ اپنی شناخت کے لیے کوئی اور نام دیں گے تو پھر آپ اس کو محدود کردیں گے، آپ اہل سنت کو کوزے میں بند نہ کریں، اہل سنت تو ایک سمندر ہے، جس میں پوری دنیا کے سنی آتے ہیں-

ایک مرتبہ میرے پاس ایک مولوی صاحب آئے وہ دیوبندی تھے، اصلاً دیوبندی نہیں تھے، لیکن دیوبندیوں کے ساتھ رہ رہ کے اور ان کے مدرسے میں پڑھا پڑھا کے پورے دیوبندی ہوگئے تھے- ان کے ساتھ گفتگو شروع ہوئی، جہاں ان کے کچھ طلبہ بھی موجود تھے- وہ اپنے طالب علموں سے کہنے لگے کہ یہ بریلوی عالم دین ہیں- میں نے فوراً کہا کہ آپ کو تو معلوم ہے کہ میں اہل سنت وجماعت سے ہوں، بریلوی نہیں ہوں، پھر آپ مجھے کیوں بریلوی کہتے ہیں؟ تو انہوں نے اپنے طالب علموں کی طرف دیکھا اور کہا دیکھو! تم لوگ اپنے آپ کو دیوبندی کہلواتے ہو اور یہ اپنے آپ کو اہل سنت وجماعت کہلوا رہے ہیں، اس نکتے کو سمجھو-

**جام نور** :-اہل سنت وجماعت کے ارتقا کے لیے کس کام پر توجہ دینے کی ضرورت ہے؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی** :-اصل بات یہ ہے کہ جن مخالفین کو آپ دیکھ رہے ہیں کہ وہ آگے بڑھ رہے ہیں یہ کل تک بہت تھوڑے تھے- انہوں نے دینی تعلیم کے نظام کو مستحکم کیا- مدارسِ عالمیت وفضیلت، مدارس قرات اور مدارس حفظ قائم کر کے انہوں نے اپنا نظام آگے بڑھایا اور بڑھتے بڑھتے آج ان کا اتنا بڑا نظام قائم ہوگیا ہے کہ حکومت وقت بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی- انہوں نے اتنی ترقی کر لی اور ہم لوگ صرف تقریریں کرتے رہے- ہم اسی پر گزارہ کرتے ہیں-

آج بھی ہمارے علما اگر اعلیٰ پیمانے پر نہیں تو چھوٹے پیمانے پر ہی دینی مدارس کاروباری جذبے کے ساتھ نہیں دینی جذبے کے ساتھ قائم کریں، طالب علموں کو پڑھائیں، جہاں ہوں وہاں چھوٹا بڑا مدرسہ قائم کر سکتے ہیں تو کریں، صرف مسجد کی خطابت اور امامت پر نہ رہیں تو اس طریقے سے آپ دیکھیں گے کہ کس طرح بنیادی کام آگے بڑھ رہا ہے- دوسری بات یہ ہے کہ تبلیغی جماعت والے اہل سنت وجماعت کی مساجد میں جاتے ہیں اور ان پر قبضہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور ہم نے یہ طے کر رکھا ہے کہ ہمیں ان کی مساجد میں جانا ہی نہیں ہے، لہٰذا ہم گھوم پھر کر اپنی ہی مسجد میں آجاتے ہیں- جب کہ ہمیں بھی چاہیے کہ ہم اپنے قدم آگے بڑھائیں اور ان کی مساجد میں بھی جائیں اور مثبت انداز میں اپنی بات پیش کریں- ہمیں بھی ان کی طرح اختلاف سے بچنا چاہیے- قرآن پاک میں آتا ہے کہ "وجادلهم بالتي هي احسن" احسن طریقے سے اگر اختلاف ہوتا ہے تو ہو البتہ مقصد پر نگاہ ہونی چاہیے کہ ہم آگے کیسے بڑھ سکتے ہیں؟ ہمیں اپنا احتساب کرنا چاہیے- قرآن سے رہنمائی لینی چاہیے اور اسے مضبوطی سے تھامنا چاہیے- ہم قرآن حکیم کو پکڑیں گے تو وہ آفاقی کتاب ہے، ہم بھی آفاقی ہو جائیں گے اور اگر کسی اور کتاب کو پکڑیں گے تو بات نہیں بنے گی-

**جام نور** :-جام نور کی مجلس ادارت کے لیے کوئی پیغام؟

**مولانا شاہ حسین گردیزی** :-جام نور کے چند شمارے میں نے دیکھے اس کے لیے میرے دل سے دعا نکلتی ہے- خدا کرے آپ کی تحریک کامیاب ہو- پاکستان میں بھی اس کا حلقہ بڑھے- آپ کا رسالہ یہاں آتا ہے تو لوگ اسے پڑھتے ہیں، اس کے اثرات نمایاں ہو رہے ہیں اور خدا کرے مزید اس میں ترقی ہو- جام نور کو پہلی دفعہ جب میں نے دیکھا تو مجھے حیرت ہوئی- چوں کہ علامہ ارشد القادری صاحب کا انداز کچھ الگ تھا آپ میں جدت ہے، آپ جدید تقاضوں کے مطابق ان کے مشن پر کام کر رہے ہیں- اس کے علاوہ بھی ہندوستان سے رسالے ہمارے پاس آتے ہیں- وہ معیاری ہوتے ہیں ان میں جام نور ایک ایسا رسالہ ہے جس کا متبادل پاکستان میں نہیں ہے- آپ نے اہل سنت میں بیداری لانے کی کوشش کی ہے- اس پر آپ قابل مبارک باد ہیں- □□□

